# حقائق الفرقان

حضرت حاجی الحرمین مولانا نور الدینؓ
خلیفۃ المسیح الاوّل کے درس ہائے
قرآن کریم، تصانیف اور خطبات سے مرتّبہ

## تفسیری نکات

جلد پنجم

سورۃ فاطر تا سورۃ الحآقّۃ

ISLAM INTERNATIONAL PUBLICATIONS LTD

# حقائق الفرقان

(جلد پنجم)

***Haqaa'iqul - Furqaan*** **(Urdu)**

A collection of the Commentary of the Holy Quran compiled from the Durusul-Quran, sermons, speeches, and writings of Hazrat Khalifatul-Masih I, Maulana Hakeem Noor-ud-Deen, may Allah be pleased with him.
Volume – 5
(Complete Set — Volumes 1-6)

First Edition Published in 1991-1995 (4 Volumes Set)
Reprinted in Qadian, India, 2005
Present Digitally Typeset Edition (Vol. 1-6 Set) Published in the UK, 2024



Published by:
Islam International Publications Ltd
Unit 3, Bourne Mill Business Park,
Guildford Road, Farnham, Surrey GU9 9PS, UK

Printed at:

Pelikan Basim, Turkey

For more information please visit
www.alislam.org

ISBN: 978-1-84880-275-9 (Set Vol. 1-6)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ          نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# پیش لفظ

حضرت حاجی الحرمین مولانا حکیم نور الدین خلیفۃ المسیح الاوّل کو خدا تعالیٰ کی آخری کتاب قرآن کریم سے جو غیر معمولی عشق اور اس کے علوم کے ساتھ جو فطری مناسبت تھی اس کا ذکر امام الزمان حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی متعدّد تصانیف میں فرمایا ہے۔ حضورؑ فرماتے ہیں۔

مَا اٰنَسۡتُ فِیۡ قَلۡبِ اَحَدٍ مَحَبَّۃَ الۡقُرۡاٰنِ کَمَا اٰرٰی قَلۡبَہٗ مَمۡلُوۡءًا بِمَوَدَّۃِ الۡفُرۡقَانِ

(آئینہ کمالاتِ اسلام صفحہ ۵۸۶)

میں نے کسی کے دل میں اس طرح قرآن کریم کی محبت نہیں پائی جس طرح آپ کا دل فرقانِ حمید کی محبت سے لبریز ہے۔

وَ لِفِطۡرَتِہٖ مُنَاسَبَۃٌ تَامَّۃٌ بِکَلَامِ الرَّبِّ الۡجَلِیۡلِ وَ کَمۡ مِنۡ خَزَآئِنِ فِیۡہِ اُوۡدِعَتۡ لِھٰذَا الۡفَتَی النَّبِیۡلِ۔ (صفحہ ۵۸۷)

آپ کی فطرت کو ربِّ جلیل کے کلام سے کمال مناسبت ہے۔ قرآن کریم کے بے شمار خزائن اِس شریف نوجوان کو ودیعت کئے گئے ہیں۔

وَلَہٗ مَلِکَۃٌ عَجِیۡبَۃٌ فِیۡ اِسۡتِخۡرَاجِ دَقَائِقِ الۡقُرۡاٰنِ وَبَثِّ کُنُوۡزِ حَقَائِقِ الۡفُرۡقَانِ۔

(صفحہ ۵۸۴)

آپ کو قرآن کریم کے دقائقِ معرفت اور باریک نکات کے استخراج اور فرقانِ حمید کے حقائق کے خزائن پھیلانے کا عجیب مَلکہ حاصل ہے۔

اِسی طرح آپ کی تصانیف کے بارہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں۔

مَنْ اَرَادَ حَلَّ غَوَامِضِ التَّنْزِیْلِ وَاسْتِعْلَامَ اَسْرَارِ کِتَابِ الرَّبِّ الْجَلِیْلِ فَعَلَیْہِ بِاشْتِغَالِ هٰذِہِ الْکُتُبِ۔ (آئینہ کمالاتِ اسلام صفحہ ۵۸۴)

جو شخص قرآن کریم کے عمیق مطالب کو حل کرنے اور ربِّ جلیل کی کتاب کے اسرار جاننے کا ارادہ رکھتا ہو اسے چاہیے کہ آپ کی کتب کا مطالعہ کرے۔

آپ کو قرآن کریم سے جو محبت تھی اس کا ذکر کرتے ہوئے آپ خود فرماتے ہیں:۔

''مجھے قرآنِ مجید سے بڑھ کر کوئی چیز پیاری نہیں لگتی۔ ہزاروں کتابیں پڑھی ہیں ان سب میں مجھے خدا کی ہی کتاب پسند آئی۔'' (بدر ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۷)

''قرآن میری غذا، میری تسلّی اور اطمینان کا سچا ذریعہ ہے اور میں جب تک اس کو کئی بار مختلف رنگ میں پڑھ نہیں لیتا مجھے آرام اور چین نہیں آتا۔''

(ترجمۃ القرآن شیخ یعقوب علی صاحب عرفانی صفحہ ۴۶)

اور فرمایا کرتے تھے۔

''خدا تعالیٰ مجھے بہشت اور حَشر میں نعمتیں دے تو میں سب سے پہلے قرآن شریف مانگوں گا تاکہ حَشر کے میدان میں بھی اور بہشت میں بھی قرآن شریف پڑھوں، پڑھاؤں اور سنوں۔''

(تذکرۃ المہدی جلد اوّل صفحہ ۲۴۶)

آپ نے ساری عمر قرآن کریم کے علوم کے اکتساب میں گذاری اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ارشاد پر جب آپ ہجرت کر کے قادیان دارالامان تشریف لائے تو اُس دن سے وفات تک نہایت یکسوئی اور نہایت باقاعدگی کے ساتھ قرآن کریم کے پڑھنے اور پڑھانے میں اپنی زندگی کے اوقات صَرف فرمائے۔ قادیان میں رمضان المبارک کے خصوصی درس کے علاوہ آپ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں بھی اور آپ کی وفات کے بعد بھی سارا سال قرآن کریم کا باقاعدگی سے درس دیتے تھے۔

ہزاروں صلحاء نے آپ کے درسوں سے اکتسابِ فیض کیا۔ آپ کے درس القرآن کے سلسلہ میں حضرت پیر سراج الحق صاحب نعمانی تحریر فرماتے ہیں:۔

''حضرت اقدس علیہ السلام بار بار مجھے فرمایا کرتے تھے کہ حضرت مولوی نورالدین صاحب کی تفسیرِ قرآن آسمانی تفسیر ہے۔ صاحبزادہ صاحب! ان سے قرآن پڑھا کرو اور ان کے درسِ قرآن میں بہت بیٹھا کرو اور سنا کرو۔ اگر تم نے دو تین سیپارہ بھی حضرت مولوی صاحب سے سنے یا پڑھے تو تم کو قرآن شریف سمجھنے کا مادہ اور تفسیر کرنے کا ملکہ ہو جائے گا۔ یہ بات مجھ سے حضرت اقدس علیہ السلام نے شاید پچاس مرتبہ کہی ہوگی۔'' (تذکرۃ المہدی جلد اوّل صفحہ ۲۴۴)

یہ محض اللہ تعالیٰ کا خاص فضل تھا کہ حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل ؓ کے اِن درسوں کا خلاصہ سلسلہ کے اخبارات بدرؔ اور الحکمؔ میں ساتھ کے ساتھ آئندہ کے لئے محفوظ ہوتا چلا گیا۔

علوم و معارف کا یہ قیمتی خزانہ اخبارات کی فائلوں میں منتشر اور نایاب کتب کے صفحات میں بند تھا اور نئی نسل کے لئے اس سے استفادہ کرنا مشکل تھا۔ چنانچہ خلیفۃ المسیح الرابع حضرت مرزا طاہر احمد ایدّہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کی تعمیل میں اِن گراں بہا دفینوں کو باہر نکال کر از سرِ نَو مرتّب کیا گیا اور الحکم اور بدر میں و عیدین۔ خطباتِ نکاح اور تقاریر سے اِس نادر تفسیری مواد کو الگ کر کے جمع کیا گیا اور پھر اسے ترتیب دے کر احباب کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرقان حمید کے ان حقائق کو پڑھنے اور استفادہ کرنے کی ہر ایک کو توفیق عطا فرمائے اور اُن تمام احباب کو جنہوں نے اس کارِ خیر میں تعاون فرمایا اپنے فضلوں سے نوازے۔ آمین

سید عبدالحی

ناظر اشاعت

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ          نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# عرضِ حال

سیدنا حضرت حکیم مولوی نور الدین خلیفۃ المسیح الاوّل رضی اللہ عنہ کو کلام اللہ سے والہانہ محبت اور بے پنہ عشق تھا۔ اس عاشقانہ محبت کی وجہ سے آپ قرآن کریم پر غور و فکر میں عمر بھر مشغول و مصروف رہے۔ چنانچہ قرآن مجید کے حقائق و معارف آپ پر کھولے گئے اور معانی و مطالب قرآن سے آپ کو آگہی بخشی گئی۔ آپ نے زندگی کا ہر دقیقہ خدمتِ قرآن میں گذارا۔ اس برکت سے آپ کو نور اور فیض عطا ہوا۔ آپ نے اس کو پھیلانے کی ہر دم کوشش جاری رکھی اور قرآن کریم کی تشریح و تفسیر کے لئے درس دیئے۔ الحکم اور بدر کے ایڈیٹرز نے اس علم لدنیہ کے خزانے کو شائع کر کے انہیں محفوظ کرنے کی سعادت پائی۔ جزاھم اللہ احسن الجزا۔

ایڈیٹر صاحب البدر فرماتے ہیں۔

اس جگہ اس بات کا ذکر کر دینا بھی ضروری خیال کرتا ہوں کہ اگرچہ میں نے بہت دفعہ حضرت خلیفۃ المسیح کا درس سنا ہے۔ تاہم ان نوٹوں کی طیاری میں یادداشتوں پر اکتفاء نہیں کیا بلکہ بعض دیگر دوستوں کی نوٹ بکیں بھی دیکھی ہیں۔ جن میں سے قابلِ ذکر میرے مکرم دوست جناب اکبر شاہ خاں صاحب ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر دے اور انہیں دینی دنیوی حسنات سے مالا مال کرے اور اس کے علاوہ دو تین تفسیروں کو بھی مدنظر رکھا ہے۔ جن میں سے اس جگہ قابلِ ذکر شیخ یعقوب علی عرفانی ایڈیٹر الحکم کی تالیف کردہ تفسیر بنام ترجمۃ القرآن ہے جسے میں نے بہت مفید اور کارآمد نکات اور لطائف کا مجموعہ پایا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر ۹؍نومبر ۱۹۱۱ء نمبر ۲، ۱۱،۳)

یہ روحانی مائدہ متفرق اور منتشر مقامات پر موجود تھا۔ افادۂ عام کے لئے اس کو یکجا کیا گیا تھا جو حقائق الفرقان کے نام سے کتابی صورت میں شائع شدہ تھا۔

اب جبکہ حقائق الفرقان کو دوبارہ شائع کرنے کا ارادہ ہوا تو ضرورت محسوس ہوئی کہ ان کتب و رسائل کو ایک دفعہ پھر اس نکتہ نظر سے دیکھ لیا جاوے تا اگر کہیں کمی بیشی ہو تو وہ مکمل ہو جائے۔

چنانچہ نئے سرے سے تمام کتب و رسائل و اخبارات کو پڑھا گیا جس کے نتیجہ میں

۱۔ کئی مزید حوالہ جات اس نئی اشاعت میں شامل ہیں۔

۲۔ پہلے حوالہ جات میں بعض جگہوں پر جو کمی بیشی تھی اسے مکمل کر دیا گیا ہے۔ جس سے مضمون زیادہ واضح اور قابلِ فہم ہو جاتا ہے۔

۳۔ بعض جگہ حوالہ جات درست نہ تھے انہیں بھی درست کر دیا گیا ہے۔

۴۔ عربی عبارات اور فارسی اشعار کا ترجمہ جو پہلے شامل نہ تھا اُسے بھی دے دیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرقانِ حمید کے ان حقائق کو پڑھنے اور استفادہ کرنے کی ہر ایک کو توفیق عطا فرمائے اور اُن تمام کارکنان کو جنہوں نے اس کارِ خیر میں تعاون فرمایا اپنے فضلوں سے نوازے۔

ناشر

# الفهرس

# سُوْرَۃُ فَاطِرٍ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورہ فاطر کو اللہ کے نام سے پڑھنا شروع کرتے ہیں جو رحمٰن ورحیم ہے۔

۲۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ جَاعِلِ الْمَلٰٓئِکَۃِ رُسُلًا اُولِیْٓ اَجْنِحَۃٍ مَّثْنٰی وَ ثُلٰثَ وَ رُبٰعَ ط یَزِیْدُ فِی الْخَلْقِ مَا یَشَآءُ ط اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

ترجمہ۔ سب ہی تعریفیں اللہ ہی کو ہیں وہ اللہ جو آسمان اور زمین کا بنانے والا ہے اور اس نے فرشتوں کو رسول بنایا اور پردار جن کے دو دو تین تین چار چار پر ہیں اور وہ زیادہ کر دیتا ہے پیدائش میں جس کو چاہتا ہے۔ بے شک اللہ ہر ایک چیز کا بڑا اندازہ کرنے والا ہے۔

تفسیر۔ اللہ تعالیٰ جو فرماتا ہے وہ حق ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات، صفات، اسماء کی نسبت ہمیں اتنا ہی علم ہوسکتا ہے۔ جتنا وہ خود اپنے انبیاء، اولیاء کی معرفت بتائے۔ پس اللہ کی ذات وصفات، ملائکہ، قبر، حشر، دوزخ، جنت، پل صراط کے متعلق ہمارا علم وہی صحیح ہوسکتا ہے۔ جو خود اس نے فرما دیا اور اسی حد تک ہمیں ان میں گفتگو کرنے کی اجازت ہے۔

اُولِیْٓ اَجْنِحَۃٍ۔ یہ اللہ نے فرمایا کہ فرشتوں کے پر ہیں۔ ان سے کیا مراد ہے۔ یہ اللہ ہی خوب جانتا ہے۔ پھر وہ جنہوں نے فرشتوں کو بچشمِ خود دیکھا۔ جس نے کچھ نہیں دیکھا۔ اس کا اعتراض بیوقوفی ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۴۸ مورخہ ۱۲/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸)

اُولِیْٓ اَجْنِحَۃٍ۔ صوفیوں نے لکھا ہے۔ میں اسکا ذمہ دار نہیں کہ عروج کے اسباب کا نام اَجْنِحَۃ ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)

۴۔ یٰاَیُّھَا النَّاسُ اذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ ؕ هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَیْرُ اللّٰهِ یَرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۖ٘ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ۔

ترجمہ۔اے لوگو! یاد کرو اللہ کا احسان جو تم پر ہے کیا کوئی اور پیدا کرنے والا ہے اللہ کے سوائے جو تمہیں آسمان اور زمین سے کھانا دے۔کوئی بھی سچا معبود نہیں مگر اللہ ہی۔تو پھر تم کہاں سے کہاں بھٹکتے پھرتے ہو۔

تفسیر۔ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ وہی کامل قدرتوں والا غیر محتاج ہے۔جو کچھ کسی کو دیا ہے۔وہ اس کی عطاء ہے اور پھر محدود آئندہ کیلئے پھر محتاج کا محتاج۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۴۸ مورخہ ۱۲/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸)

۷۔ اِنَّ الشَّیْطٰنَ لَكُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوْهُ عَدُوًّا ؕ اِنَّمَا یَدْعُوْا حِزْبَهٗ لِیَكُوْنُوْا مِنْ اَصْحٰبِ السَّعِیْرِ۔

ترجمہ۔بے شک شیطان تو تمہارا دشمن ہی ہے تو تم بھی اسے دشمن سمجھو۔اس کے سوا نہیں کہ وہ تو بلاتا ہے اپنی جماعت کو تا کہ وہ دہکتی آگ والوں میں داخل ہو جائیں۔

تفسیر۔ تحقیق شیطان تمہارا دشمن ہے۔سو تم سمجھ رکھو اس کو دشمن۔وہ تو بلاتا ہے اپنے گروہ کو اسی واسطے کہ ہوویں دوزخ والوں میں۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ دوم صفحہ ۳۱۷۔حاشیہ)

۹۔ اَفَمَنْ زُیِّنَ لَهٗ سُوْٓءُ عَمَلِهٖ فَرَاٰهُ حَسَنًا ؕ فَاِنَّ اللّٰهَ یُضِلُّ مَنْ یَّشَآءُ وَ یَهْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ ۖ٘ فَلَا تَذْهَبْ نَفْسُكَ عَلَیْهِمْ حَسَرٰتٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِیْمٌۢ بِمَا یَصْنَعُوْنَ۔

ترجمہ۔بھلا جس کو اپنی بد اعمالی پسند آ گئی ہے اس نے ان کو اچھا بھی سمجھ لیا ہے کچھ شک نہیں کہ اللہ جس کو چاہتا ہے راہ سے ہٹا دیتا ہے اور راہ راست پر چلاتا ہے جسے چاہتا ہے تو تیری جان نہ جاتی رہے ان پر حسرتیں کھا کر بے شک اللہ جانتا ہے جو کرتوت اور صنعت وہ کرتے ہیں۔

تفسیر۔ زُیِّنَ لَهٗ سُوْٓءُ عَمَلِهٖ۔جس کو بُرے اعمال خوبصورت نظر آتے ہیں۔

فَرَاٰهُ حَسَنًا۔ پھر اس بدعملی کو اچھا جانتا ہے۔

فَاِنَّ اللّٰهَ يُضِلُّ مَنْ يَّشَآءُ۔ خدا کی طرف سے گمراہی کا فردِ جرم اُنہی پر لگتا ہے جو ضلالت کی راہ عمداً اختیار کریں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۴۸ مورخہ ۱۲؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸)

۱۱۔ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعِزَّةَ فَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ جَمِيْعًا ؕ اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّيِّبُ وَ الْعَمَلُ الصَّالِحُ يَرْفَعُهٗ ؕ وَ الَّذِيْنَ يَمْكُرُوْنَ السَّيِّاٰتِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ؕ وَ مَكْرُ اُولٰٓئِكَ هُوَ يَبُوْرُ ۔

ترجمہ۔ اور جو شخص عزت کا خواہاں ہے تو سب عزت تو اللہ ہی کی ہے۔ اُسی کی طرف چڑھتے ہیں پاکیزہ کلمے اور عمل صالح (یعنی تقویٰ) اللہ اس کو بلند کرتا ہے اور جو لوگ بُری تدبیریں کرتے ہیں ان کے لئے سخت عذاب ہے اور ان کی تدبیر ہی نابود ہونے والی ہے۔

تفسیر۔ وَ الْعَمَلُ الصَّالِحُ يَرْفَعُهٗ۔ سمجھایا کہ نیک باتوں کے ساتھ نیک اعمال بھی ضروری ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۴۸ مورخہ ۱۲؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸)

۱۲۔ وَ اللّٰهُ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ جَعَلَكُمْ اَزْوَاجًا ؕ وَ مَا تَحْمِلُ مِنْ اُنْثٰى وَ لَا تَضَعُ اِلَّا بِعِلْمِهٖ ؕ وَ مَا يُعَمَّرُ مِنْ مُّعَمَّرٍ وَّ لَا يُنْقَصُ مِنْ عُمُرِهٖۤ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ ؕ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ ۔

ترجمہ۔ اور اللہ وہ ہے جس نے تم کو پیدا کیا مٹی سے (یعنی مجموعہ عناصر سے) پھر تھوڑی سی چیز سے (یعنی نطفہ سے) پھر تم کو جوڑی جوڑی بنا دیا اور کوئی مادہ پیٹ سے نہیں رہتی اور نہ وہ جنتی ہے مگر اللہ ہی کے علم سے اور نہ کوئی عمر دیا جاتا ہے بڑی عمر والا اور نہ کسی کی عمر کم کی جاتی ہے مگر سب اللہ کی حفاظت میں ہے۔ بے شک یہ کام اللہ پر بہت آسان ہے۔

تفسیر۔ مِنْ عُمُرِهٖ ۔ اس ہ کا مرجع کیا ہے۔ اس سے ایک مسئلہ☆ حل ہوتا ہے۔ یہ ضمیر اس معمّر کے مثل کی طرف جاتی ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۴۸ مورخہ ۱۲؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸)

☆ ''مسیح سے مراد مثیل مسیح''

۱۳۔ وَ مَا يَسْتَوِي الْبَحْرٰنِ ۖ هٰذَا عَذْبٌ فُرَاتٌ سَآئِغٌ شَرَابُهٗ وَ هٰذَا مِلْحٌ أُجَاجٌ ؕ وَ مِنْ كُلٍّ تَاْكُلُوْنَ لَحْمًا طَرِيًّا وَّ تَسْتَخْرِجُوْنَ حِلْيَةً تَلْبَسُوْنَهَا ۚ وَ تَرَى الْفُلْكَ فِيْهِ مَوَاخِرَ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ۔

ترجمہ۔اور دو دریا برابر نہیں ہو سکتے ایک تو میٹھا پیاس بجھاتا ہے جس کا پانی خوشگوار ہے اور یہ دوسرا کھارا کڑوا اور دونوں میں سے تم کھاتے ہو تازہ تازہ گوشت اور زیور نکالتے ہو جس کو تم پہنتے ہو اور تو دیکھتا ہے کشتیوں کو دریا میں پھاڑتی چلی جارہی ہیں تا کہ تم تلاش کرو اللہ کا فضل و دولت تا کہ تم شکر گزار بن جاؤ۔

تفسیر۔ وَ مِنْ كُلٍّ تَاْكُلُوْنَ۔ یعنی جس طرح مِلْحٌ اُجَاجٌ سے بھی فوائد حاصل ہوتے ہیں۔اسی طرح انہی گندے لوگوں سے نیک بن کر اسلام میں آجائیں گے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۴۸ مورخہ ۱۲؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸)

۱۶۔ يٰاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللّٰهِ ۚ وَ اللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ۔

ترجمہ۔اے لوگو! تم سب فقیر ہو اللہ کی طرف اور اللہ ہی غنی اور بے پروا تعریف کیا گیا ہے۔

تفسیر۔ اَلْفُقَرَآءُ۔ امیر سے امیر انسان اللہ تعالیٰ کا محتاج ہے۔ایک دم کا ایسا احتیاج ہے کہ یہ زندگی و موت کا سوال ہے۔اور پھر احتیاج بھی عجیب طور پر ہے کہ ایک طرف سے ہوا کے داخل ہونے کا احتیاج ہے تو دوسری طرف ہوا کے خارج ہونے کا۔ایک طرف پانی پینے کا احتیاج ہے۔تو دوسری طرف اس کے اخراج کی حاجت ہے۔

انسان حق کا بھی محتاج ہے۔اور حق کے علم پر عمل کرنے کیلئے توفیق کے حصول کا بھی ایسا ہی محتاج ہے۔اگر خدا کا فضل نہ ہو تو بڑے بڑے عالم فسق و فجور میں مبتلا ہو جاویں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۴۸ مورخہ ۱۲؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸)

يٰاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللّٰهِ ۚ وَ اللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ۔[1]

بے ریب انسان اپنا خالق آپ نہیں۔نہ اس کے ماں باپ اور اس کے خویش اقارب نے جو اسی کی استعداد کے قریب قریب ہیں اس کو گھڑ کر درست کیا۔اپنی بدصورتی کو حسن سے بدلا نہیں سکتا۔

[1] اے انسانو تم اللہ کے محتاج ہو اور اللہ ہی غنی حمد کیا گیا ہے۔

اپنی طول وعرض پر متصرفانہ دخل نہیں رکھتا۔ معلوم نہیں کتنی مدت سے چھری لے کر اپنا پوسٹ مارٹم کر رہا ہے۔ پر اس غریب کو اپنے بدن کے عجائبات کا بھی آج تک پتہ نہ لگا۔ مائیکروسکوپ[1] ایجاد کر کے کہتے ہیں پچھلوں نے پہلوں سے سبقت لی۔ مگر عجائبات انسانی پر اور بھی حیرانی حاصل کی۔ افعال الاعضاء کے محقّق اور کیمیا گر اب تک کتابِ قدرت کے طفل ابجد خواں ہیں۔ صوفی، یوگی، الٰہیات، اخلاق، طبعی والے قویٰ انسانیہ کا بیان کرتے کرتے تھک گئے۔ مگر احاطۂ علمِ الٰہی سے قطعاً محروم چل دیئے۔ اچھے فلاسفروں اور نیکوکار عقلاء کے گھروں میں ایسے جاہل کندہ ناتراش پیدا ہوئے جنہوں نے اپنے مربیوں کی عمدہ عقل کو چرخ دے دیا! اور وہ بیچارے کفِ افسوس ملتے رہ گئے۔ اور ان سے کچھ بھی نہ ہو سکا کہ اپنی اخلاقی اِرث سے انہیں تھوڑا ہی سا بہرہ مند کر جاتے۔ بڑے بڑے مدبر اپنے عندیہ میں تدابیر کے ہر پہلو پر لحاظ کر کے مناسب وقت اور عین موافق لوازم کو مہیا کرتے ہیں۔ پھر نتائج سے محروم ہو کر اپنی کم علمی پر افسوس مگر قانونِ قدرت کے مستحکم انتظام کو دیکھ کر ہمہ قدرت ذات پاک کا لابدّ اقرار کرتے ہیں۔ سلیم الفطرت دانا جب تمام اپنے اردگرد کی مخلوق کو بے نقص، کمال ترتیب، اعلیٰ درجہ کی عمدگی پر پاتے ہیں۔ ضرور بے تابی سے ایک علیم وخبیر قادر کے وجود پر گواہی دیتے ہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۲۸، ۱۲۹)

**۲۵۔ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا وَّ نَذِيْرًا ؕ وَ اِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ ۔**

ترجمہ۔ ہم نے تجھ کو بھیجا ہے دین حق دے کر (دوستوں کو) خوشی سنانے والا اور (دشمنوں کو) ڈرانے والا۔ اور کوئی امت ایسی نہیں جس میں کوئی ڈر سنانے والا نہ آیا ہو۔

تفسیر۔ یہودی اللہ تعالیٰ کو جامع صفاتِ کاملہ یقین کرتے ہیں۔ پر اس کی روحانی تربیت کیلئے ایک ہی یونیورسٹی یروشلم جیسے آریہ ورت ہی کو آریہ لوگ یقین کرتے ہیں اور ایک ہی قوم کیلئے خدا کی فرزندی کو محدود کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔ انبیاء اور خدا کی طرف سے منذر ایک ہی قوم بنی اسرائیل سے پیدا ہوئے۔ گویا عموم رحمتِ الٰہیہ کے قائل نہیں۔ قربان جایئے قرآن شریف کے جو فرماتا ہے۔

[1] Microscope

وَ اِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ[1] (فاطر:۲۵)۔

فائدہ۔ اسلامی عقائد میں یہ امرضروری التسلیم ہے کہ سب انبیاء ورسل پر ایمان لایا جاوے جوقوموں کے نذیرگزرے اوراللہ تعالیٰ کی طرف سے نبی اوررسول ہوکرآئے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اول صفحہ ۲۷)

کل دنیا میں منذرین کا آنا تسلیم فرمایا۔اورانصاف سے مذاہب پرکلی انکارنہیں کیا بلکہ تمام انبیاءورسل پریقین کرنااوران پرایمان لاناسکھایااورفرمایا۔

وَ اِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ ۔ تمام امتوں میں نافرمانوں کوڈرسنانے والے گزرچکے ہیں۔ (تصدیق براہینِ احمدیہ کمپیوٹرائزڈایڈیشن صفحہ ۲۳۷)

یہ ایک ضروری بات ہے جو یادرکھنے کے قابل ہے کہ قرآن کریم میں جس قدرقصص مذکورہوئے ہیں اُن نبیوں کے ہیں جہاں جہاں نبی کریمؐ نے اورآپؐ کے صحابہ کرامؓ نے پہنچنا تھا۔اوریہ بات ایسی خصوصیات کے لئے ہے ورنہ قرآن کریم تو صاف فرماتا ہے وَ اِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ یعنی کوئی امت ایسی نہیں جس میں خدا کی طرف سے ایک ڈرانے والا نہ آیا ہو۔ایک طرف تو یہ حال ہے کہ کوئی قوم اورکوئی بستی نہیں جس میں اللہ تعالیٰ کا مامورنہ آیا ہو۔دوسری طرف بہت سے ایسے رسول بھی ہوگزرے ہیں جن کا ذکرقرآن مجید میں نہیں فرمایا تو ایک غورطلب بات ہے کہ کیا وجہ ہے کہ قرآن کریم انبیاءعلیہم السلام کے ذکرکوبیس اور تیس کے اندرمحدودکرتا ہے۔مجھے یہ بات بتلائی گئی ہے کہ ان ہی نبیوں کا ذکرقرآن نے فرمایا ہے جن کے بلادمیں نافرمانوں اورفرماں برداروں کے نشانات صحابہ کرام کیلئے موجود ہیں اور جہاں پیغمبرِخداؐ نے کامیابی حاصل کرنی تھی۔اورصحابہ کرامؓ نے دیکھ لینا تھا۔لِيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ عَنْۢ بَيِّنَةٍ وَّ يَحْيٰى مَنْ حَيَّ عَنْۢ بَيِّنَةٍ ۔[2] (الانفال:۴۳) صحابہ وہاں پرپہونچے۔ان کا

---

[1] اورکوئی فرقہ نہیں جس میں نہیں ہوچکا کوئی ڈرانے والا۔ [2] وہی مرے جومرتا ہے دلیل سے اوروہی زندہ رہے جوزندہ رہتا ہے دلیل سے۔

نمونہ یہ تھا کہ نبی کی مخالفت اور متابعت کا کیا انجام ہوتا ہے۔

(الحکم جلد ۵ نمبر ۱ مورخہ ۱۰؍جنوری ۱۹۰۱ء صفحہ ۱۴)

۲۸۔ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ ثَمَرٰتٍ مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُهَا ؕ وَ مِنَ الْجِبَالِ جُدَدٌۢ بِيْضٌ وَّ حُمْرٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهَا وَ غَرَابِيْبُ سُوْدٌ۔

ترجمہ۔ کیا تُو نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے پانی اتارا بادل سے پھر اس کے ذریعہ سے میوے پیدا کئے۔ طرح طرح کے ان کے رنگ ہیں۔ اور پہاڑوں میں سرخ و سفید گھاٹیئیں جن کے رنگ مختلف ہیں اور بعض نہایت ہی کالے۔

تفسیر۔ باپ کے تقریباً ایک برس کے خیالات کا اثر نطفہ میں پڑتا ہے۔ پھر وہ ماں کے پیٹ میں جاتا ہے تو ماں کے اور اس کے گھر میں آنے جانے والوں کا اثر پڑتا ہے۔ پھر ہم صحبتوں، ہم نشینوں، دعائیں کرنے والوں وغیرھم کا اثر ساتھ ساتھ ہوتا ہے۔ ۱۸ برس تک۔

اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً۔ یہی حال وحی الٰہی کا ہے۔

ثَمَرٰتٍ۔ کھجور۔ انگور ۱۲۰ قسم کے ہوتے ہیں۔ جس طرح پانی ایک ہی ہے مگر بیجوں اور زمینوں کے لحاظ سے مختلف ثمرات پیدا ہوتے ہیں۔ اسی طرح خدا کی پاک وحی (قرآن) کا اثر بھی مختلف طبائع پر مختلف ہوتا ہے۔

وَ مِنَ الْجِبَالِ۔ پہاڑ میں مختلف قسم کی پیداوار ہے۔ کہیں ہیرا، کہیں کنکر۔ اسی طرح قرآن سننے والوں کے کئی رنگ ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۸-۲۰۹)

۲۹۔ وَ مِنَ النَّاسِ وَ الدَّوَآبِّ وَ الْاَنْعَامِ مُخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ كَذٰلِكَ ؕ اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ غَفُوْرٌ۔

ترجمہ۔ اور آدمیوں میں اور چارپایوں میں اور بھولے جانوروں میں قسم قسم کے رنگ ہیں اسی

طرح (اورمخلوقات ہے) اس کے سوائے نہیں کہ اللہ کے بندوں میں علم والے تو وہی ہیں جو اللہ سے ڈرتے ہیں۔ بے شک اللہ بڑا زبردست ہے اور غفور ہے۔

تفسیر۔ وَ مِنَ النَّاسِ۔ اب کھول کر بیان فرمایا ہے کہ آدمیوں میں ہی مجدد، آدمیوں میں ہی ولی، آدمیوں ہی سے نبی، پھر آدمیوں ہی سے فاسق فاجر تک ہوتے ہیں۔

اَلْعُلَمٰٓؤُا۔ ان لوگوں میں سے عالموں کا نشان بتاتا ہے کہ ان کی گفتار، کردار میں خشیۃ اللہ پائی جاتی ہے۔ کوئی جیالجی جاننے والا ہو یا اسٹرانمر ہو یا منطقی ہو یا نجومی یا طبیب۔ خدا کے نزدیک عالم وہ ہے جو خشیۃ اللہ رکھے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/ اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

پھر اندرونی مشکلات قوم کو سمجھنے کے واسطے اہل دل گروہ قوم کا دل اور علماء دماغ تھے۔ امراء حکومت کرنے والے تھے۔ لیکن اگر اہل دل، علماء اور امراء کے حالات کو غور سے دیکھیں تو ایک عجیب حیرت ہوتی ہے۔ عظمتِ الٰہی اور خشیتِ الٰہی علومِ قرآنی کے جاننے کا ذریعہ تھا اِنَّمَا یَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا یا یوں کہو کہ اہلِ دل گروہ علماء سے بنتا ہے۔ یا اہلِ دل ہی عالم ہونے چاہیے تھے مگر یہاں یہ عالم ہی دوسرا ہے۔ فقر اور علم میں باہم تباعد ضروری سمجھا جاتا ہے اور کہہ دیا جاتا ہے کہ عالم اور فقر کیا؟ وہ علم جو خشیت اللہ کا موجب ہوتا اور دل میں ایک رقّت پیدا کرتا وہ علم جو خشیت اللہ کا موجب ہوتا۔ ہرگز نہیں رہا۔ (الحکم جلد ۵ نمبر ۱۳۔ ۱۰/ اپریل ۱۹۰۱ء صفحہ ۷)

سچے علوم سے معرفت نیکی اور بدی کی پیدا ہوتی ہے اور خدا کی عظمت و جبروت کا علم ہوتا ہے اور اس سے سچی خشیت پیدا ہوتی ہے اِنَّمَا یَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا یہ خشیت بدیوں سے محفوظ رہنے کا ایک باعث ہوتی ہے اور انسان کو متّقی بناتی ہے اور تقویٰ سے محبتِ الٰہی میں ترقی ہوتی ہے۔ پس خشیت سے گناہ سے بچے اور محبت سے نیکیوں میں ترقی کرے۔ تب بیڑا پار ہوتا ہے اور مامور من اللہ کے ساتھ ہو کر اللہ تعالیٰ کے غضبوں سے جو زمین سے یا آسمان سے یا جوّ سے نکلتے ہیں محفوظ ہو جاتا ہے۔ (الحکم جلد ۶ نمبر ۴ مورخہ ۳۱/ جنوری ۱۹۰۲ء صفحہ ۷)

ادنیٰ محبوبوں کو اعلیٰ محبوبوں پر قربان کرنے کا نظارہ ہر سال دیکھتا ہوں۔ اس لئے ادنیٰ محبت کو

اعلیٰ محبت پر قربان کرتا ہوں۔ مثلاً سڑک ہے جہاں درخت بڑھانے کا منشاء ہوتا ہے۔ وہاں نیچے کی شاخوں کو کاٹ دیتے ہیں۔ پھر درخت پر پھول آتا ہے اور وہ درخت متحمل نہیں ہوسکتا تو عمدہ حصے کے لئے ادنیٰ کو کاٹ دیتے ہیں۔

میرے پاس ایک شخص سردہ لایا اور ساتھ ہی شکایت کی کہ اس کا پھل خراب نکلا۔ میں نے کہا کہ قربانی نہیں ہوئی۔ چنانچہ دوسرے سال جب اس نے زیادہ پھولوں اور خراب پودوں کو کاٹ دیا تو اچھا پھل آیا۔ لوگ جسمانی چیزوں کے لئے تو اس قانون پر چلتے ہیں مگر روحانی عالم میں اس کا لحاظ نہیں کرتے اور اصل غرض کو نہیں دیکھتے علم کی اصل غرض کیا ہے۔ خشیۃ اللہ اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا علم پڑھو اس غرض کیلئے کہ لوگوں کو خشیۃ اللہ سکھاؤ۔ مگر علم کی اصل غرض خشیۃ ، تہذیب النفس تو مفقود ہوگئی۔ ادھر کتابوں کے حواشی پڑھنے میں سارا وقت خرچ کیا جا رہا ہے مگر ان کتابوں کے مضمون کا نفس پر اثر ہو اسکی ضرورت نہیں۔ میں رام پور میں پڑھتا تھا۔ وہاں دیکھتا کہ لوگ مسجد کے ایک کونے میں صبح کی نماز پڑھ لیتے اور مسجد کے ملاں کو نہ جگاتے کہ رات بھر مطالعہ کرتے رہے ہیں۔ انہیں جگانے سے تکلیف ہوگی۔ علم تہذیب النفس کیلئے تھا مگر لوگوں نے اسے تخریب نفس کاہلی اور سستی میں لگا دیا۔ دوسروں کی اصلاح کے دعویدار ہیں۔ مگر خود اپنی اصلاح سے بے خبر۔ (بدر جلد ۸ نمبر ۱۳ مورخہ ۲۱ /جنوری ۱۹۰۹ء صفحہ ۸)

۳۰۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يَتْلُوْنَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَ اَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّ عَلَانِيَةً يَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ۔

ترجمہ۔ جو لوگ کلام اللہ کو (مطلب سمجھ کر تدبر کے ساتھ) پڑھا کرتے ہیں اور نماز کو ٹھیک درست رکھتے ہیں اور ہمارے دیئے ہوئے میں سے کچھ دیا کرتے ہیں چھپا چھپا کر (خلوص سے) اور دکھا دکھا کر (ترغیب کے لئے) وہ ایسی تجارت کے امیدوار ہیں جو کبھی ڈوبے ہی گی نہیں۔

تفسیر۔ يَرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ۔ مومن وہی ہے جو ایسی تجارت کرے جس میں ٹوٹا نہیں۔ عارضی ونمائشی چیزوں پر اتنا روپیہ نہیں صرف کرتا۔ ایک بزرگ ایک دعوت میں گئے۔ معمولی کپڑے

تھے۔ کسی نے نہ پوچھا۔ پھر آپ خوب لباس پہن کر گئے تو سب نے تعظیم دی۔ آپ بھی شوربہ وغیرہ کی رکابی اپنے چوغہ پر ڈالنے لگے۔ حاضرین نے تعجب کیا تو جواب دیا۔ مجھے تو کسی نے پوچھا نہیں۔ یہ دعوت تو میرے کپڑوں کی ہے۔ انہی کو کھلاتا ہوں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

۳۳۔ ثُمَّ اَوْرَثْنَا الْكِتٰبَ الَّذِيْنَ اصْطَفَيْنَا مِنْ عِبَادِنَا ۚ فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ ۚ وَ مِنْهُمْ مُّقْتَصِدٌ ۚ وَ مِنْهُمْ سَابِقٌۢ بِالْخَيْرٰتِ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ۔

ترجمہ۔ پھر ہم نے وارث بنایا کتاب کا ان لوگوں کو جنہیں ہم نے منتخب کیا اپنے بندوں میں سے (برگزیدہ بندوں کی تین قسم ہیں) کوئی تو اپنے نفس پر ظلم کرنے والا ہے کوئی ان میں سے بیچ کی چال چل رہا ہے اور ان میں سے کوئی نیکیوں میں آگے بڑھنے والے ہیں اللہ کے حکم سے۔ یہی تو بہت بڑا افضل ہے۔

تفسیر۔ پھر وارث کیا ہم نے اپنی کتاب کا ان لوگوں کو جو برگزیدہ ہیں۔ پس بعض ان میں سے ظالموں کا گروہ ہے جو اپنے نفس پر ظلم کرتے ہیں اور جبر و اکراہ سے نفسِ امارہ کو خدا تعالیٰ کی راہ پر چلاتے ہیں اور نفس سرکش کی مخالفت اختیار کر کے مجاہداتِ شاقہ میں مشغول ہیں۔

دوسرا گروہ میانہ رو آدمیوں کا ہے جو بعض خدمتیں خدا تعالیٰ کی راہ میں اپنے نفسِ سرکش سے بہ جبر و اکراہ لیتے ہیں اور بعض الٰہی کاموں کی بجا آوری میں نفس ان کا بخوشی خاطر تابع ہو جاتا ہے اور ذوق اور شوق اور محبت اور ارادت سے ان کاموں کو بجالاتا ہے۔ غرض یہ لوگ کچھ تو تکلیف اور مجاہدہ سے خدا تعالیٰ کی راہ پر چلتے ہیں اور کچھ طبعی جوش اور دلی شوق سے بغیر کسی تکلّف کے اپنے ربّ جلیل کی فرماں برداری ان سے صادر ہوتی ہے۔

(۳) تیسرے سابق بالخیرات اور اعلیٰ درجہ کے آدمیوں کا گروہ ہے جو نفسِ امارہ پر بکلی فتح یاب ہو کر نیکیوں میں آگے نکل جانے والے ہیں۔

غرض سلوک کی راہ میں مومن کو تین درجے طے کرنے پڑتے ہیں۔ پہلے درجہ میں جب بدی کی عادت ہو تو اس کے چھوڑنے میں جان پر ظلم کرے اور اس قوت کو دباوے۔ شراب کا عادی اگر شراب کو چھوڑے گا تو ابتدا میں اس کو بہت تکلیف محسوس ہوگی۔

شہوت کے وقت عفت سے کام لے اور قوائے شہوانیہ کو دباوے۔ اسی طرح جھوٹ بولنے والا، سست، منافق، راست بازوں کے دشمنوں کو بدیاں چھوڑنے کیلئے جان پر ظلم کرنا پڑے گا تاکہ یہ اس طاقت پر فاتح ہو جاویں۔

بعد اس کے میانہ روی کی حالت آوے گی کبھی کبھی بدی کے چھوڑنے میں گو کسی وقت کچھ خواہشِ بد پیدا بھی ہو جاوے۔ ایک لذت اور سرور بھی حاصل ہو جایا کرے گا۔ مگر تیسرے درجہ میں پہونچ کر سابق بالخیرات ہونے کی طاقت آ جاوے گی اور پھر خدا تعالیٰ کے فضل و کرم کی بارش ہونے لگے گی اور مکالمہ الٰہی کا شرف عطا ہوگا۔ (الحکم جلد ۳ نمبر ۴۱ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۸۹۹ء صفحہ ۲۔ ۳)

فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ۔ برگزیدوں کی تین حالتیں بتاتا ہے۔ بعض اوقات نفس پر جبر کر کے بدی یا ممنوع شے سے رکنا پڑتا ہے بلکہ نیکی کرنے کے لئے بھی نفس پر بہت کچھ ظلم کرنا پڑتا ہے مثلاً تہجد پڑھنے کے لئے اٹھنے کے واسطے بہت کچھ نفس پر دباؤ ڈالنے کی ضرورت ہے پھر اس حالت سے نکل کر میانہ رو ہو جاتا ہے پھر نیکیوں کو لپک لپک کر لیتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ۔ جو بدی کو چھوڑ کر نیکی اختیار کرنے کے لئے اپنے آپ کو تکلیف میں ڈالے وہ کتاب کا وارث ہوتا ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)

## ۳۴۔ جَنّٰتُ عَدْنٍ يَّدْخُلُوْنَهَا يُحَلَّوْنَ فِيْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّ لُؤْلُؤًا ۚ وَلِبَاسُهُمْ فِيْهَا حَرِيْرٌ۔

ترجمہ۔ ہمیشہ کے باغ ہیں جن میں وہ رہیں گے۔ وہاں انہیں سونے کے اور موتی کے کڑے پہنائے جائیں گے یا دیئے جائیں گے اور وہاں ان کا لباس ریشمی ہوگا۔

تفسیر۔ انسان عالم کبیر ہے اور کائنات عالم صغیر یا کائنات عالم کبیر اور انسان عالم صغیر۔ کچھ بھی

ہوانسان کو چاہیے کہ خدا کی دی ہوئی قوتوں کو برمحل خرچ کرے۔ اگر ایسا کرے گا تو بہشتی زندگی کا نمونہ اسی دنیا میں دیکھے گا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

یُحَلَّوْنَ فِیْھَا۔ دنیا میں بھی اس جنت کا نمونہ صحابہؓ نے دیکھا۔ ان کو قیصر و کسریٰ کے گھرانوں کے زیور دیئے گئے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

یُحَلَّوْنَ فِیْھَا مِنْ اَسَاوِرَ۔ یہ ایران کو فتح کرنے کی پیشگوئی ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)

۳۸۔ وَ ھُمْ یَصْطَرِخُوْنَ فِیْھَا ۚ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا غَیْرَ الَّذِیْ کُنَّا نَعْمَلُ ؕ اَوَ لَمْ نُعَمِّرْکُمْ مَّا یَتَذَکَّرُ فِیْہِ مَنْ تَذَکَّرَ وَ جَآءَکُمُ النَّذِیْرُ ؕ فَذُوْقُوْا فَمَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ نَّصِیْرٍ۔

ترجمہ۔ اور وہ چیخیں گے اس میں (یہ دعائیں مانگتے ہوئے) اے ہمارے ربّ! ہم کو نکال کہ ہم بھلے کام کریں گے ان کاموں کے سوائے جو ہم کرتے تھے (اللہ فرمائے گا یا ان کو جواب ملے گا) کیا ہم نے تم کو اتنی عمر نہ دی تھی جس میں تم سوچ لیتے جس کو سوچنا ہوتا اور تمہارے پاس آ چکا تھا ڈرانے والا۔ بس اب تو چکھو (عذاب کا مزہ) پھر ظالموں کا تو کوئی بھی مددگار نہیں۔

تفسیر۔ وَ ھُمْ یَصْطَرِخُوْنَ۔ بدیوں کا ارتکاب کر کے جب اس کا خمیازہ اٹھانا پڑتا ہے تو بدکار چیختا ہے کہ مثلاً اس سوزاک و آتشک سے رہائی ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

مَا یَتَذَکَّرُ فِیْہِ۔ میرے نزدیک ادنیٰ حقدار ۱۸ سال ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)

۳۹۔ اِنَّ اللّٰہَ عٰلِمُ غَیْبِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ اِنَّہٗ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ۔

ترجمہ۔ بے شک اللہ بڑا جاننے والا ہے آسمانوں اور زمین کی چھپی چیزوں کا کیونکہ وہ تو سینوں کے بھیدوں کو بھی بڑا جاننے والا ہے۔

تفسیر۔ غَیْبِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۔ غیب۔ رضائے الٰہی کی راہیں (۲)۔ جو موجود ہو کر معدوم ہوگئی ہیں یا ہنوز عدم میں ہیں اور وجود میں نہیں آئیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

۴۰۔ هُوَ الَّذِیْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓىِٕفَ فِی الْاَرْضِ ؕ فَمَنْ كَفَرَ فَعَلَیْهِ كُفْرُهٗ ؕ وَ لَا یَزِیْدُ الْكٰفِرِیْنَ كُفْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ اِلَّا مَقْتًا ۚ وَ لَا یَزِیْدُ الْكٰفِرِیْنَ كُفْرُهُمْ اِلَّا خَسَارًا۔

ترجمہ۔ وہی اللہ ہے جس نے تم کو بنا دیا زمین میں خلیفے پھر جس نے حق کو چھپایا تو اس کی حق پوشی کا وبال اسی کے سر پر ہے اور کافروں کے حق میں ان کا کفران کے رب کے نزدیک غصہ ہی زیادہ کرتا ہے اور کافروں کا کفر تو اُن کے حق میں نقصان ہی بڑھاتا ہے۔

تفسیر۔ فَعَلَیْهِ كُفْرُهٗ۔ انکار کا بُرا نتیجہ پاتا ہے۔

مَقْتًا۔ اللہ تعالیٰ کی ناراضی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

۴۲۔ اِنَّ اللّٰهَ یُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ۬ وَ لَىِٕنْ زَالَتَاۤ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ؕ اِنَّهٗ كَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا۔

ترجمہ۔ بے شک اللہ آسمانوں اور زمین کو روکے ہوئے ہے کہ کہیں اپنی جگہ سے ٹل نہ جاویں اور اگر وہ ٹل جائیں تو اُن کو کوئی بھی تھام نہ سکے اللہ کے سوائے۔ بے شک اللہ بڑا حلیم وغفور ہے۔

تفسیر۔ اَنْ تَزُوْلَا ۔ بعض دم دار ستارے ایسے ہیں کہ ان کی دم کی ٹکر سے زمین ٹکڑے ہو جاوے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

۴۴۔ اسْتِكْبَارًا فِی الْاَرْضِ وَ مَكْرَ السَّیِّئِ ؕ وَ لَا یَحِیْقُ الْمَكْرُ السَّیِّئُ اِلَّا بِاَهْلِهٖ ؕ فَهَلْ یَنْظُرُوْنَ اِلَّا سُنَّتَ الْاَوَّلِیْنَ ۚ فَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّتِ اللّٰهِ تَبْدِیْلًا ۚ۬ وَ لَنْ تَجِدَ لِسُنَّتِ اللّٰهِ تَحْوِیْلًا ۔

ترجمہ۔ ان کے تکبر کرنے کی وجہ سے ملک میں اور بری تدبیر کرنے سے۔ اور بُری تدبیر کا وبال

کسی پر نہیں پڑتا مگر اسی تدبیر کرنے والے پر (یا جو اس کے لائق ہے) تو کیا یہ اگلوں کے دستور ہی کے منتظر ہیں تو تُو ہرگز نہ پائے گا اللہ کے دستور میں کچھ تبدّل، اور ہرگز نہ پائے گا اللہ کے قاعدے میں کچھ تغیر (یعنی اُن پر بھی عذاب آئے گا)۔

تفسیر۔ اَلْمَکْرُ السَّیِّیءُ۔ مکر کے ساتھ سَیِّیءُ لگانا اس بات کا ثبوت ہے کہ مکر کے معنے بُرے نہیں جبھی تو اس کے ساتھ سَیِّیءُ لگایا۔

لِسُنَّتِ اللّٰہِ تَحْوِیْلًا ۔ سنت اللہ اور سنت لِلّٰہ میں فرق ہے۔ غُلَامُ زَیْدٍ۔ زید کا خاص غلام۔ غُلَامُ لِزَیْدٍ خاص غلام نہیں۔ کوئی ایک۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍ اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۰۹)

۴۶۔ وَ لَوْ یُؤَاخِذُ اللّٰہُ النَّاسَ بِمَا کَسَبُوْا مَا تَرَکَ عَلٰی ظَھْرِھَا مِنْ دَآبَّۃٍ وَّ لٰکِنْ یُّؤَخِّرُھُمْ اِلٰۤی اَجَلٍ مُّسَمًّی ۚ فَاِذَا جَآءَ اَجَلُھُمْ فَاِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِعِبَادِہٖ بَصِیْرًا۔

ترجمہ۔ اور اگر اللہ پکڑے لوگوں کو ان کے کرتوتوں کے سبب سے تو نہ چھوڑے اللہ پشت زمین پر کسی جاندار کو لیکن اُن کو ڈھیل دے رہا ہے میعاد مقرر تک پھر جب ان کا وقت آ جائے گا تو اللہ دیکھ ہی رہا ہے اپنے بندوں کو۔

تفسیر۔ مَا تَرَکَ عَلٰی ظَھْرِھَا مِنْ دَآبَّۃٍ۔ چونکہ یہ چیزیں آدمی کی بہتری کے لئے ہیں۔ اس لئے فرمایا جب انسان ہلاک ہو تو یہ چیزیں ہلاک۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)



# سُوۡرَۃُ یٰسٓ مَکِّیَّۃٌ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔

ہم سورہ یٰسٓ کو اللہ کے بابرکت نام سے پڑھنا شروع کرتے ہیں جو رحمٰن ورحیم ہے۔

اس سورہ میں حضرت نبی کریم (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی نبوّت ، قیامت کا ثبوت ، احباء کی کامیابی ، اعداء کی ناکامی کا بیان ہے۔

**۲ تا ۵۔ یٰسٓ ۔ وَ الۡقُرۡاٰنِ الۡحَکِیۡمِ ۔ اِنَّکَ لَمِنَ الۡمُرۡسَلِیۡنَ ۔ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ ۔**

ترجمہ ۔ اے انسان کامل اور سردار قابل ۔ اس حکمت والے قرآن کی قسم ہے۔ کچھ شک نہیں بے شک بے شک تُو رسول ہے۔ (تجھ میں یہ کمال ہے کہ تو) سیدھی راہ پر ہے۔

تفسیر۔ یٰسٓ ۔ اے انسانِ کامل! اے سردار! کامل انسان جو بات کہتا ہے وہ سچی ہوتی ہے۔ بڑے بڑے سردار بھی جھوٹ نہیں بولتے۔

وَ الۡقُرۡاٰنِ الۡحَکِیۡمِ ۔ انسان کامل ہونا اور پھر حق وحکمت سے بھری ہوئی کتاب تیرے مرسل ہونے کا ثبوت ہے پھر لَمِنَ الۡمُرۡسَلِیۡنَ خود اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ کوئی صداقت وحکمت کی بات نہیں جو تونہیں لایا۔ اور تو اگلے نبیوں کے طرز پر ہے۔

عَلٰی صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ ۔ وہ راہ جس پر چلنے سے انسان خدا کے حضور پہنچ جاتا اور اِدھر اُدھر ہونے سے مشکلات میں پڑتا ہے۔ تُو اس پر ہے۔ یہ بھی صداقت کا ثبوت ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍ اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

یٰسٓ ۔ وہ کامل انسان اور کامل سید ، سردار۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹ ۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)

۶،۷۔ تَنْزِیْلَ الْعَزِیْزِ الرَّحِیْمِ۔ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ۔

ترجمہ۔ اتارا ہوا غالب کا (یعنی تو بھی غالب ہوگا) سچی کوشش پر بدلہ دینے والے کا۔ نتیجہ یہ ہے کہ تو ڈرا اُن کو جن کے قریب والے نہیں ڈرائے گئے اور وہ غافل ہیں۔

تفسیر۔ تَنْزِیْلَ الْعَزِیْزِ الرَّحِیْمِ۔ یہ اور ثبوت ہے۔ قرآن اور اس کے لانے والے کی صداقت کا۔ کیونکہ مومنوں کے شاملِ حال رحمتِ باری تعالیٰ ہوگی اور کفّار پر عذاب آئے گا۔

مَآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ۔ قریب زمانہ یعنی ان کے باپ دادا میں نبی نہیں آیا۔ چونکہ یہ لوگ غافل ہوگئے۔ اور خدا تعالیٰ کو بھول کر بت پرستی میں محو ہوگئے۔ اس لئے ضروری تھا کہ ان میں کوئی نبی آوے اس زمانہ میں بھی امراء، علماء، فقراء، تینوں مصلحانِ قوم کی حالت ایسی تھی تو خدا کا فرستادہ آیا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

۸۔ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓی اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ۔

ترجمہ۔ بے شک پیشگوئی ان پر ثابت ہو چکی ہے تو وہ اکثر تو مانیں گے ہی نہیں۔

تفسیر۔ ثابت ہو چکی ہے بات ان بہتوں پر سو وے نہ مانیں گے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ دوم صفحہ ۳۱۹ حاشیہ)

۹۔ اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ۔

ترجمہ۔ ہم ڈال دیں گے ان کی گردنوں میں طوق تو وہ ان کی ٹھوڑیوں تک ہوں گے تو وہ سر نہ جھکا سکیں گے۔

تفسیر۔ فِیْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی قید میں جب کفار آئے تو یہی حالت تھی اور اس طرح ظاہری طور پر بھی یہ بات پوری ہوئی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

۱۰۔ وَ جَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّ مِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور ہم نے بنا دی ہے اُن کے آگے ایک دیوار اور ان کے پیچھے ایک دیوار پھر ہم نے ان کو

ڈھانپ دیا تو انہیں کچھ سوجھتا ہی نہیں۔

تفسیر۔ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا ۔ آگے بڑھ نہیں سکتے کہ اسلام لائیں۔ پیچھے ہٹ نہیں سکتے کہ عذاب سے بچ جاویں اور یہ اس لئے کہ ان کے نزدیک ڈرانا نہ ڈرانا برابر یکساں ہے اور وہ ایمان نہیں لاتے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

۱۴۔ وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ ۘ اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور ان کے لئے بیان کر اعلیٰ درجہ کی بات گاؤں کے رہنے والوں کی جب وہاں آئے بھیجے ہوئے۔

تفسیر۔ ہزارہا لوگوں نے چائنا، جاپان، انگلینڈ کو نہیں دیکھا مگر وہ ان کی ہستی پر محض شنید سے یقین رکھتے ہیں بلکہ ان کے وجود پر قسم کھا سکتے ہیں۔ پھر بعض واقعات کو صرف ایک گواہی پر تسلیم کیا جاتا ہے مثلاً کسی کا اپنے باپ کا بیٹا ہونا جس کیلئے صرف اسکی ماں کی گواہی ہے۔ پھر فلاسفروں کے اقوال میں اتنا اختلاف ہے کہ کسی صورت میں نہیں ملتا۔ مگر انبیاء کی جماعت ایسی جماعت ہے کہ باوجودیکہ وہ آپس میں نہیں ملے اور مختلف زمانوں میں ہوئے ہیں۔ پھر بھی وہ اللہ ایک ہے پر اجماع رکھتے ہیں۔

اس شہادت کو نہ ماننا کیسی بے ایمانی ہے۔ ایک عورت کی گواہی مان لینے والے اتنی بڑی راست باز جماعت کی مجموعی گواہی کو نہ مانیں تو بہت بے انصافی ہے۔ پھر وہ لوگ بھی موجود ہیں جنہوں نے خدا سے خود باتیں کی ہیں۔ ان کی باتیں نہ مانیں مگر فلاسفروں کی باتیں باوجود اس قدر اختلاف کے مان لیں۔ تعجب ہے۔

مَثَلًا۔ عجیب بات۔

اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ۔ مصر جس میں حضرت موسیٰ و ہارون گئے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا۔ قرآن مجید وصحیح حدیث میں اس قریہ یا ان مرسلوں کا نام ہے میرے ضمیر میں حضرت موسیٰؑ وحضرت محمد رسول اللہؐ وحضرت مسیح تین انبیاء ہیں جن کا ذکر ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)

۱۵۔ اِذْ اَرْسَلْنَاۤ اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ فَقَالُوْۤا اِنَّاۤ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ۔

ترجمہ۔ جب ہم نے ان کی طرف دو رسول بھیجے تو قوم نے دونوں کو جھٹلایا پھر ہم نے عزت دی تیسرے سے تو ان تینوں نے کہا ہم تمہاری طرف بھیجے گئے ہیں۔

تفسیر۔ بِثَالِثٍ۔ تیسرا عظیم الشان رسول بھجوایا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷/ اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ۔ تیسرا (محمد مصطفیٰؐ) ایسا زبردست آیا کہ اس کی قوم سے کوئی لات وعزّیٰ کا پرستار نہ رہا۔ بلکہ تمام عرب مسلمان ہوگیا۔ بلکہ تمام دنیا کے مذاہب کے معابد اسی کے نام پر فتح ہوئے ۱۔ یوروشلم ۲۔ آتش کدہ آذر ۳۔ خانہ کعبہ۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶)

۱۶۔ قَالُوْا مَاۤ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۙ وَمَاۤ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَيْءٍ ۙ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَكْذِبُوْنَ۔

ترجمہ۔ لوگوں نے کہا اجی تم تو ہمیں جیسے انسان ہو اور رحمن نے تو کچھ بھی نہیں اتارا پس تم تو جھوٹ ہی کہتے ہو۔

تفسیر۔ مَاۤ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَيْءٍ۔ برہموؤں کا بھی یہی عقیدہ ہے۔ یہ لوگ تمام راستبازوں کو جھوٹا سمجھتے ہیں۔ ان کی گندہ تعلیم سب سے زیادہ خطرناک ہے۔ جن لوگوں نے سچائیوں کے پہچاننے کیلئے اپنے آرام، اپنی اولاد، اپنا جاہ وجلال، اپنے وطن کو چھوڑ دیا اور اپنی جانیں قربان کردیں۔ ان کو جھوٹ اور دروغ مصلحت آمیز سمجھنا حد درجے کی بے باکی ہے۔

كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ [۱] نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی صحبت میں چند گھنٹے ٹھہرنے والے کی نسبت بھی یہ ثابت نہیں ہو سکا کہ اس نے روایت میں جھوٹ بولا۔ اور نہ دنیا کی مجموعی طاقت ایسے اتہام کو ثابت کر سکتی ہے۔ پس جس نبی میں یہ نور و ہدایت ہو کہ اس کی صحبت آدمی کو اعلیٰ درجہ کا راست باز بنا دے۔ کیا وہ جھوٹا ہو سکتا ہے یا جھوٹ بولتا ہے اور جھوٹ بھی خدا پر۔ خدا نے کچھ وحی نہیں کی۔ اور وہ کہے مجھ پر وحی ہوئی ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷ / اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

۱۸، ۱۹۔ وَ مَا عَلَيْنَاۤ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ۔ قَالُوْۤا اِنَّا تَطَيَّرْنَا بِكُمْ ۚ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ وَ لَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ۔

ترجمہ۔ اور ہم پر تو صرف کھول کر پہنچا دینا ہی ہے۔ قوم نے کہا ہم نے تم کو نامبارک پایا اگر تم باز نہ آؤ گے تو ہم تمہیں ضرور پتھروں سے مار دیں گے اور ہماری طرف سے تم کو ٹیس دینے والا عذاب پہنچے گا۔

تفسیر۔ اَلْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ۔ کھول کر بات پہونچا دینا۔

تَطَيَّرْنَا۔ بڑے بڑے دکھ دیکھے ہیں۔ تمہارے سبب سے۔ واقعی جب نبی آتا ہے۔ طاعون، قحط، ہیضہ اور ہر قسم کی بلائیں آتی ہیں۔ اس میں ایک منشاء ایزدی ہوتا ہے۔ وہ یہ کہ لَعَلَّهُمْ يَتَضَرَّعُوْنَ (الانعام: ۴۳) یعنی شوخی، بے باکی سے باز آ کر خدا کے حضور گریہ وزاری کریں۔

اَخَذْنَاۤ اَهْلَهَا بِالْبَاْسَآءِ وَ الضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ يَضَّرَّعُوْنَ۔ [۲] (الاعراف: ۹۵)

اس سے طائر کا مسئلہ بھی حل ہوتا ہے۔ جہاں انسان جاوے اس کے ساتھ چیل کوے جاتے نظر آویں تو یہ فتح مندی کا نشان ہے۔ (۲)۔ اسی طرح ہوا کا رُخ ادھر ہو جدھر سے یہ جاوے تو یہ بھی کامیابی کا تفاؤل ہے۔ (۳)۔ جانور بیٹھ جاوے جس پر سوار ہوں (جیسا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

[۱] بہت بڑی بات ہے جو ان کے منہ سے نکلتی ہے۔

[۲] وہاں کے رہنے والوں کو سختی اور تکلیف میں لیا تا کہ وہ لوگ گڑگڑائیں اور عاجزی کریں۔

کی اونٹنی حدیبیہ میں بیٹھ گئی ) تو یہ بھی اچھا نشان ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱، ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

۲۰۔ قَالُوْا طَآئِرُكُمْ مَّعَكُمْ ؕ اَئِنْ ذُكِّرْتُمْ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ۔

ترجمہ۔ نبیوں نے کہا تمہاری نحوست و بدشگونی تو تمہارے ہی ساتھ ہے۔ کیا اس وجہ سے کہ تم کو سمجھایا گیا۔ کچھ نہیں تم لوگ حد سے باہر نکلنے والے ہو۔

تفسیر۔ مُسْرِفُوْنَ۔ خطا کار۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۹ نمبر ۵۱' ۵۲ مورخہ ۲۷؍اکتوبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۰)

۲۸،۲۷۔ قِيْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ؕ قَالَ يٰلَيْتَ قَوْمِيْ يَعْلَمُوْنَ۔ بِمَا غَفَرَ لِيْ رَبِّيْ وَ جَعَلَنِيْ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ۔

ترجمہ۔ کہا گیا جا جنت میں (یعنی جنت کی بشارت دی گئی) اس نے کہا کاش میری قوم جانتی۔

۲۸۔ کہ میرے ربّ نے کیسی عیب پوشی فرمائی اور مجھے کیسے عزت داروں میں رکھا۔

تفسیر۔ قِيْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ۔ حضرت حق سبحانہٗ نے بذریعہ الہام جنت کی بشارت دی۔ لوگ کہتے ہیں اسے قتل کر دیا۔ قرآنِ مجید سے تو یہ بات ثابت نہیں ہوتی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

مومن اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے والا بعد الموت معاً جنت میں داخل ہو جاتا ہے۔ اور شریر نار میں۔ جیسے فرمایا۔ قِيْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ؕ قَالَ يٰلَيْتَ قَوْمِيْ يَعْلَمُوْنَ۔ بِمَا غَفَرَ لِيْ رَبِّيْ وَ جَعَلَنِيْ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ۔ (یٰس: ۲۸،۲۷) (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۴۴)

۳۱۔ يٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ ۚ مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ۔

ترجمہ۔ افسوس ہے بندوں پر اُن کے پاس کوئی رسول نہیں آتا مگر وہ اس کی ہنسی اڑایا کرتے ہیں۔

تفسیر۔ یَسْتَھْزِءُوْنَ ۔ تحقیر کرتے ہیں ۔یہی معنے ٹھیک ہیں ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۳۴۔ وَ اٰیَۃٌ لَّھُمُ الْاَرْضُ الْمَیْتَۃُ ۚۖ اَحْیَیْنٰھَا وَ اَخْرَجْنَا مِنْھَا حَبًّا فَمِنْہُ یَاْکُلُوْنَ ۔

ترجمہ ۔اور ایک آیت ان کے لئے مردہ زمین ہے اس کو ہمیں نے زندہ کیا اور اس میں سے اناج اگایا جس میں سے وہ کھاتے ہیں ۔

تفسیر۔ بندوں کو اللہ تعالیٰ سمجھانے کیلئے بہت سی مثالیں بیان فرماتا ہے۔تمثیلوں سے بات خوب واضح ہوجاتی ہے۔

دنیا کی تمام مہذب قوموں کے لڑیچر میں یہ طرز پایا جاتا ہے۔مسلمانوں میں مثنوی مولانا روم اس کی بہترین مثال ہے۔

اَلْاَرْضُ الْمَیْتَۃُ ۔ یہ سمجھایا ہے کہ اس ملک میں اخلاقی حالت ، یک جہتی ،امنِ عامہ سب کچھ مر چکا تھا۔

امن عامہ کا یہ حال تھا کہ ایک کتی کے بچے کے مرنے پر ہزاروں ہی کٹ کے مر گئے ۔ بت پرستی جس کا لازمہ جھوٹے قصے ہیں کیونکہ پجاری اپنے اپنے بتوں کی فوقیت ثابت کرنے کیلئے عجیب عجیب فسانے تراش لیتے ہیں ۔جن ملکوں میں شرک ہوتا ہے۔ وہاں الہٰیات کا علم بالکل نہیں ہوتا۔ پہاڑوں پر ایسی حالت بہت پائی جاتی ہے۔ یورپ میں قطعاً بت پرستی ہی رہ گئی ہے۔

حضرت صاحب نے ایک موقع پر نہایت عمدہ نکتہ لکھا ہے کہ ان لوگوں نے نئی نئی ایجادیں کی ہیں یہاں تک کہ خدا بھی نیا ہی گھڑ لیا ہے۔

لوتھر نے لکھا ہے کہ بدکاری کر اور پیٹ بھر کر ، کر۔ کیا مسیح تیرے لئے کفارہ نہیں ہوا۔ ایک پڑھے لکھے شخص سے میں نے پوچھا۔ایک شخص ننگے سر دو لکڑیاں ہاتھ میں لئے بھاگتا ہوا تمہاری کوٹھی کی طرف آئے اور کہے۔آئی ایم گاڈ ، آئی ایم گاڈ۔ توتم اسے کیا کہو گے۔اس نے کہا کہ آپ گستاخی

کرتے ہیں۔ میں نے کہا۔ پاگل ہی کہتے ہیں۔

غرض خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب زمین مردہ ہوتی ہے تو آسمان سے جو پانی برستا ہے اس سے وہ بقاعدہ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجۡعِ وَ الۡاَرۡضِ ذَاتِ الصَّدۡعِ [1] (طارق:۱۲، ۱۳) زندہ ہو ہی جاتی ہے۔ اور جو جو بیج بڑھنے کی طاقت رکھتے ہیں۔ وہ اس سے اُگ پڑتے ہیں۔ اسی طرح آسمانی وحی کا پانی مردہ دلوں پر پڑ کر (جن میں استعداد ہو) ان کو زندہ کرتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

## ۳۷۔ سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ خَلَقَ الۡاَزۡوَاجَ کُلَّهَا مِمَّا تُنۡۢبِتُ الۡاَرۡضُ وَ مِنۡ اَنۡفُسِهِمۡ وَ مِمَّا لَا یَعۡلَمُوۡنَ۔

ترجمہ۔ وہ پاک ذات ہے جس نے پیدا فرمائے ہر چیز کے جوڑے جوڑے اس قسم میں سے جو زمین اگاتی ہے اور خود ان کی ذات میں سے اور ان چیزوں میں سے جن کو وہ جانتے ہی نہیں۔

تفسیر۔ خَلَقَ الۡاَزۡوَاجَ ۔ روئیدگی کے ساتھ اس کا ذکر کیا ہے کہ اس کو کھا کر نسل بڑھتی ہے۔ اس تمثیل میں سمجھا دیا ہے۔ جیسے بارش ہو تو کوئی روئیدگی کو روک نہیں سکتا۔ اسی طرح یہ الہامی بارش جو ہوئی۔ تو اب اس کے نتیجہ سے ایک قوم پیدا ہونے والی ہے۔ تم اسے روک نہیں سکتے۔

دور کیوں جاؤ۔ اس گاؤں میں بھی ایک شخص پر خدا کے فضل کی بارش ہوئی۔ اور پھر باوجود سخت مخالفت کے ایک قوم خدا کے دین پر چلنے والی پیدا ہوگئی۔ اور تم جو یہاں دو تین سو بیٹھے ہو۔ یہ اسی کا ثبوت ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

مِمَّا لَا یَعۡلَمُوۡنَ ۔ تمام نر و مادہ کا علم دنیا کو نہیں۔ پتھروں کے، درختوں کے۔ دونوں کے جوڑے ہوتے ہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۶۔۴۷۷)

---

[1] اور قسم ہے برسات والے آسمان کی (کیونکہ زمین سے پانی جا کر واپس آتا ہے)۔ اور زمین کی قسم جو بہت پھٹ جاتی ہے (بسبب جھاڑ اور روئیدگیوں اور دوسرے صدمات کے)۔

۳۹۔ وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ۔

ترجمہ ۔اورآفتاب بہہ رہا، چل رہا ہے اپنی قرارگاہ پر۔ یہ زبردست علیم کے اندازے باندھے ہوئے ہیں۔

تفسیر ۔ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ۔گردش کی مقررکردہ جگہ۔ایک طرف خط جدی۔ایک طرف خط سرطان۔

(ضمیمہ اخبار بدرقادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۴۰۔ وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ حَتّٰی عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِیْمِ ۔

ترجمہ ۔اور چاند کی ہم نے مقرر کردی ہیں منزلیں یہاں تک کہ پلٹ آیا جیسی پرانی ڈالی۔

تفسیر ۔ اور چاند کیلئے ہم نے منزلیں مقرر کردیں۔ یہاں تک کہ آخرکار وہ چاند پرانی ٹہنی کی طرح ہوجاتا ہے۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۴۸)

۴۱۔ لَا الشَّمْسُ یَنْۢبَغِیْ لَهَاۤ اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَ لَا الَّیْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ؕ وَ كُلٌّ فِیْ فَلَكٍ یَّسْبَحُوْنَ ۔

ترجمہ ۔نہ تو سورج ہی سے یہ ہوسکتا ہے کہ وہ چاند کو آپکڑے اور نہ رات ہی دن سے آگے بڑھ سکتی ہے اور وہ سب آسمانوں میں تیر رہے ہیں۔

تفسیر ۔سورج کو طاقت نہیں کہ چاند کو دبوچ لے یا اس سے جاملے۔اور نہ رات دن سے آگے نکل سکتی ہے۔ بلکہ یہ سب کے سب اپنے اپنے فلک میں تیرتے ہیں۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۴۸)

۴۲۔ وَاٰیَةٌ لَّهُمْ اَنَّا حَمَلْنَا ذُرِّیَّتَهُمْ فِی الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ۔

ترجمہ ۔اور ایک نشانی ان کے لئے یہ ہے کہ ہم نے اٹھالیا ان کی ذریت کو بھری ہوئی کشتی میں۔

تفسیر ۔ حَمَلْنَا ذُرِّیَّتَهُمْ ۔ اب بھی جس کی اولاد بحری سفر کے ذریعے ولایت پہنچتی ہے وہ بڑا فخر کرتا ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

۴۴، ۴۵۔ وَ اِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ فَلَا صَرِیْخَ لَهُمْ وَ لَا هُمْ یُنْقَذُوْنَ۔ اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَ مَتَاعًا اِلٰى حِیْنٍ۔

ترجمہ۔ اور ہم چاہیں تو ان کو ڈبا دیں تو ان کا کوئی رونے والا نہیں اور نہ وہ خارج کئے جائیں۔ مگر ہماری ہی رحمت ہے اور ان کو فائدہ پہنچتا ہے جیئے تک۔

تفسیر۔ وَ اِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ ۔ پیشگوئی فرماتا ہے کہ تم بھی اسی زمین پر بصورت گستاخی و مقابلہ نبی غرق کر دیئے جاؤ گے اور تمہارا کوئی فریادرس نہ ہوگا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ / نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۴۶۔ وَ اِذَا قِیْلَ لَهُمُ اتَّقُوْا مَا بَیْنَ اَیْدِیْكُمْ وَ مَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور جب ان سے کہا جاتا ہے اللہ کو سپر بناؤ (اور اللہ یا اُن پیشگوئیوں سے ڈر کر) جو تمہارے آگے ہیں اور جو تمہارے پیچھے ہیں تا کہ تم پر رحم کیا جائے۔

تفسیر۔ مَا بَیْنَ اَیْدِیْكُمْ ۔ جو عذاب تمہارے سامنے ہے۔

وَ مَا خَلْفَكُمْ ۔ جو عذاب پیچھے آنے والا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ / نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۴۸۔ وَ اِذَا قِیْلَ لَهُمْ اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ قَالَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَنُطْعِمُ مَنْ لَّوْ یَشَآءُ اللّٰهُ اَطْعَمَهٗۤ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ۔

ترجمہ۔ اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اللہ نے جو تم کو دیا ہے اس میں سے کچھ خرچ کرو تو حق چھپانے والے منکر ایمانداروں سے کہتے ہیں کیا ہم ایسے کو کھلائیں جس کو اللہ چاہتا تو خود کھلا دیتا کچھ شک نہیں کہ تم لوگ صریح گمراہی میں پڑے ہوئے ہو۔

تفسیر۔ قرآن کریم میں لباس اور مکان دینے کی تاکید نہیں آئی۔ جس قدر کھانا کھلانے کی آئی ہے۔ ان لوگوں کو خدا نے کافر کہا ہے جو بھوکے کو کہہ دیتے ہیں کہ میاں تم کو خدا ہی نہ دے دیتا اگر دینا منظور ہوتا۔ قرآن کریم کے دل سورہ یٰسٓ میں ایسا لکھا ہے قَالَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَنُطْعِمُ مَنْ لَّوْ یَشَآءُ اللّٰهُ اَطْعَمَهٗۤ آجکل چونکہ قحط ہو رہا ہے۔ انسان اس نصیحت کو یاد رکھے اور

دوسرے بھوکوں کی خبر لینے کو بقدرِ وسعت تیار رہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی محبت کیلئے یتیموں ، مسکینوں اور پابندِ بلا کو کھانا دیتا رہے مگر صرف اللہ کیلئے دے۔ یہ تو جسمانی کھانا ہے۔ روحانی کھانا ایمان کی باتیں ، رضاءِ الٰہی اور قرب کی باتیں ، یہاں تک کہ مکالمہ الٰہیہ تک پہونچا دینا۔ اسی رنگ میں رنگین ہوتا ہے یہ بھی طعام ہے۔ وہ جسم کی غذا ہے یہ روح کی غذا۔ (الحکم جلد ۳ نمبر ۴۱ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۸۹۹ء صفحہ ۴)

## ۵۱۔ فَلَا یَسْتَطِیْعُوْنَ تَوْصِیَۃً وَّ لَآ اِلٰٓی اَھْلِھِمْ یَرْجِعُوْنَ۔

ترجمہ ۔ پھر نہ کچھ وصیّت ہی کر سکیں گے اور نہ اپنے اہل کی طرف واپس ہی جا سکیں گے۔

تفسیر۔ فَلَا یَسْتَطِیْعُوْنَ تَوْصِیَۃً ۔ نہ خود کچھ کر سکو گے۔ نہ کسی کو کہہ سکو گے کہ ہمارے بعد یوں انتظام کرنا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

بدر میں مارے گئے۔ نہ وصیت کر سکے۔ نہ لوٹ کر گھر جا سکے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

## ۵۲۔ وَ نُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَاِذَا ھُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ اِلٰی رَبِّھِمْ یَنْسِلُوْنَ۔

ترجمہ ۔ اور جب پھونکا جائے گا صور میں تو وہ اپنے مقاموں میں سے اپنے رب کی طرف دوڑ پڑیں گے۔

تفسیر۔ نُفِخَ فِی الصُّوْرِ ۔ جب ہمارا بگل بجے گا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

## ۵۳۔ قَالُوْا یٰوَیْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا ؎ ھٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَ صَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ۔

ترجمہ ۔ اور کہیں گے ہائے ہماری کم بختی ! ہم کو کس نے اٹھا دیا ہماری خواب گاہ سے یہ تو رحمن کا وعدہ ہے سچ کہا تھا نبیوں نے۔

تفسیر۔ مِنْ مَّرْقَدِنَا ۔ ہماری آرام کی جگہ۔ اعتراض کیا جاتا ہے۔ کیا کفار کیلئے قبر آرام گاہ ہے اس کا جواب یہ ہے کہ یہ نسبتی امر ہے۔ آنے والے عذاب کے مقابل میں یہ عذابِ قبر

موجبِ آرام ہی تھا۔

بموتش بگیر تا بمرض راضی شود [1]

سے بھی یہ مسئلہ حل ہوسکتا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۶۰۔ وَ امْتَازُوا الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ۔

ترجمہ۔(اور ہم فرمائیں گے) آج الگ ہو جاؤ اے قطع تعلق کرنے والے لوگو!۔

تفسیر۔ اَلْمُجْرِمُوْنَ۔ قطع تعلق کرنے والے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۶۱۔ اَلَمْ اَعْهَدْ اِلَيْكُمْ يٰبَنِيْۤ اٰدَمَ اَنْ لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ ۚ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ۔

ترجمہ۔کیا میں نے تم کو حکم نہیں بھیجا تھا اے آدم کی اولاد! کہ تم شیطان کی پوجا نہ کرنا بے شک وہ تمہارا کھلا کھلا دشمن ہے۔

تفسیر۔ الشَّيْطٰنَ۔ خدا سے دور۔ ہلاک شدہ روحیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۶۳۔ وَ لَقَدْ اَضَلَّ مِنْكُمْ جِبِلًّا كَثِيْرًا ؕ اَفَلَمْ تَكُوْنُوْا تَعْقِلُوْنَ۔

ترجمہ۔اور شریر ہلاک کرنے والے نے گمراہ کر دیا تم سے بہتوں کو۔تو کیا تم کچھ بھی عقل نہیں رکھتے۔

تفسیر۔ اَضَلَّ۔ہلاک کر دیا۔(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۱)

۶۶۔ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰۤى اَفْوَاهِهِمْ وَ تُكَلِّمُنَاۤ اَيْدِيْهِمْ وَ تَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ۔

ترجمہ۔آج ہم مہر لگا دیں گے ان کے منہ پر اور ہم سے بات کریں گے ان کے ہاتھ اور گواہی دیں گے ان کے پاؤں کہ وہ کیا کمائی کیا کرتے تھے۔

---

[1] اس کو مرنے سے روکو یہاں تک کہ وہ اپنے مرض پر راضی ہو جائے۔

تفسیر۔ تُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ ۔طب پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض بیماریاں صرف ہاتھ دیکھنے سے معلوم ہوجاتی ہیں۔بعض بیماریاں پیچھے مڑ کر چلانے سے پتہ لگ سکتا ہے۔ یہ تو دنیا کا حال ہے۔آخرت میں تو سب کچھ ظاہر ہوجائے گا۔(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

۶۹۔ وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِي الْخَلْقِ ؕ اَفَلَا يَعْقِلُوْنَ۔

ترجمہ۔اور جس کو ہم زیادہ عمر دیتے ہیں تو اس کو اوندھا کر دیتے ہیں خلقت میں۔تو پھر کیا وہ سمجھتے ہی نہیں۔

تفسیر۔ مَنْ نُعَمِّرْهُ ۔خواہ بحیثیت قومی یا بحیثیت سلطنت یا بحیثیت عظمت۔

نُنَكِّسْهُ فِي الْخَلْقِ ۔ یہ قانون تمام اشیاء عالم میں ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

انسان بہت بڑے بڑے ارادے کرتا ہے۔بچپنے سے نکل کر جب جوانی کے دن آتے ہیں اور جوں جوں اس کے اعضاء نشوونما پا کر پھیلتے ہیں اور قویٰ مضبوط ہوتے ہیں۔اس کے ارادے بھی وسیع ہوتے جاتے ہیں۔ایک بچہ رونے اور ضد کرنے کے وقت ماں کی گود میں چلے جانے یا دودھ پی لینے سے یا تھوڑی سی شیرینی یا کسی تماشے کھیل سے خوش ہوسکتا ہے اور اس کے بہلانے کے واسطے بہت تھوڑی سی تکلیف برداشت کرنی پڑتی ہے یا یوں کہو کہ ایک بچے کی خوشی اور خواہشات کا منزلِ مقصود بہت محدود ہوتا ہے۔مگر جوں جوں وہ ترقی کرتا اور اس کے قویٰ مضبوط ہوتے جاتے ہیں تُوں تُوں اس کے ارادوں اور خواہشات کا میدان بھی وسیع ہوتا چلا جاتا ہے۔حتّٰی کہ قرآن شریف کی اس آیت اَوَ لَمْ نُعَمِّرْكُمْ مَّا يَتَذَكَّرُ فِيْهِ مَنْ تَذَكَّرَ وَ جَآءَكُمُ النَّذِيْرُ ۔[1] (فاطر:۳۸) کا مصداق بن جاتا ہے۔اس دور کا پہلا درجہ ۱۸ سال کی عمر ہوتی ہے۔اسوقت انسان میں عجیب عجیب قسم کی اُمنگیں پیدا ہوتی ہیں۔ایسے وقت میں جبکہ انسان کے قوٰی بھی مضبوطی اور استویٰ کی حد تک پہنچ جاتے ہیں اور اس کے ارادے بھی بہت وسیع ہوجاتے ہیں۔رسول اکرمؐ نے ہر نمازی کو جن میں یہ لڑکا بھی داخل ہے طولِ امل اور ہموم وغموم سے پناہ مانگنے کے واسطے حکم دیا ہے۔

---

[1] کیا ہم نے تم کو اتنی عمر نہ دی تھی جس میں تم سوچ لیتے جس کو سوچنا ہوتا اور تمہارے پاس آچکا تھا ڈرانے والا۔

ایک دوسری حدیث میں آیا ہے کہ رسولِ اکرمؐ نے ایک چارکونہ شکل بنائی اور اس کے وسط میں ایک نقطہ بنا کر فرمایا کہ یہ نقطہ انسان ہے اور دائرہ سے مراد اجل ہے۔یعنی انسان کو اجل احاطہ کئے ہوئے ہے اور پھر انسانی امانی اور آرزوئیں اس سے بھی باہر ہیں۔ یہ سچی بات ہے کہ انسان بڑے بڑے لمبے ارادے کرتا ہے جو سینکڑوں برسوں میں بھی پورے نہیں ہو سکتے مگر اس کی اجل اسے ان ارادوں تک پہنچنے سے پہلے ہی دبا لیتی ہے۔ (الحکم جلد ۱۲ نمبر ۲۶ مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۸ء صفحہ ۵،۶)

۷۱۔ لِّیُنۡذِرَ مَنۡ کَانَ حَیًّا وَّ یَحِقَّ الۡقَوۡلُ عَلَی الۡکٰفِرِیۡنَ۔

ترجمہ۔نتیجہ یہ کہ اس کلام سے اس کو ڈرائے جو جان رکھتا ہو (معلوم ہوا کہ کافر مردے ہیں کیونکہ) ثابت ہو چکی ہے بات کافروں پر۔

تفسیر۔ یَحِقَّ الۡقَوۡلُ۔ فردِ جرم لگے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱،۲ مورخہ ۳ و ۱۰/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

۷۶۔ لَا یَسۡتَطِیۡعُوۡنَ نَصۡرَہُمۡ ۙ وَ ہُمۡ لَہُمۡ جُنۡدٌ مُّحۡضَرُوۡنَ۔

ترجمہ۔ وہ ان کی مدد نہیں کر سکیں گے اور وہ بت اور جھوٹے معبود ان کے لشکر بنا کر حاضر کئے جائیں گے۔

تفسیر۔ لَا یَسۡتَطِیۡعُوۡنَ نَصۡرَہُمۡ ۔وہ بت مشرکانِ مکہ کو کچھ مدد نہ دے سکے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱،۲ مورخہ ۳ و ۱۰/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

۷۹۔ وَ ضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّ نَسِیَ خَلۡقَہٗ ؕ قَالَ مَنۡ یُّحۡیِ الۡعِظَامَ وَ ہِیَ رَمِیۡمٌ ۔

ترجمہ۔اور ہمارے لئے مثالیں دینے لگا اور اپنی پیدائش کو بھول گیا۔لگا کہنے کون زندہ کرے گا یہ خالی کھوکھلی ہڈیئیں۔

تفسیر۔ مَنۡ یُّحۡیِ الۡعِظَامَ وَ ہِیَ رَمِیۡمٌ ۔ کھوکھل ہڈیوں کو کون زندہ کرے گا۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۱۹)

۸۳۔ اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْـًٔا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ۔

ترجمہ۔اس کے سوانہیں کہ جب وہ چاہے کسی چیز کو بنانا تو وہ اس چیز کو کہہ دیتا ہے ہوتو وہ ہو جاتی ہے۔

تفسیر۔ اس کی بات ہے کہ جب ارادہ کرتا ہے کسی شئے کا تو فرماتا ہے کہ ہو پس ہو پڑتی ہے۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۱۹)



# سُوْرَۃُ الصّٰٓفّٰتِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورۂ صافات کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اللہ کے باعظمت نام سے جس نے سب ہی کچھ مہیا کر دیا اور ہر قسم کی محنت کا صلہ دینے کو تیار ہے۔

**۲ تا ۵۔ وَ الصّٰٓفّٰتِ صَفًّا۔ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا۔ فَالتّٰلِیٰتِ ذِکْرًا۔ اِنَّ اِلٰھَکُمْ لَوَاحِدٌ۔**

ترجمہ۔ قسم ہے صفوں میں صف بستہ ہونے والوں کی۔ پھر انتظاماً ڈانٹنے والوں کی۔ پھر وعظ سنانے والوں کی۔ کہ تمہارا اللہ تو بس ایک ہی اللہ ہے۔

تفسیر۔ وَ الصّٰٓفّٰتِ صَفًّا۔ اگر بڑے لائق لوگوں کی صفیں عمدہ صف باندھ کر کسی عظیم الشان مذہب کی تحقیق میں بیٹھیں۔

فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا۔ وہ مجلس اتنی بڑی ہو کہ پولیس کا انتظام کرنا پڑے۔

فَالتّٰلِیٰتِ ذِکْرًا۔ پھر اس میں بڑے بڑے لیکچرار اپنے اپنے مضمون پڑھیں۔

اِنَّ اِلٰھَکُمْ لَوَاحِدٌ۔ تو خلاصہ یہی نکلے گا کہ اللہ ایک ہے۔ واقعہ میں مخلوق پرست کے پاس کوئی دلیل نہیں ہوتی۔

ایک بت پرست رئیس سے میری گفتگو ہوئی۔ اس نے کہا۔ قدیم مذہب اچھا ہوتا ہے۔ میں نے کہا فرمائیے۔ رام چندر کس کی پرستش کرتے تھے۔ آخر چلتے چلتے وہ اس بات پر پہونچ گیا کہ ’’ایک خدا کی‘‘

عیسائیوں سے بھی یہی سوال کیا ہے کہ کنواری کا بیٹا جب دنیا میں نہیں آیا تھا تو کس کی پرستش

لوگ کرتے تھے۔تو ان کو ماننا پڑا ہے۔اس واحد معبود حقیقی کی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا۔ صفیں باندھ لی جائیں۔لیکچرار لیکچر دیں۔پولیس کا انتظام بھی ہو تو یہ ثابت ہوگا کہ اللہ ایک ہے۔اس کا نمونہ جلسہ اعظم مذاہب میں ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

## ۶۔ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ۔

ترجمہ۔وہ ربّ ہے آسمان اور زمین کا اور جو کچھ ان دونوں میں ہے اور وہ مشرقوں کا رب ہے۔

تفسیر۔ رَبُّ الْمَشَارِقِ ۔ شروقِ نور کے حصول کا نام ہے۔تمام نوروں کا سرچشمہ وہی رب ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

## ۷ تا ۱۱۔ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ ِۨالْكَوَاكِبِ۔ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ۔ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ۔ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ۔ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ۔

ترجمہ۔ہم نے سامنے والے آسمان کو آراستہ کیا ہے ستاروں کی زینت سے۔اور محفوظ رکھا ہے شیاطین اور منجم سے۔(جو اطاعت سے خارج ہیں) وہ کان نہیں لگا سکتے بڑی مجلس کی طرف اور پھینکے جاتے ہیں ہر طرف سے۔پڑتی ہیں دھتکاریں (ان پر) اور ان کے لئے عذاب ہے ہمیشہ کا۔کوئی جھپٹے کسی امر کے دریافت کرنے کے لئے تو چمکتا ہوا شہاب اس کے پیچھے پڑتا ہے۔

تفسیر۔ ہم نے خوشنما بنایا اس ورلے آسمان کو کواکب کی زینت سے اور محفوظ کر دیا ہم نے اسے ہر ایک خدا سے دور یا ہلاک ہونے والے متکبر ضدی سے۔ملاء اعلیٰ کی باتیں نہیں سن سکتے اور ہر جانب سے دھکیلے جاتے ہیں۔دھتکارے جاتے اور ان کیلئے دائمی دکھ دینے والا عذاب ہے۔ہاں اگر کوئی جھٹی مارے تو اس کے پیچھے لگتے ہیں شہابِ ثاقب، میٹیارز، الکاپات۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۷)

شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ۔ ایک مخلوق ہے جو ناپاک اور مخلوق سے دور رہتی ہے۔ عرب اسے کاہن کہتے ہیں۔ شانہ بین بھی انہی میں داخل ہیں۔ وہ انبیاء کی اتباع نہیں کرتے اور غیب کی باتوں کی ٹوہ میں لگے رہتے ہیں۔

لَا یَسَّمَّعُوْنَ اِلَی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی۔ جبرائیل اور اس کے قرب والے ملائکہ تک ان کی رسائی نہیں۔ مگر وہ زمین کے ملائکہ یا ادھر اُدھر سے کچھ اڑا لیتے ہیں۔ کچھ جھوٹ ملا دیتے ہیں۔

شِھَابٌ ثَاقِبٌ۔ چمکتا ہوا شعلہ پڑتا ہے اور وہ جھوٹے ثابت ہوتے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

اَلْمَلَاِ الْاَعْلٰی۔ جنابِ الٰہی کا الہام اولاً جن کو پہنچتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

## ۲۳، ۲۴۔ اُحْشُرُوا الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَ اَزْوَاجَھُمْ وَ مَا کَانُوْا یَعْبُدُوْنَ۔ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَاھْدُوْھُمْ اِلٰی صِرَاطِ الْجَحِیْمِ۔

ترجمہ۔ حکم ہوگا جمع کرو ظالموں کو اور ان کے ساتھ والوں اور مردوں اور عورتوں کو اور ان کو جن کی یہ پوجا کرتے تھے۔ اللہ کے سوا۔ پھر اُن کو دوزخ کے راستہ پر چلاؤ۔

تفسیر۔ ازواج جمع ہے زوج کی اور زوج کے معنی ہیں۔ ساتھی (اَلْاَزْوَاجُ: اَلْقُرَنَاءُ) یعنی ازواج بمعنی ساتھی کے ہیں۔

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ کُلَّھَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِھِمْ ۔[۱]

(سیپارہ ۲۳۔ رکوع ۲۔ سورہ۔ یٰسٓ: ۳۷)

ثَمٰنِیَۃَ اَزْوَاجٍ ۚ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَیْنِ وَمِنَ الْمَعْزِ اثْنَیْنِ۔[۲]

(سیپارہ ۸۔ رکوع ۴۔ سورۃ الانعام: ۱۴۴)

وَّاٰخَرُ مِنْ شَکْلِہٖۤ اَزْوَاجٌ۔[۳] (سیپارہ ۲۳۔ رکوع ۱۳۔ سورہ صٓ: ۵۹)

---

۱؎ پاک ذات ہے وہ جس نے بنائے جوڑے سب چیز کے اس قسم سے جو اُگتا ہے زمین میں اور ان کے نفسوں سے۔ ۱۲ ۲؎ پیدا کئے آٹھ نر اور مادہ بھیڑ میں سے دو اور بکریوں میں سے دو۔ ۱۲ ۳؎ اور کچھ اَور اسی شکل کا طرح طرح کی چیزیں۔ ۱۲

لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ[1] (سیپارہ ۱۴۔ رکوع ۶۔ سورۃ الحجر: ۸۹)
فَاَخْرَجْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْ نَّبَاتٍ شَتّٰى۔[2] (سیپارہ ۱۶۔ رکوع ۱۱۔ سورہ طٰہٰ: ۵۴)

دیکھو ان تمام محاورات میں جوروا ں معنی کرنا ہرگز صحیح نہیں۔ یہاں ہر جگہ ازواج کے معنے ساتھ والے کے ہیں۔ مطلب آیت کا نہایت صاف ہے کہ بڑے بڑے ظالم بدکار اور ان کی جنس کے سنگی ساتھی سب کو دوزخ میں لے جاؤ۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اول صفحہ ۱۳۱۔ ۱۳۲)

## ۳۸۔ بَلْ جَآءَ بِالْحَقِّ وَ صَدَّقَ الْمُرْسَلِيْنَ۔

ترجمہ۔ حالانکہ وہ تو سچا دین لے کر آیا ہے اور وہ تمام پیغمبروں کا مصدّق ہے۔

تفسیر۔ وَ صَدَّقَ الْمُرْسَلِيْنَ ۔ قرآن شریف نے تمام رسولوں کی تصدیق کی۔ جو صداقتیں انہوں نے مختلف زمانوں میں پیش کیں۔ وہ سب قرآنِ مجید میں موجود ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ / نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

## ۶۶۔ طَلْعُهَا كَاَنَّهٗ رُءُوْسُ الشَّيٰطِيْنِ۔

ترجمہ۔ اس کے خوشے ایسے ہیں جیسے سانپ کے پھن۔

تفسیر۔ رُءُوْسُ الشَّيٰطِيْنِ۔ سانپوں کا سر۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ / نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

اس کے پھل ایسے ہوتے ہیں جیسے سانپ کی زبان۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

## ۸۴، ۸۵۔ وَ اِنَّ مِنْ شِيْعَتِهٖ لَاِبْرٰهِيْمَ۔ اِذْ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ۔

ترجمہ۔ اور اسی کی راہ چلنے والوں میں سے ابراہیم بھی تھا۔ جب وہ صحیح سلامت دل کے ساتھ اپنے ربّ کے پاس آیا۔

تفسیر۔ انبیاء پہلے تمام اسباب کو اپنی طاقت و وسعت کے مطابق جمع کرتے ہیں پھر خدا کو پکارتے ہیں کیونکہ اسباب کا جمع کرنا بھی خدا ہی کے قانون کی فرماں برداری ہے۔ تدبیر کے معنے ہیں۔ آخر کو دیکھنا۔

---

[1] مت پسار اپنی آنکھیں اُن چیزوں پر جو برتنے کو دیں ہم نے اُن کو کئی طرح کے لوگوں پر۔ ۱۲
[2] پھر نکالا ہم نے اُس سے بھانت بھانت سبزہ۔ ۱۲

توکل کے معنے ہیں۔ جو چیز بہم نہیں پہونچ سکی۔ اس کے لئے جنابِ الٰہی میں التجاء اور اس کی ذات پر بھروسہ۔

مِنْ شِيْعَتِهٖ۔ نوح کے اتباع میں سے۔

بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۔ دل ہو جو طمع ، حسد ، شہوت کے خیال اور اس کے لوازمات جہالت ، سستی ، فضولی ، غضب ۔ اس قسم کی بدیوں سے پاک اور اپنے مولیٰ کا فرماں بردار ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

خدا تعالیٰ مخفی در مخفی ارادوں اور نیتوں کو جانتا ہے۔ اس کے حضور نفاق کام نہیں آ سکتا۔ بلکہ اِذْ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۔ کام آتا ہے۔ سلامتی ہو۔ انکار نہ ہو۔ خدا سے سچی محبت ہو۔ اللہ تعالیٰ کی مخلوق سے ہمدردی اور خیر خواہی ہو۔ امر بالمعروف کرنے والا اور ناہی عن المنکر ہو۔ بدی کا دشمن ، راست بازوں کا محب ہو۔ خدا تعالیٰ سے غافل اور بے پرواہ نہ ہو۔ یہ منشائے اسلام ہے۔

(الحکم جلد ۳ نمبر ۷ مورخہ ۳ رمارچ ۱۸۹۹ء صفحہ ۴۔۵)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پاک نام ابراہیم بھی تھا۔ جس کی تعریف اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِبْرٰهِيْمَ الَّذِيْ وَفّٰۤى[1] (النجم: ۳۸) اور وہی ابراہیم جو جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ کا مصداق تھا۔ اس نے سچی تعظیم امرِ الٰہی کی کر کے دکھائی۔ اس کا نتیجہ کیا دیکھا۔ دنیا کا امام ٹھیرا۔

(الحکم جلد ۷ نمبر ۱۱ مورخہ ۲۴ رمارچ ۱۹۰۳ء صفحہ ۴)

## ۸۸۔ فَمَا ظَنُّكُمْ بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔

ترجمہ ۔ بس کیا گمان ہے تمہارا ربّ العالمین پر۔

تفسیر۔ فَمَا ظَنُّكُمْ ۔ چور چوری جبھی کرتا ہے کہ اس کو خدا کی صفت اور رزاقیت پر ایمان نہیں ہوتا۔ زانی نہیں سمجھتا کہ اللہ پاک بیبیاں دے سکتا ہے۔ اسی لئے فرمایا ذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِيْ ظَنَنْتُمْ بِرَبِّكُمْ اَرْدٰىكُمْ[2] (حم السجدہ: ۲۴)

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲)

---

[1] اور ابراہیم کی کتابوں میں جس نے عہد پورا کیا ۔ [2] یہ بدگمانی (یعنی اللہ نادان ہے خبیر نہیں) جو تم نے اپنے رب کے حق میں کی ۔ اُس نے تو تم کو تباہ ہی کر دیا۔

## ۸۹، ۹۰۔ فَنَظَرَ نَظْرَةً فِي النُّجُوْمِ ۔ فَقَالَ اِنِّيْ سَقِيْمٌ ۔

ترجمہ۔ پھر اس نے ستاروں میں خاص نظر سے دیکھا۔ پھر کہا میں بہت بیمار ہوں۔

تفسیر۔ فَنَظَرَ نَظْرَةً فِي النُّجُوْمِ ۔ انہوں نے وقت کی طرف توجہ فرمائی۔ اب بھی مہذب ملک میں دستور ہے کہ کسی کو رخصت کرنا ہو یا خود جانا ہو تو اپنی گھڑی دیکھ لیتے ہیں۔

اِنِّيْ سَقِيْمٌ ۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا وہ بڑا راست باز تھا۔ ادھر حضرت ابراہیمؑ فرماتے ہیں۔ میں بیمار ہوں میری طبیعت ناساز ہے۔ پس وہ اپنے قول میں سچے تھے۔ اپنی کمزوری اور کسی اندرونی سقم کو انسان خود ہی سمجھتا ہے۔ اللہ کے بندے باوجود ناسازیٔ طبع بھی تبلیغ کے جوش میں نکل آتے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۲، ۲۱۳)

## ۹۹۔ فَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَسْفَلِيْنَ ۔

ترجمہ۔ پس انہوں نے اس کے ساتھ ایک داؤ کرنا چاہا تو ہم نے انہیں کو نیچا دکھا دیا۔

تفسیر۔ فَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا ۔ صرف ارادہ کیا ہے (یہ بات یاد رکھو) مگر خدا نے یہ ارادہ چلنے نہ دیا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

## ۱۰۳۔ فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ؕ قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۫ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ ۔

ترجمہ۔ پھر جب وہ اس کے ساتھ دوڑنے کے قابل ہوا تو ابراہیم نے کہا اے میرے پیارے بیٹے! میں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں کہ تجھ کو ذبح کر رہا ہوں تو تُو سوچ لے کہ تیری کیا رائے ہے۔ اس نے کہا اے میرے باپ تجھے جو حکم دیا گیا ہے وہ تو کر گزر قریب ہی تو مجھ کو پائے گا انشاء اللہ نیکیوں پر جمے رہنے والے اور بدیوں سے بچنے والوں میں سے۔

تفسیر۔ اَرٰى فِي الْمَنَامِ ۔ کوئی شخص دیکھے کہ میں اپنے بیٹے کو ذبح کرتا ہوں تو اس کے معنے یہی ہوتے ہیں کہ دُنبہ ذبح کر دے۔ عالمِ رؤیا میں بیٹا کَبَش[1] ہوتا ہے اور کَبَش بیٹا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳ و ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

---

[1] کَبَش : دُنبہ۔ مرتب

ابراہیم علیہ السلام بہت بوڑھے اور ضعیف تھے۔ ۹۹ برس کی عمر تھی۔ خدا تعالیٰ نے اپنے وعدہ کے موافق اولادِ صالح عنایت کی۔ اسمٰعیلؑ جیسی اولاد عطا کی۔ جب اسمٰعیلؑ جوان ہوئے تو حکم ہوا کہ ان کو قربانی میں دے دو۔ اب ابراہیم علیہ السلام کی قربانی دیکھو۔ زمانہ اور عمر وہ کہ ۹۹ تک پہونچ گئی۔ اس بڑھاپے آئندہ اولاد کے ہونے کی کیا توقع اور وہ طاقتیں کہاں؟ مگر اس حکم پر ابراہیمؑ نے اپنی ساری طاقتیں، ساری امیدیں اور تمام ارادے قربان کر دیئے۔ ایک طرف حکم ہوا۔ اور معاً بیٹے کو قربان کرنے کا ارادہ کر لیا۔ پھر بیٹا بھی ایسا سعید بیٹا تھا کہ جب ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا بیٹا! اِنِّیْۤ اَرٰی فِی الْمَنَامِ اَنِّیْۤ اَذْبَحُكَ تو وہ بلا چون و چرا یونہی بولا کہ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۫ سَتَجِدُنِیْۤ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِیْنَ ابا! جلدی کرو۔ ورنہ وہ کہہ سکتے تھے کہ یہ خواب کی بات ہے۔ اس کی تعبیر ہو سکتی ہے۔ مگر نہیں۔ کہا۔ پھر کر ہی لیجئے۔ غرض باپ بیٹے نے ایسی فرماں برداری دکھائی کہ کوئی عزت، کوئی آرام، کوئی دولت اور کوئی امید باقی نہ رکھی۔ یہ آج ہماری قربانیاں اسی پاک قربانی کا نمونہ ہیں۔ مگر دیکھو کہ اس میں اور ان میں کیا فرق ہے؟

اللہ تعالیٰ نے ابراہیمؑ اور اس کے بیٹے کو کیا جزا دی۔ اولاد میں ہزاروں بادشاہ اور انبیاء....... پیدا کئے۔ وہ زمانہ عطا کیا جس کی انتہا نہیں۔ خلفاء ہوں تو وہ بھی ملتِ ابراہیمی میں سارے نواب اور خلفاءِ الٰہی دین کے قیامت تک اسی گھرانے میں ہونے والے ہیں۔

(الحکم جلد ۷ نمبر ۱۱ مورخہ ۲۴؍مارچ ۱۹۰۳ء صفحہ ۴)

یہ دن (عیدالاضحیٰ) بھی ایک عظیم الشان متّقی کی یادگار ہیں۔ اس کا نام ابراہیمؑ تھا۔ اس کے پاس بہت سے مویشی تھے۔ بہت سے غلام تھے اور بڑھاپے کا ایک ہی بیٹا تھا۔ فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْیَ قَالَ یٰبُنَیَّ اِنِّیْۤ اَرٰی فِی الْمَنَامِ اَنِّیْۤ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَا ذَا تَرٰی۔ سو برس کے قریب کا بڈھا، ایک ہی بیٹا، اپنی ساری عزت، ناموری، مال، جاہ وجلال اور امیدیں اسی کے ساتھ وابستہ۔ دیکھو متقی کا کیا کام ہے۔ اس اچھے چلتے پھرتے جوان لڑکے سے کہا۔ میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ تجھے ذبح کروں بیٹا بھی کیسا فرماں بردار بیٹا ہے۔ قَالَ یٰۤاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۫ سَتَجِدُنِیْۤ اِنْ شَآءَ

اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ۔ابا جی۔وہ کام ضرور کرو جس کا حکم جناب الٰہی سے ہوا۔میں بفضلہٖ صبر کے ساتھ اسے برداشت کروں گا۔یہ ہے تقویٰ کی حقیقت۔یہ ہے قربانی۔قربانی بھی کیسی قربانی کہ اس ایک ہی قربانی میں سب ناموں ،امیدوں ،ناموریوں کی قربانی آ گئی۔

جو اللہ کے لئے انشراحِ صدر سے ایسی قربانیاں کرتے ہیں۔اللہ بھی ان کے اجر کو ضائع نہیں کرتا۔اس کے بدلے ابراہیمؑ کو اتنی اولاد دی گئی کہ مردم شماریاں ہوتی ہیں مگر پھر بھی ابراہیمؑ کی اولاد صحیح تعداد کی دریافت سے مستثنیٰ ہے۔کیا کیا برکتیں اس مسلم پر ہوئیں۔کیا کیا انعامِ الٰہی اس پر ہوئے کہ گننے میں نہیں آ سکتے۔ہماری سرکار خاتم الانبیاء سرورِ کائنات حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی اسی ابراہیمؑ کی اولاد سے ہوئے۔

پھر اس کے دین کی حفاظت کے لئے خلفاء کا وعدہ کیا کہ انہیں طاقتیں بخشے گا اور ان کو مشکلات اور خوفوں میں امن عطا کرے گا۔یہ کہانی کے طور پر نہیں۔یہ زمانہ موجود ،یہ مکان موجود ،تم موجود ، قادیان کی بستی موجود ،ملک کی حالت موجود ہے۔کس چیز نے ایسی سردی میں تمہیں دور دور سے یہاں اس مسجد میں جمع کر دیا۔سنو!اسی دستِ قدرت نے جو متقیوں کو اعزاز دینے والا ہاتھ ہے۔اس سے پہلے پچیس برس پر نگاہ کرو۔تم سمجھ سکتے ہو کہ کون ایسی سخت سردیوں میں اس گاؤں کی طرف سفر کرنے کے لیے تیار تھا۔پس تم میں سے ہر فرد بشر اس کی قدرت نمائی کا ایک نمونہ ہے۔ایک ثبوت ہے کہ وہ متقی کے لئے وہ کچھ کرتا ہے جو کسی کے سان وگمان میں بھی نہیں ہوتا یہ باتیں ہر کسی کو حاصل نہیں ہوتیں۔یہ قربانیوں پر موقوف ہیں۔انسان عجیب عجیب خوابیں اور کشوف دیکھ لیتا ہے۔الہام بھی ہو جاتے ہیں۔مگر یہ نصرت حاصل نہیں کر سکتا۔جس آدمی کی یہ حالت ہو وہ خوب غور کر کے دیکھے کہ اس کی عملی زندگی کس قسم کی تھی۔آیا وہ ان انعامات کے قابل ہے یا نہیں۔یہ (مبارک وجود) نمونہ موجود ہے۔اسے جو کچھ ملا۔ان قربانیوں کا نتیجہ ہے جو اس نے خداوند کے حضور گزاریں۔جو شخص قربانی نہیں کرتا۔جیسی کہ ابراہیمؑ نے کی اور جو شخص اپنی خواہشوں کو خدا کی رضا کے لئے نہیں چھوڑتا۔تو خدا بھی اس کیلئے پسند نہیں کرتا۔جو وہ اپنے لئے پسند کرتا ہے۔حضرت نبی کریمؐ کے مقابلہ میں کیسے دشمن موجود تھے۔مگر وہ خدا جس

نے اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا[۱] (المؤمن:۵۲) فرمایا۔ اس نے سب پر فتح دی۔ صلح حدیبیہ میں ایک شخص نے آ کر کہا تم اپنے بھائیوں کا جتھا نہ چھوڑو۔ ایک ہی حملہ میں یہ سب تمہارے پاس بیٹھنے والے بھاگ جائیں گے۔ اس پر صحابہؓ سے ایک خطرناک آواز سنی اور وہ ہکا بکا رہ گیا۔ یہ حضرت نبی کریمؐ کے اللہ کے حضور بار بار جان قربان کرنے کا نتیجہ تھا کہ ایسے جاں نثار مرید ملے۔ آخر وہ جو باپ بنتے تھے۔ جو تجربہ کار تھے۔ ہر طرح کی تدبیریں جانتے ان سب کے منصوبے غلط ہو گئے۔ اور وہ خدا کے حضور قربانی کرنے والا متقی نہ صرف خود کامیاب ہوا بلکہ اپنے خلفاء راشدین کیلئے بھی یہی وعدہ لے لیا۔ (بدر جلد ۷ نمبر ۳ مورخہ ۲۳؍جنوری ۱۹۰۸ء صفحہ ۸۔۹)

بخاری شریف جو قرآن مجید کے بعد دنیا کی تمام کتابوں سے زیادہ صحیح اور زیادہ واجب التعظیم ہے۔ اس میں ایک حدیث آئی ہے۔ اس کو نقل کرتا ہوں۔

حدیث۔ قَالَ اَبُوْ مُوْسٰی عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ قَالَ رَأَیْتُ فِی الْمَنَامِ اَنِّیْ اُھَاجِرُ مِنْ مَّکَّۃَ اِلٰی اَرْضٍ بِھَا نَخْلٌ فَذَھَبَ وَھَلِیْ اِلٰی اَنَّھَا الْیَمَامَۃُ اَوْ ھَجَرٌ فَاِذَا ھِیَ الْمَدِیْنَۃُ یَثْرِبُ۔

(ترجمہ) ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ میں ہجرت کروں مکہ سے ایک زمین کی طرف جس میں کھجوروں کے باغ ہوں۔ پس گیا میرا اجتہاد اس بات کی طرف کہ وہ جگہ یمامہ نام مقام ہے یا ہجر نام گاؤں ہے۔ مگر آخر معلوم ہوا کہ وہ مدینہ تھا۔

اب دیکھئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب دیکھی اور جیسا کہ حضرت ابراہیمؑ کا فقرہ ہے ویسا ہی آپؐ کا ہے۔ چنانچہ حضرت ابرہیمؑ فرماتے ہیں کہ اِنِّیْٓ اَرٰی فِی الْمَنَامِ اَنِّیْٓ اَذْبَحُكَ اور ایسا ہی فقرہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ رَئَیْتُ فِی الْمَنَامِ اَنِّیْ اُھَاجِرُ یعنی مجھے خواب میں ارشاد ہوا کہ میں ہجرت کروں اور جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی خواب وحی الٰہی اور امرِ الٰہی تھی۔ اسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب بھی وحی الٰہی تھی۔ اور اس میں ہجرت کا حکم تھا جیسا کہ

---

۱۔ بے شک ہم مدد کرتے ہیں اپنے بھیجے ہوؤں کی اور ایمانداروں کی دنیا ہی کی زندگی میں۔

دوسرے مقام پر بخاری شریف ہی میں آتا ہے اُمِرَ بِالْھِجْرَۃِ یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہجرت کا حکم ہوا تھا۔ سو صاف ظاہر ہو گیا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی وحی کی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی اس وحی میں ہجرت کا حکم تھا۔ مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اجتہادی غلطی لگی اور آپؐ نے مدینہ طیبہ کی جگہ یمامہ اور ہجر نام مقام سمجھ لیا۔ اب ناظرین ہی انصاف سے دیکھیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وہ جگہ دکھلائی گئی لیکن آپؐ نے اجتہاد میں غلطی سے بجائے مدینہ طیبہ کے یمامہ اور ہجر خیال کیا۔ مگر جب ہجرت ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا پہلا اجتہاد واقعہ کے لحاظ سے غلط ثابت ہوا۔ (بدر جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۶)

ابراہیم کو کہا بیٹا ذبح کر۔ چھری نے کاٹ نہ کی۔ ایک دنبہ بدست جبرائیل بہشت سے بھیج دیا اسمٰعیل کی گردن تانبہ کی بن گئی۔ یا کٹ جاتی تو پھر مل جاتی۔ یہ دنبہ ہابیل والا تھا جو دوبارہ زندہ ہوا۔

**الجواب:** قرآن کریم میں صرف اس قدر آیا ہے۔ باقی محض جھوٹ اور قرآن کریم پر افتراء ہے۔

قَالَ یٰبُنَیَّ اِنِّیْۤ اَرٰی فِی الْمَنَامِ اَنِّیْۤ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَا ذَا تَرٰی ؕ قَالَ یٰۤاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۫ سَتَجِدُنِیْۤ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِیْنَ۔ فَلَمَّاۤ اَسْلَمَا وَ تَلَّهٗ لِلْجَبِیْنِ۔ وَ نَادَیْنٰهُ اَنْ یّٰۤاِبْرٰهِیْمُ۔ قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْیَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِی الْمُحْسِنِیْنَ۔ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْبَلٰٓؤُا الْمُبِیْنُ۔ وَ فَدَیْنٰهُ بِذِبْحٍ عَظِیْمٍ۔ وَ تَرَكْنَا عَلَیْهِ فِی الْاٰخِرِیْنَ۔ سَلٰمٌ عَلٰۤی اِبْرٰهِیْمَ۔ كَذٰلِكَ نَجْزِی الْمُحْسِنِیْنَ۔ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِیْنَ (الصّافات: ۱۰۳ تا ۱۱۲)

میرے پیارے بیٹے! مجھے خواب میں دکھایا گیا ہے کہ میں تجھے ذبح کرتا ہوں اب تو سوچ کر بتا تیری کیا رائے ہے۔ اس نے کہا میرے پیارے باپ! تو اپنی ماموریت پر عمل کر۔ مجھے تو انشاء اللہ صابر پائے گا۔ جب وہ دونوں خدا تعالیٰ کے حکم پر راضی ہو گئے اور ابراہیم نے اسے منہ کے بل زمین پر لٹایا۔ ہم نے آواز دی۔ اے ابراہیم! تو نے اپنی رؤیا کو سچا کر دکھایا ہم محسنوں کو ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔ یہ بڑا بھاری امتحان اور انعام ہے اور ہم نے اس کے عوض میں ایک بڑی قربانی کو فدیہ دیا اور آئندہ آنے والی نسلوں میں اس کا ذکر خیر باقی رکھا ابراہیم پر سلامتی۔ ہم اسی طرح محسنوں

کو بدلہ دیا کرتے ہیں۔ وہ ہمارے مومن بندوں سے تھا۔

باقی جو کچھ آپ نے لکھا ہے سب کا سب جھوٹ اور افتراء اور محض لغو ہے اور قرآن اور احادیث صحیحہ میں اس کا ذرہ ذکر نہیں اور جس قدر قرآن میں ہے اس پر کوئی اعتراض نہیں۔ کیوں کہ اس سے اتنا معلوم ہوتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے خواب دیکھا کہ وہ بیٹے کو ذبح کرتے ہیں نہ یہ کہ ذبح کر دیا جیسے قرآنی لفظ اِنِّیۡۤ اَرٰی فِی الۡمَنَامِ اَنِّیۡۤ اَذۡبَحُکَ (الصّافات: ۱۰۳) گواہی دیتا ہے اس قابل قدر عرفان سے بھرے ہوئے واقعہ پر اعتراض بجز سیاہ دل کور باطن حقیقت ناآشنا کے اور کون کرسکتا ہے؟ سنو! ابراہیم علیہ السلام کی عمر اس وقت ننانوے برس کی تھی اور اسماعیل اس کے اکلوتے بیٹے کی تیرہ برس کی۔ اتنے عمر کے باپ کو آئندہ اور اولاد کی امید کہاں اور بیٹے کی امیدیں اور امنگیں مرنے کے بعد کہاں! باپ کا اپنے خواب کے خیال کو اظہار کرنا اور بیٹے کا یہ کہہ دینا اِفۡعَلۡ مَا تُؤۡمَرُ سچی الٰہی محبت کا نشان ہے جس کی قدر بدوں زندہ دل کے کون کرسکتا ہے؟ اس بات کو ہم قربانی کے مسئلہ میں کسی قدر تفصیل سے لکھ چکے ہیں۔

انسائیکلو پیڈیا برٹینیکا جلد ا ص ۵۵ میں ہے کنعانیوں میں جو قدیم باشندے فلسطین کے تھے انسانی قربانی کا رواج تھا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جو ان میں مانے ہوئے بزرگ اور ذی رعب تھے باہمہ جاہ وحشمت بیٹے کی قربانی پر باایں کہ بیٹا بھی راضی ہو چکا تھا مینڈھا ذبح کر دیا اور اس طریق سے انسانی قربانی کے بجائے حیوانی قربانی قائم کر دی اور اب تک گویا کروڑوں جانوں کو بچالیا بَارَکَ اللّٰہُ عَلَیۡکَ یَا اِبۡرَاھِیۡمَ۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۱، ۲۲۲)

حضرت ابراہیم علیہ السلام تم جانتے ہو گے ایک بڑے عظیم الشان خدا کے پیارے نبی گزرے ہیں۔ ان کو خواب میں دکھایا گیا کہ گویا وہ اپنے بیٹے اسمٰعیل کو ذبح کرتے ہیں اس وقت اس بچے کی عمر معلوم ہوتا ہے کہ قریبا تیرہ برس کی تھی۔ حضرت ابراہیم نے اپنے بیٹے کو کہا کہ بیٹے میں نے دیکھا ہے کہ تم کو ذبح کرتا ہوں بیٹے کی فرمانبرداری دیکھو کہ کوئی عذر نہیں کیا بلکہ کہہ دیا کہ یٰۤاَبَتِ افۡعَلۡ مَا تُؤۡمَرُ ۫ سَتَجِدُنِیۡۤ اِنۡ شَآءَ اللّٰہُ مِنَ الصّٰبِرِیۡنَ (الصّٰفّٰت: ۱۰۳) اے باپ جو آپ کو حکم ہوا ہے اسے

بجالا یئے انشاء اللہ تعالیٰ مجھے آپ صابر پاویں گے۔اس وعدہ پر پکار ہوں گا۔

اب ذرا دیکھو! اللہ تعالیٰ نے اس فرمانبردار بچے کو جس نے اپنے آپ کو حکم الٰہی کے موجب گویا ذبح کروا ہی لیا کیا کیا اجر دیئے۔ وہ لڑکا جس نے رضا الٰہی کے لئے مرنے سے پہلے مرنا اختیار کیا خدا نے اسے کیسا زندہ کیا کہ قیامت تک بادشاہ لوگ اپنے آپ کو اس کی اولاد میں سے ہونے کا فخر کرتے رہیں گے۔ اس کی اولاد کے بچے بھی سید یعنی سردار کہلاتے ہیں۔ خدا نے اس کا نام صادق الوعد رکھ دیا۔ کیا یہ کوئی چھوٹے بدلے ہیں۔ نہیں نہیں یہ بڑی بات ہے جو ہر ایک کے نصیب نہیں ہوتی۔ سرور کائنات بھی انہی کی اولاد میں سے ہیں۔ کیا یہ کوئی تھوڑی بات ہے مگر کیا وجہ۔ وہی کہ اس نے خدا کو ناراض نہ کرنا چاہا۔ اس کی رضا کے لئے مرنے سے پہلے مرنا اختیار کیا۔ خدا عملوں کو دیکھتا ہے ظاہر شان و شوکت پر ہی یہ انعامات منحصر نہیں جس کو چاہے چن لیوے۔

(الحکم جلد ۱ نمبر ۱۸، ۱۹ مورخہ ۶ و ۱۳/ جولائی ۱۸۹۸ء صفحہ ۱۲)

## ۱۰۴ تا ۱۰۶۔ فَلَمَّآ اَسْلَمَا وَ تَلَّهٗ لِلْجَبِيْنِ۔ وَ نَادَيْنٰهُ اَنْ يّٰۤاِبْرٰهِيْمُ۔ قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْيَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ۔

ترجمہ۔ پھر جب دونوں تعمیل حکم پر آمادہ ہوئے اور ابراہیم نے بیٹے کو پیشانی کے بل پچھاڑا۔ اور ہم نے اس کو زور سے پکارا اے ابراہیم! تو نے اپنا رؤیا سچا کر دکھایا (اور تو صدیق اور خلیل ہو گیا) بے شک ہم اسی طرح بدلہ دیا کرتے ہیں محسنوں کو۔

تفسیر۔ جب وہ دونوں خدا تعالیٰ کے حکم پر راضی ہو گئے اور ابراہیمؑ نے اسے منہ کے بل زمین پر لٹایا۔ ہم نے آواز دی۔ اے ابراہیم! تو نے اپنی رؤیا کو سچا کر دکھایا۔ ہم محسنوں کو ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۱)

صَدَّقْتَ الرُّءْيَا۔ سیریا (شام، جانب شمالی عرب جس میں بیت المقدّس فلسطین ہے) کے ملک میں انسانی قربانی کا رواج تھا چنانچہ مسیحی تعلیم کی جڑ بھی یہی ہے۔ اسی بناء پر وہ خدا کے اکلوتے بیٹے کی قربانی پر ایمان لاتے ہیں۔ ہند میں بلیدان کا رواج تھا۔ جے پور میں اب بھی اس جگہ روز بکرا ذبح ہوتا ہے۔

حضرت حق سبحانہٗ نے حضرت ابراہیمؑ کو ایک رؤیا دکھلائی کہ وہ اپنا بیٹا ذبح کرتے ہیں۔ اس کا اعلان کیا۔ اس پر تیار ہو گئے۔ پھر بیٹے کی جگہ حسبِ تفہیم الٰہی بکرا ذبح کیا۔ اور یہ سمجھایا کہ اس کی اصل یہ ہے کہ خدا کا مکالمہ پہلے ایسے رنگ میں ہوا کہ لوگ سمجھ نہیں سکے کہ بیٹے کی قربانی سے کیا مراد ہے۔ اور اس طرح پر اس بدرسم کا ایک راستباز کے عمل سے قلع قمع ہوا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

۱۰۷ تا ۱۱۲۔ اِنَّ ہٰذَا لَہُوَ الۡبَلٰٓـؤُا الۡمُبِیۡنُ۔ وَ فَدَیۡنٰہُ بِذِبۡحٍ عَظِیۡمٍ۔ وَ تَرَکۡنَا عَلَیۡہِ فِی الۡاٰخِرِیۡنَ۔ سَلٰمٌ عَلٰۤی اِبۡرٰہِیۡمَ۔ کَذٰلِکَ نَجۡزِی الۡمُحۡسِنِیۡنَ۔ اِنَّہٗ مِنۡ عِبَادِنَا الۡمُؤۡمِنِیۡنَ۔

ترجمہ۔ بے شک یہ تو کھلا کھلا انعام ہے۔ اور ہم نے اس کو ذبح عظیم کے بدلے چھڑا لیا۔ اور ہم نے باقی رکھا ذکر خیر اس کے لئے پچھلے لوگوں میں۔ سلام ہو ابراہیم پر۔ اور ہم اسی طرح بدلہ دیتے ہیں محسنوں کو۔ کچھ شک نہیں کہ وہ ہمارے ایماندار بندوں میں سے تھا۔

تفسیر۔ یہ بڑا بھاری امتحان اور انعام ہے اور ہم نے اس کے عوض میں ایک بڑی قربانی کو فدیہ دیا۔ اور آئندہ آنے والی نسلوں میں اس کا ذکرِ خیر باقی رکھا۔ ابراہیم پر سلامتی۔ ہم اسی طرح محسنوں کو بدلہ دیا کرتے ہیں۔ وہ ہمارے مومن بندوں سے تھا۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۱، ۲۲۲)

وَ فَدَیۡنٰہُ بِذِبۡحٍ عَظِیۡمٍ۔ اس ملک میں بلیدان آدمی کی قربانی ہوتی تھی۔ اس کے روکنے کے لئے سمجھایا۔ اس کی بجائے بکرے کی قربانی چاہیے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

۱۱۳، ۱۱۴۔ وَ بَشَّرۡنٰہُ بِاِسۡحٰقَ نَبِیًّا مِّنَ الصّٰلِحِیۡنَ۔ وَ بٰرَکۡنَا عَلَیۡہِ وَ عَلٰۤی اِسۡحٰقَ ؕ وَ مِنۡ ذُرِّیَّتِہِمَا مُحۡسِنٌ وَّ ظَالِمٌ لِّنَفۡسِہٖ مُبِیۡنٌ۔

ترجمہ۔ اور ہم نے اُس کو اسحق کی بشارت دی جو سنوار والوں میں سے نبی ہوگا۔ اور ہم نے اُس پر اور اسحق پر برکتیں نازل کیں۔ اور ان کی اولاد میں سے بعض نیکو کار ہیں اور بعض اپنا نقصان

کرنے والے ہیں صریح۔

تفسیر۔ وَ بَشَّرْنٰهُ بِاِسْحٰقَ ۔ یہ غلام حلیم کے علاوہ دوسرے بیٹے کی بشارت ہے۔

وَ بٰرَكْنَا عَلَيْهِ ۔ اس اولاد ابراہیم پر جس کا نام اسمٰعیل تھا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

## ۱۲۱۔ سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ ۔

ترجمہ۔ کہ موسیٰ اور ہارون پر سلام ہو۔

تفسیر۔ کسی نبی کا بیان دوبارہ ہوتا ہے تو دراصل اس میں پیشگوئی ہوتی ہے۔ احکام فقیہ کے متعلق تو قریباً ڈیڑھ سو آیات ہیں۔ ان کے علاوہ جو آیات ہیں ان سے مقصود ہے کہ انسان باخدا انسان بن جاوے اور وہ اخلاق فاضلہ سیکھے۔ اللہ سے پاک تعلق پیدا کرے۔

سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ ۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ ۔ التحیات میں ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

## ۱۲۶۔ اَتَدْعُوْنَ بَعْلًا وَّ تَذَرُوْنَ اَحْسَنَ الْخَالِقِيْنَ ۔

ترجمہ۔ کیا تم بَعل کو پوجتے ہو اور اَحْسَنُ الْخَالِقِين کو چھوڑتے ہو (یعنی بہت ہی اچھے خالق)۔

تفسیر۔ بَعْلًا ۔ سورج کو بھی ایک دیوتا مانا گیا ہے۔ سورج کی ہیکل کو بعل کہتے ہیں۔ چاند کو وہ لوگ مؤنث سمجھتے تھے اور سورج کو مذکر۔ بعل مرد کو کہتے ہیں۔

اَحْسَنَ الْخَالِقِيْنَ ۔ تمام اندازہ کرنے والوں سے خوبیوں میں بڑھ کر۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

## ۱۴۰ تا ۱۴۴۔ وَ اِنَّ يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۔ اِذْ اَبَقَ اِلَى الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ۔ فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِيْنَ ۔ فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ وَ هُوَ مُلِيْمٌ ۔ فَلَوْ لَاۤ اَنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِيْنَ ۔

ترجمہ۔ اور بے شک یونس بھی رسولوں میں سے تھا۔ جب (وہ اپنے بادشاہ سے ناراض ہوکر) بھری

ہوئی کشتی کی طرف چلا گیا۔تو انہوں نے قرعہ اندازی کی تو وہ دریا میں پھینکا گیا۔ پھر مچھلی نے اس کا لقمہ کرلیا اور وہ (اپنے آپ پر) ملامت کرنے لگا۔تو وہ اگر تسبیح کرنے والوں میں سے نہ ہوتا۔

تفسیر۔ صوفیوں نے لکھا ہے کہ یہ یونسؑ کا معراج ہے۔نینوا ایک شہر تھا۔ایک لاکھ بیس ہزار اس کی آبادی تھی۔وہ دارالسلطنت تھا۔حضرت یونسؑ وہاں بھیجے گئے۔آپ نے وعظ کیا۔لوگوں نے ممانعت کی تو حضرت یونسؑ نے کہا کہ تم پر عذاب آوے گا۔جب وہ دن آئے تو ایسی کچھ بات نکلی کہ ان کے دل میں خدا کی صفت رحمانیت کا جوش آ گیا تو وہ سمجھے۔ممکن ہے۔اللہ تعالیٰ عذاب ٹال دے۔اس لئے وہ علیحدہ ہو گئے۔ادھر لوگوں نے عذاب کے نشان دیکھتے ہی تضرع وزاری شروع کر دی اور وہ عذاب ٹال دیا گیا۔

جب حضرت یونسؑ نے سنا کہ عذاب نہیں آیا تو وہ لوگوں سے بھاگے کہ خواہ مخواہ خدائے کریم کی مصالح وغریب نوازیوں سے ناواقف لوگ اعتراض کریں گے۔

اَبَقَ۔ جو غلام بغیر رضامندی اپنے آقا کے نکل جاوے۔اسے ابق کہتے ہیں۔

فَسَاهَمَ۔ قرعہ کس طرح ڈالا۔یہ میں نے قرآن وحدیث میں نہیں پڑھا۔

فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ۔حدیثوں سے تو نہیں مگر تفاسیر سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ان کی ایڑی کو مونھ میں لیا۔

مِنَ الْمُسَبِّحِيْنَ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔[1] (الانبیاء: ۸۸) کہنے والے۔

تیرنے والوں سے بھی معنے کئے گئے ہیں مگر میں ان معنوں کی جرأت نہیں کر سکتا۔کیونکہ دوسرے موقع پر اس کی تصریح میں فرمادیا کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ پڑھتے تھے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱،۲ مورخہ ۳،۱۰رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

۱۴۷۔ وَ اَنْۢبَتْنَا عَلَيْهِ شَجَرَةً مِّنْ يَّقْطِيْنٍ۔

ترجمہ۔ اور اس کے لئے تربوز یا ککڑی وغیرہ کی بیل اُگادی۔

---

۱؎ کوئی سچا معبود نہیں تیرے سوا۔تیری پاک ذات بے عیب ہے میں ہوں کمزور مصیبتوں میں پھنسا ہوا۔

تفسیر۔ یَقْطِیْنٍ ۔ایسے درخت کو کہتے ہیں جس کا پھل بڑا ہو اور بیل سست۔ پیٹھا ، کدو، تربوز سب کو یقطین کہتے ہیں۔ دریا کے کناروں پر ایسی بیلیں لوگ لگا دیتے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

۱۴۸۔ وَ اَرْسَلْنٰهُ اِلٰی مِائَةِ اَلْفٍ اَوْ یَزِیْدُوْنَ۔

ترجمہ ۔اور اس کو ایک لاکھ اور زیادہ کی طرف رسول بنا کر بھیجا۔

تفسیر۔ اَوْ یَزِیْدُوْنَ ۔ بلکہ زیادہ۔ بہرحال لاکھ سے کم نہ تھے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

۱۵۱۔ اَمْ خَلَقْنَا الْمَلٰٓئِكَةَ اِنَاثًا وَّ هُمْ شٰهِدُوْنَ۔

ترجمہ ۔کیا ہم نے فرشتوں کو عورت ذات بنایا ہے اور وہ گواہ ہیں۔

تفسیر۔ وَ هُمْ شٰهِدُوْنَ ۔ بہت سے کم عقل لوگ ابتداخلق پر اٹکل بازی سے بحث کرتے رہتے ہیں۔ اللہ نے فرمادیا کہ اس قسم کے مباحث ٹھیک نہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

۱۵۵۔ مَا لَكُمْ قف كَیْفَ تَحْكُمُوْنَ۔

ترجمہ ۔ تمہیں کیا ہوا یہ کیسا فیصلہ کرتے ہو۔

تفسیر۔ مَا لَكُمْ ۔ اس پر ’’قف‘‘ ہے۔ کہ آدمی خوب تامّل کرے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)



# سُوْرَۃُ صٓ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورۂ صٓ کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اللہ کے اسم شریف سے جو رحمن و رحیم ہے۔

۲، ۳۔ صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّکْرِ ۔ بَلِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا فِیْ عِزَّۃٍ وَّ شِقَاقٍ ۔

ترجمہ۔ ہم ایک صادق کا ذکر کرتے ہیں اور قسم ہے نصیحت کرنے والے قرآن کی۔ ہاں جن لوگوں نے انکار کیا‘ حق کو چھپایا وہ ہیکڑی اور سخت اختلاف میں پڑے ہیں۔

تفسیر۔ صٓ ۔ اللہ تعالیٰ کا نام ہے۔

ذِی الذِّکْرِ ۔ یہ فطرت ہے کہ انسان بلند پروازی چاہتا ہے۔ شرافت والے تاریخی آدمی تم بن جاؤ گے۔

شِقَاقٍ ۔ رسول سے ہٹ جانے کی راہ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۳)

صٓ ۔ صادق

ذِی الذِّکْرِ ۔ فطرت کو جگانے، بھولی ہوئی باتیں یاد دلانے کیلئے قرآن آیا۔ مسئلہ تثلیث و کفارہ، بت پرستی انسان کی فطرت میں ہرگز نہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

۴۔ کَمْ اَھْلَکْنَا مِنْ قَبْلِھِمْ مِّنْ قَرْنٍ فَنَادَوْا وَّ لَاتَ حِیْنَ مَنَاصٍ ۔

ترجمہ۔ (اور انہیں معلوم نہیں) کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی بستیاں اور سنگتیں ہلاک کر ڈالیں تو وہ پکار پکار کے چلائے جب کہ بھاگنے کا موقع ہرگز نہیں ہے (خلاصی کا وقت جاتا رہا)۔

تفسیر۔ فَنَادَوْا ۔ پس چلا اٹھے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

۵۔ وَ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ ۫ وَ قَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا سٰحِرٌ كَذَّابٌ۔

ترجمہ۔ اور انہوں نے اس بات سے تعجب کیا کہ ان کے پاس ایک ڈرانے والا بھی انہیں میں سے آیا اور کافروں نے کہا یہ تو دھوکا باز بڑا جھوٹا لپاٹی ہے۔

تفسیر۔ مُنْذِرٌ مِّنْهُمْ۔ حالانکہ ان کے حکماء و علماء و مقنّن و پولیس مین و بادشاہ انہی سے ہوتے ہیں۔ پس رسول کا انہی میں سے آنا فطرت کے خلاف نہیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

اور وہ حیران ہوئے کہ انہی میں سے ان کے پاس ایک ڈرانے والا آیا اور ان منکروں نے کہا یہ جھوٹا جادوگر ہے۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۱۹۱ حاشیہ)

۶۔ اَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ اِنَّ هٰذَا لَشَیْءٌ عُجَابٌ۔

ترجمہ۔ کیا اس نے سب معبودوں کو ایک ہی معبود بنا دیا۔ یہ بات تو بہت ہی تعجب کی ہے۔

تفسیر۔ دیکھو اس نے متعدد معبودوں کو ایک ہی معبود بنا ڈالا۔ یہ تو اچنبھے کی بات ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۱۹۱ حاشیہ)

بعض لوگوں نے قرآن مجید کی زبان پر اعتراض کیا کہ اِنَّ هٰذَا لَشَیْءٌ عُجَابٌ اور كُبَّارًا اور هُزُوًا یہ خلافِ محاورہ و غیر فصیح الفاظ ہیں۔ آپؐ نے فرمایا کہ اپنے کسی زبان دان بوڑھے کو بلا لاؤ چنانچہ ایک کو مجلسِ نبویؐ میں لائے۔ آپؐ نے اسے فرمایا۔ بیٹھ جاؤ۔ جب بیٹھا تو فرمایا۔ ذرا اٹھنا۔ پھر بیٹھا تو پھر فرمایا۔ ذرا آپ اٹھ کر اس طرف تشریف رکھ لیں۔ جب وہ اس طرف بیٹھا تو پھر آپؐ نے فرمایا۔ آپ ذرا یہاں سے اٹھئے اور ادھر آ جائیے تو وہ جھنجھلا کر بول اٹھا۔ یَا محمد أَتَتَّخِذُنِیْ هُزُوًا وَ اَنَا شَیْخٌ كُبَّارٌ۔ اِنَّ هٰذَا الشَّیْءُ عُجَابٌ۔ اے محمدؐ کیا تو مجھے خفیف بنانا چاہتا ہے حالانکہ میں ایک بڈھا، بڑی عمر کا آدمی ہوں۔ یہ بڑی عجیب بات ہے۔ اس طرح پر وہ تینوں الفاظ اس زبان دان تجربہ کار، فصیح و بلیغ بڈھے کے منہ سے نکلوائے۔ اور معترضین نادم ہو کر دم بخود رہ گئے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۵)

۷۔ وَ انْطَلَقَ الْمَلَاُ مِنْهُمْ اَنِ امْشُوْا وَ اصْبِرُوْا عَلٰٓى اٰلِهَتِكُمْ ۚۖ اِنَّ هٰذَا لَشَیْءٌ یُّرَادُ ۔

ترجمہ۔اوران کے رعب دار سردار چلائے اوران میں کے بڑے بڑے امراء بول اٹھے تو چلے جاؤ اور اپنے معبودوں پر قائم رہو۔ بے شک اس بات میں تو کچھ غرض ہے (یعنی یہ دین مطلبی ہے)۔

تفسیر۔ اِنْطَلَقَ۔ بول اٹھے۔

شَیْءٌ یُّرَادُ ۔ کچھ اعتراض ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

اوران کے سردار یہ کہتے ہوئے (انہیں) چلے کہ چلو اپنے معبودوں پر پکے رہو کیونکہ یہ ایک بات ہے جس کا منشاء کچھ اور ہے۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۹۱ حاشیہ)

وَ انْطَلَقَ الْمَلَاُ ۔بول اٹھے سردار۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

۸۔ مَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِی الْمِلَّةِ الْاٰخِرَةِ ۚۖ اِنْ هٰذَاۤ اِلَّا اخْتِلَاقٌ ۔

ترجمہ۔ یہ بات ہم نے دوسرے مذہبوں میں نہیں سنی (یا نصاریٰ وغیرہ کے مذہب میں نہیں سنتے) بے شک یہ تو ایک بناوٹی بات ہے۔

تفسیر۔ فِی الْمِلَّةِ الْاٰخِرَةِ ۔کسی دوسرے کے مذہب میں مجوس عیسائی۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

ہم نے پچھلے دین میں یہ بات نہیں سنی۔ یہ تو کچھ گھڑت سی معلوم ہوتی ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۹۱ حاشیہ)

۹۔ ءَاُنْزِلَ عَلَیْهِ الذِّكْرُ مِنْۢ بَیْنِنَا ؕ بَلْ هُمْ فِیْ شَكٍّ مِّنْ ذِكْرِیْ ۚ بَلْ لَّمَّا یَذُوْقُوْا عَذَابِ ۔

ترجمہ۔کیا اسی پر نازل کیا گیا ہے قرآن ہم سب میں سے (یعنی یہ شخص خود مستثنیٰ کیوں ہو رہا ہے) نہیں وہ تو میرے قرآن ہی سے شک میں ہیں۔ ہاں انہوں نے چکھا نہیں میرا عذاب۔

تفسیر۔ الذِّکْرُ ۔ یہ قابلِ ذکر ہو جائے گا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

۱۱۔ اَمْ لَهُمْ مُّلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۫ فَلْيَرْتَقُوْا فِي الْاَسْبَابِ۔

ترجمہ۔(یعنی کیا یہ بڑے متقی ہیں) یا ان کی حکومت ہے آسمانوں اور زمین میں اور ان چیزوں میں جو ان کے درمیان ہیں تو انہیں چاہئے کہ (آسمان میں رسی لٹکا کر) اس پر چڑھ کر (تمہاری) ترقی کے اسباب کاٹ دیں۔

تفسیر۔ فَلْيَرْتَقُوْا ۔ کوئی شئے بنا کر آسمان پر چڑھیں اور نصرت کو روکیں۔ اپنے آپ کو پھانسی دے دیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

۱۲۔ جُنْدٌ مَّا هُنَالِكَ مَهْزُوْمٌ مِّنَ الْاَحْزَابِ۔

ترجمہ۔ یہ تو ان لشکروں میں سے ایک لشکر ہے جو وہاں شکست دے کر بھگایا جائے گا۔

تفسیر۔ جُنْدٌ ۔ جھنڈ۔ دشمن ایک بڑا گروہ ہوں گے۔ یہ ایک پیشگوئی ہے۔

هُنَالِكَ ۔ مدینہ منوّرہ کی طرف اشارہ ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

جُنْدٌ مَّا هُنَالِكَ مَهْزُوْمٌ مِّنَ الْاَحْزَابِ۔ احزاب (جماعتیں) احزاب کے بڑے بڑے لشکر اس جگہ شکست کھا جائیں گے۔ کیا یہ لوگ کہتے ہیں کہ ہم بدلہ لینے والی جماعتیں ہیں۔ عنقریب یہ سب لوگ شکست دیئے جائیں گے اور بھاگ نکلیں گے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ دوم صفحہ ۲۵۷ حاشیہ)

جُنْدٌ مَّا هُنَالِكَ مَهْزُوْمٌ مِّنَ الْاَحْزَابِ۔ سورۂ احزاب میں وَ لَمَّا رَاَ الْمُؤْمِنُوْنَ الْاَحْزَابَ ۙ قَالُوْا هٰذَا مَا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ[1] (الاحزاب:۲۳) یہ مکّی آیت ہے هُنَالِكَ سے اشارہ فرمایا۔ مکہ میں یہ پیشگوئی پوری ہوگی۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷)

---

[1] اور جب دیکھا ایمانداروں نے لشکروں کو کہنے لگے کہ یہ وہی ہے جس کا ہم سے وعدہ کیا تھا اللہ اور اس کے رسول نے۔

۱۶۔ وَمَا يَنْظُرُ هٰۤؤُلَآءِ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً مَّا لَهَا مِنْ فَوَاقٍ۔

ترجمہ۔اور یہ لوگ نہیں راہ دیکھ رہے ہیں مگر ایک سخت صدمہ کی جس سے مہلت آرام کی نہیں ملے گی۔

تفسیر۔ مَا يَنْظُرُ۔میں نے لوگوں کو بہت سمجھایا ہے کہ جب قوم محدود دائرہ میں ہوتی ہے اور اس کے سامان محدود ہوتے ہیں تو ان کی زبان بھی محدود ہوتی ہے۔جب ان کے تعلقات بڑھ جاتے ہیں اور دوسری قوموں سے تعلقات بڑھتے ہیں تو وہ لفظ بھی وسیع ہو جاتے ہیں۔

فَوَاقٍ ۔ ایک اونٹنی کو دُوھ کر جب دوسری کو دوہتے ہیں اور تیسری کو۔اور پھر اسی طرح کئی کو دُوھ کر جب پھر پہلی کو دوہنے لگے تو اس فاصلہ کو فواق کہتے ہیں۔اسی طرح جب لڑائی میں ایک شخص مہلت مانگتا ہے تو اس کو فواق کہتے ہیں۔یہاں بھی عذاب کی مہلت کا ذکر ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

۱۸۔ اِصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَاذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوٗدَ ذَا الْاَيْدِ ۚ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ۔

ترجمہ۔یہ جو کچھ کہتے ہیں تُو اس پر صبر کرتا رہ اور ہمارے بندے داؤد کا حال یاد کر لے جو بڑا قوت والا تھا اور وہ بڑا رجوع کرنے والا تھا۔

تفسیر۔ اِصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ۔نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے دشمن کبھی ننگ و ناموس پر کبھی جان و مال پر، کبھی مال و اسباب پر، کبھی دین پر حملہ کرتے ہیں۔اور ان حملات کیلئے بعض اوقات مامور کڑھتے ہیں کہ یہ کیوں ایسی شرارتیں کرتے ہیں۔اللہ تعالیٰ نبی کریم (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کو تسکین فرماتا ہے کہ تیرے پاس کلیں نہیں اور داؤدؑ کے پاس تھیں۔تیرے پاس فوج نہیں اور داؤد کے پاس تھی۔داؤد کی قوم اس سے ملی ہوئی تھی۔تیری قوم تیرے ساتھ نہیں۔داؤدؑ کے پاس مال و اسباب اور بادشاہت تھی اور تیرے پاس نہیں۔شریر لوگ جبکہ داؤد کا مقابلہ کر لیتے تھے تو تیرے جیسے انسان پر اگر حملہ کر لیں تو کیا بات ہے۔جس طرح داؤد عفو سے کام لیتے تھے۔اسی طرح تم بھی عفو سے کام لو۔ داؤد کے زمانہ میں جس قدر ہولی لینڈ[1] اور شام کے پہاڑ تھے سب ان کے ماتحت تھے۔یہاں تک کہ

---

[1] THE HOLY LAND ارض مقدسہ (فلسطین)

جولوگ متنفر تھے وہ بھی ان کے حضور میں حاضر تھے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

قرآن کریم میں ہے حضرت داؤد علیہ السلام کی نسبت ارشاد ہے وَاذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوُدَ ذَا الْاَيْدِ ۚ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ (ص:۱۸) یعنی یاد کرو ہمارے بندے داؤد کو بہت ہاتھوں والا (بڑا طاقت ور) وہ جناب الٰہی کی طرف توجہ کرنے والا ہے۔ اور ید کے معنے نصرت وغیرہ کے بھی ہیں۔ راغب میں ہے۔ يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ ۔[1] (الفتح:۱۱) اَیْ نُصْرَتُهٗ وَنِعْمَتُهٗ وَقُوَّتُهٗ۔ ید کے معنے ملک وتصرف کے بھی ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اَوْ يَعْفُوَا الَّذِيْ بِيَدِهٖ عُقْدَةُ النِّكَاحِ ۔[2] (البقرۃ:۲۳۸) ان معنوں میں سے ہر ایک یہاں چسپاں ہوسکتا ہے اور عام انسانی بول چال میں بھی ہاتھ کا لفظ ان سب معنوں پر بولا جاتا ہے۔ (نور الدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۷۲، ۲۷۳)

## ۲۰۔ وَالطَّيْرَ مَحْشُوْرَةً ۭ كُلٌّ لَّهٗۤ اَوَّابٌ ۔

ترجمہ۔ اور سخت متنفروں کو بھی جمع کیا تھا۔ سب کے سب اس کی وجہ سے اللہ کی طرف جھکنے والے تھے۔

تفسیر۔ الطَّيْرَ ۔ متنفر لوگ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

## ۲۱۔ وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ وَاٰتَيْنٰهُ الْحِكْمَةَ وَفَصْلَ الْخِطَابِ ۔

ترجمہ۔ اور ہم نے اس کی سلطنت کو مضبوط کیا تھا اور اس کو عقل ودانائی عطا فرمائی تھی اور وہ فیصلے خوب کرتا تھا۔

تفسیر۔ فَصْلَ الْخِطَابِ ۔ فیصلہ کردینے والی بات۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

---

[1] اللہ کا ہاتھ اُن کے ہاتھوں کے اوپر ہے۔

[2] یا وہ معاف کردے جس کے ہاتھ میں نکاح کی گرہ ہو۔

۲۲۔ وَ هَلْ اَتٰىكَ نَبَؤُا الْخَصْمِ ۘ اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ۔

ترجمہ۔ اور کیا تیرے پاس اس کے دشمن کی خبر پہنچی جو قلعہ کی دیوار پھاند کر آئے۔

تفسیر۔ وَ هَلْ اَتٰىكَ۔ ان کے دشمن کی خبر بھی ہے کہ دشمن اس قلعہ اور فصیل پر بھی کود پڑے۔ تمہارے پاس تو کوئی قلعہ اور فصیل بھی نہیں ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰/ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ۔ فرماتا ہے بایں ہمہ ساز و سامان حضرت داؤد پر دشمن نے حملہ کر دیا تھا۔ اور آپ کے پاس (اے نبی) کوئی قلعہ وغیرہ نہیں۔ اللہ حافظ ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۷۔۴۷۸)

حضرت داؤد خلیفۃ اللہ کا مقابلہ بعض ناعاقبت اندیشوں نے کرنا چاہا۔ یہاں تک کہ وہ دیواریں پھاند کر ان کے قلعہ میں گھس آئے۔ مگر چونکہ اللہ تعالیٰ جن کو خلعتِ خلافت سے سرفراز فرماتا ہے۔ اُن کو ایک خاص رعب وداب بھی دیتا ہے۔ اس لئے وہ داخل ہوتے ہی ایسے گھبرائے کہ سوائے ایک جھوٹا قصہ تراشنے کے کچھ بن نہ آیا۔

چنانچہ قرآن مجید میں ذکر آیا۔ وَ هَلْ اَتٰىكَ نَبَؤُا الْخَصْمِ ۘ اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ۔ اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ مِنْهُمْ قَالُوْا لَا تَخَفْ ۚ خَصْمٰنِ بَغٰى بَعْضُنَا عَلٰى بَعْضٍ (صٓ: ۲۲، ۲۳) (اور کیا ان دشمنوں کی خبر پہنچی۔ جب وہ محراب میں دیوار کود کر آئے۔ جب داؤدؑ پر داخل ہوئے تو وہ ان سے ڈرا۔ انہوں نے کہا۔ نہ ڈر۔ دو دشمن ہیں۔ زیادتی کی ہے ایک نے دوسرے پر) آخر یہ دشمن بھی لعنتی ہی بنے چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰى لِسَانِ دَاوٗدَ وَ عِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّ كَانُوْا يَعْتَدُوْنَ (المائدہ: ۷۹)۔[۱]

(تشحیذ الاذہان جلد ۶ نمبر ۱۱۔ ماہ نومبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۴۳۲۔۴۳۳)

---

[۱] لعنتی ہوئے وہ جنہوں نے کفر کیا بنی اسرائیل سے داؤد اور عیسٰی بن مریم کی زبان پر۔ یہ اس لئے کہ انہوں نے سرکشی کی اور حد سے بڑھتے تھے۔

۲۳۔ اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ مِنْهُمْ قَالُوْا لَا تَخَفْ ۚ خَصْمٰنِ بَغٰى بَعْضُنَا عَلٰى بَعْضٍ فَاحْكُمْ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ وَلَا تُشْطِطْ وَاهْدِنَآ اِلٰى سَوَآءِ الصِّرَاطِ ۔

ترجمہ۔ اور وہ داؤد کے پاس اندر پہنچے تو وہ چوکس ہو گیا ان سے۔ انہوں نے کہا آپ کیوں گھبراتے ہیں کیوں چوکنا ہوتے ہیں ہم تو دو دشمن ہیں زیادتی کرتے ہیں ہم ایک دوسرے پر تو آپ حق حق فیصلہ کر دیجیئے اور تاخیر نہ ڈالئے اور ہمیں سیدھا راستہ بتا دیجیئے۔

تفسیر۔ اِذْ دَخَلُوْا۔ ایک دفعہ دشمن حضرت داؤد پر اچانک کود پڑے۔ یہ بھی مستعد بیٹھے تھے۔ جب ان دشمنوں نے دیکھا کہ یہ مستعد بیٹھے ہیں۔ تو کہنے لگے کہ حضور ہم ایک مقدمہ فیصل کرانے آئے ہیں۔ گھبرا کے کہتے ہیں کہ آج ہی فیصل کر دیجیئے۔ تاریخ کو بڑھائیے نہیں۔ جھگڑا یہ ہے کہ اسکی سو دنبیاں ہیں۔ دیکھو کیسا جھوٹا مقدمہ بنالیا۔ لیکن انبیاء کیسے رحیم و کریم ہوتے ہیں۔ فرماتے ہیں کہ اس نے ظلم کیا ہے کہ تمہاری ایک دنبی کو مانگتا ہے۔ باوجودیکہ اس کے پاس ہیں۔

اب حضرت داؤدؑ کو فکر ہوا کہ ہمارے ملک میں بڑا فتنہ ہے۔ یہاں تک کہ لوگ ہم پر بھی حملہ آور ہونے لگے۔ تب انہوں نے جنابِ الٰہی میں دعا کی۔ ہم نے حکم دیا کہ داؤد تو کوئی اپنی کوششوں سے خلیفہ ہوا؟ ہم نے تجھ کو خلیفہ بنایا۔ اس سے بڑی نصیحت یہ نکلتی ہے کہ حوصلہ کرو اور دشمن کو حوالۂ بخدا کرو۔ دعائیں مانگو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

قَالُوْا لَا تَخَفْ۔ جب جاگتا پایا تو ان دشمنوں نے جو بارادۂ قتل آئے تھے ایک بات گھڑ لی۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

۲۵۔ قَالَ لَقَدْ ظَلَمَكَ بِسُؤَالِ نَعْجَتِكَ اِلٰى نِعَاجِهٖ ؕ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْخُلَطَآءِ لَيَبْغِيْ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَقَلِيْلٌ مَّا هُمْ ؕ وَظَنَّ دَاوٗدُ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ وَخَرَّ رَاكِعًا وَّاَنَابَ ۔

ترجمہ۔ داؤد نے فرمایا کہ بے شک اس نے تجھ پر ظلم کیا ہے وہ جو دنبی مانگتا ہے اپنی دنبیوں میں

ملانے کو۔ اور بہت سے ساتھی ایسے ہی ہوتے ہیں کہ بعض پر بعض زیادتی کرتے رہتے ہیں مگر ہاں جنہوں نے اللہ کو مانا اور بھلے کام کئے (وہ ایسا نہیں کرتے) اور ایسے تو تھوڑے ہی ہیں اور داؤد نے خیال کیا کہ ہم نے اُس کو آزمایا ہے تو اُس نے حفاظت مانگی اپنے رب سے اور وہ توبہ کرتا ہوا سجدہ میں گر پڑا۔

تفسیر۔ سورۃ ص میں چند آیات کے معانی نہ سمجھنے کی وجہ سے حضرت داؤدؑ پر تہمت لگادی ہے کہ انہوں نے ایک بی بی کے خاوند کو جنگ میں بھجوا کر مروا دیا اور اسکی بی بی سے خود نکاح کر لیا۔ اور فرشتے انہیں سمجھانے آئے حالانکہ یہ بات ہے کہ وہ ملائکہ نہ تھے بلکہ دشمن تھے کہ دیواریں پھاند کر آپ کے مکان میں گھس آئے آپ بہت گھبرائے کہ ملک میں انارکسٹوں کا غلبہ ہے اور وہ یہاں تک دلیر ہو گئے ہیں کہ شاہی خیموں میں کود کر آنے میں تامّل نہیں کرتے۔

مگر معاً شاہی رعب ان پر غالب آیا اور انہوں نے ایک جھوٹی بات بنالی۔ آپ نے نہایت متانت سے انہیں جواب دیا اور ظَنَّ دَاوٗدُ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ کے یہ معنی ہیں کہ جب داؤدؑ نے یقین کیا کہ رعایا میں بغاوت اور بدامنی کا زور ہے تو سمجھا کہ آخر کوئی کمزوری اور نقص ہے جس کی وجہ سے حکومت کے رعب و جلال میں فرق آرہا ہے۔ اس لئے خدا سے حفاظت طلب کی۔ اور خدا کے حضور گر پڑے تو خدا نے آپ کی حفاظت کی اور اپنے تسلی بخش کلام سے ممتاز فرمایا۔ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے کہ خلیفہ تو ہم نے تجھے بنایا۔ ان لوگوں کی شرارتوں کا کیا خوف اور کیوں پریشان ہوتے ہو؟ تم حق حق فیصلہ کرتے جاؤ اور عدل و انصاف پر قائم رہو۔ تمہاری ہی فتح ہوگی۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۶، ۸۷)

اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۔ افسوس مفسرین پر جنہوں نے حضرت داؤدؑ کے بارے میں قصے لکھے۔ حالانکہ اللہ فرماتا ہے۔ انبیاء تو کجا مومن بھی دوسرے کے حق پر حملہ نہیں کرتے۔

اَنَّمَا فَتَنّٰهُ ۔ یعنی ضرور مملکت میں کچھ نقص ہے جو دشمن کو جرأت ہوئی۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

۲۷۔ يٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً فِي الْاَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَ
لَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَضِلُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ
لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌۢ بِمَا نَسُوْا يَوْمَ الْحِسَابِ۔

ترجمہ۔ اے داوٗد! ہم نے تجھ کو بنایا نائب ملک میں پس تُو حکم کر لوگوں میں حق کا اور گری ہوئی خواہشوں کی پیروی نہ کر تو وہ تجھے گمراہ کر دے گی اللہ کی راہ سے بے شک جو لوگ بہکاتے ہیں اللہ کی راہ سے ان کے لئے سخت عذاب ہے کیونکہ انہوں نے بھلا دیا ہے حساب کے دن کو۔

تفسیر۔ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً ۔ جو خلیفہ بناتا ہے۔ اللہ ہی بناتا ہے۔ حتّٰی کہ باپ دادا کا خلیفہ جو اس کی اولاد ہے وہ بھی اللہ چاہے تو بنائے ورنہ موت وغیرہ سے نہ بن سکے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

۲۸، ۲۹۔ وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا بَاطِلًا ؕ ذٰلِكَ ظَنُّ الَّذِيْنَ
كَفَرُوْا ۚ فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنَ النَّارِ۔ اَمْ نَجْعَلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا
الصّٰلِحٰتِ كَالْمُفْسِدِيْنَ فِي الْاَرْضِ ۫ اَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِيْنَ كَالْفُجَّارِ۔

ترجمہ۔ اور ہم نے نہیں پیدا کیا آسمان اور زمین اور جو اُن کے اندر ہے بے کار یہ ان کا خیال ہے جو حق کو چھپاتے ہیں۔ بہت افسوس ہے کافروں کے لئے آگ کے عذاب سے۔ کیا ہم کر دیں گے ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور بھلے کام کئے بدکاروں کے جیسا جو فساد پھیلاتے پھرتے ہیں ملک میں یا ہم بنا دیں گے متقیوں کو ظاہر بدکاروں کے جیسا (یعنی ایسا نہیں کریں گے)۔

تفسیر۔ حضرت داوٗدؑ کے دشمن ان کے قلعہ پر کود پڑے تھے۔ اور ان کے سامنے جھوٹا عذر یہ کر دیا تھا کہ ہمارا مقدمہ فیصل کر دیجئے۔ اس موقع پر لوگوں نے بڑی دور از کار باتیں بیان کی ہیں۔ حضرت داوٗد کی زبانی خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ کسی کی دُنبی ناجائز طور پر لے لینا جائز نہیں۔ پھر بھلا وہ قصے جو ان کی نسبت مشہور ہیں۔ تو حضرت داوٗدؑ نبی کہاں ہو سکتے تھے۔ حضرت سلیمانؑ کے بعد ان کے جانشین کے پاس امراء آئے۔ بعضوں نے کہا کہ ہم نے آپ کے باپ اور دادا کے زمانہ میں

خدمات کی ہیں۔آپ ہماری رعایات رکھیں۔اس جانشین کے مصاحب بڑے کمینے تھے۔انہوں نے کہا کہ اتفاق سے یہ اس وقت جمع ہو گئے ہیں۔ان سب کو یہیں ختم کر دو۔اس جانشین کا نام یربعام تھا۔اس نے کہا کہ نہیں۔انہوں سبھوں نے مل کر یعنی بنی اسرائیلی قوموں نے مل کر اسی وقت بغاوت کی۔...... پاک دوست سچی دعاؤں سے میسر آتے ہیں۔میں سچ کہتا ہوں کہ پاک دوست سچّی دعاؤں سے میسّر آتے ہیں۔

وَمَا خَلَقْنَا۔ یہ خیال کہ بہت سی چیزیں بیکار ہیں۔یہ کافروں کا گمان ہے نہ مومن کا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

## ۳۰۔ كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ وَلِيَتَذَكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ۔

ترجمہ۔قرآن شریف ایک بابرکت کتاب ہے ہم نے اس کو تیری طرف اتارا تا کہ لوگ اس کی آیتوں میں بہت غور کریں اور عقلمند لوگ اس سے نصیحت پکڑیں (اور عمل کریں)۔

تفسیر۔ لِيَدَّبَّرُوْا ۔ لوگ اپنے دماغ سے بڑے بڑے کام لیتے ہیں لیکن قرآن کریم میں تدبر نہیں کر سکتے۔حضرت داؤد بُرے نہ تھے۔اگر بُرے ہوتے تو ان کو سلیمانؑ جیسا بیٹا عطا نہ ہوتا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

## ۳۳، ۳۴۔ فَقَالَ اِنِّيْٓ اَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَيْرِ عَنْ ذِكْرِ رَبِّيْ ۚ حَتّٰى تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ۔ رُدُّوْهَا عَلَيَّ ۖ فَطَفِقَ مَسْحًۢا بِالسُّوْقِ وَالْاَعْنَاقِ۔

ترجمہ۔(گھوڑوں کو دیکھ کر شکریہ کے طور پر) سلیمان نے کہا میں نے ذکر الٰہی کے لئے (یعنی جہاد میں کام آنے کے واسطے) ان سے محبت کی ہے یہاں تک کہ وہ آڑ میں ہو گئے۔حکم دیا کہ ان کو میری طرف لوٹا لاؤ پھر وہ ان کی پنڈلیوں اور گردنوں پر ہاتھ پھیرنے لگا۔

تفسیر۔ حضرت سلیمانؑ کی نسبت بعض لوگوں نے یہ مشہور کر رکھا ہے کہ آپکی عصر کی نماز قضاء ہو گئی تو گھوڑوں کی پنڈلیوں اور گردنوں کو تلوار سے اڑا دیا۔یہ مجنونانہ فعل ایک نبی کی شان سے بعید ہے۔بات یہ ہے کہ آپ گھوڑوں کا معائنہ فرما رہے تھے۔آپ نے فرمایا کہ حب بھی دو قسم ہے۔بعض حبیں

دکھ کا موجب ہوتی ہیں۔ جیسے عشق۔ مگر میری یہ حب جوان گھوڑوں سے ہے یہ پسندیدہ حب ہے کیوں کہ ان سے میں اپنے مولیٰ کو یاد کرتا ہوں حدیث شریف میں آیا ہے اَلْخَیْلُ مَعْقُوْدٌ فِیْ نَوَاصِیْھَا الْخَیْرُ اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَۃِ[۱] آپ خدا تعالیٰ کے فضل و احسان بیان کرنے میں مشغول رہے اتنے میں گھوڑے سامنے سے گزر گئے (تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ) آپ نے فرمایا انہیں پھر واپس لاؤ۔ جب پھر گزرنے لگے تو آپ ان کی گردنوں اور پنڈلیوں پر ہاتھ پھیرنے لگے۔ گھوڑوں کو پیار کرنے کا یہی طریق ہے۔ اگر مسح کے معنے تلوار مارنے ہی کے ہوں۔ تو پھر سب سے پہلے وضو کرنے والے ہی اپنی گردن کاٹ لیا کریں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۷)

جب ان کے سامنے پچھلے پہر گھوڑے پیش کے گئے تو انہوں نے وعظ فرمایا کہ مجھ کو گھوڑوں کی محبت خدا کیلئے ہے۔ یہاں تک کہ سوار ان کو جو پھیر رہے تھے وہ اتنی دور لے گئے کہ نظروں سے غائب ہو گئے۔ آپ نے حکم دیا کہ لوٹاؤ۔ ان گھوڑوں کو تھپکی دیتے تھے فَطَفِقَ مَسْحًا کے یہ معنے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

عَنْ ذِكْرِ رَبِّیْ۔ اللہ کیلئے جہاد کا سامان ہونے کی وجہ سے گھوڑوں سے پیار کرتے ہیں۔

تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ۔ معائنہ ہو رہا تھا سوار آگے نکل گئے۔ فرمایا۔ واپس لاؤ۔

فَطَفِقَ مَسْحًا۔ جو لوگ اس کے معنے تلوار کرتے ہیں وہ وضو میں وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِكُمْ کی آیت کی تعمیل بھی اسی طرح کریں کہ اپنے سر پر تلوار چلا لیا کریں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

## ۳۵، ۳۶۔ وَ لَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَ اَلْقَیْنَا عَلٰی كُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ۔ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَهَبْ لِیْ مُلْكًا لَّا یَنْۢبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِیْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔

ترجمہ۔ اور بے شک ہم نے سلیمان کو آزمایا اور اس کی کرسی پر ایک جسم ڈال دیا۔ اس واسطے سلیمان ہماری طرف رجوع ہوا۔ اور دعا کی اے میرے ربّ! مجھے پناہ دے، میری حفاظت کر اور

---

۱۔ گھوڑوں کی پیشانیوں میں قیامت تک کے لئے خیر باندھ دی گئی ہے۔

مجھے ایسا ملک عطا فرما جو میرے بعد کسی کو نہ پہنچے، کچھ شک نہیں کہ تو بہت ہی دینے والا ہے۔

تفسیر۔ ان کی کرسی پر وہ شخص قائم ہوا جس میں دینداری کی روح نہ تھی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱، ۲ مورخہ ۳، ۱۰ ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۴)

اَلْقَیْنَا عَلٰی كُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۔ آیا ہے جس سے مراد یہ ہے کہ آپ کا بیٹا نالائق تھا۔

هَبْ لِیْ مُلْكًا لَّا یَنْۢبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِیْ سے مراد رضا و قربِ الٰہی کا مقام ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۷)

لَا یَنْۢبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِیْ: اپنے تقرب کا ملک دو۔ جو دوسرے کی وراثت میں نہیں آتا انسان اپنے آپ میں ترقی کرے تو بڑی بات ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

## ۳۷، ۳۸۔ فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّیْحَ تَجْرِیْ بِاَمْرِهٖ رُخَآءً حَیْثُ اَصَابَ ۔ وَ الشَّیٰطِیْنَ كُلَّ بَنَّآءٍ وَّ غَوَّاصٍ ۔

ترجمہ۔ پھر ہم نے اس کے تابع کر دی قوت اور اقبال کی ہوا کہ وہ اس کے حکم سے جہاں چاہتا نرم نرم اور آہستہ چلتی۔ اور شیاطین کو تابع کر دیا عمارتیں بنانے والے غوطہ لگانے والے۔

تفسیر۔ وَ الشَّیٰطِیْنَ ۔ دُور کا غوطہ لگانے والوں کو کہتے ہیں۔ شریر آدمی قید بھی ہو سکتے ہیں اور ہنرور بھی۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

پس مفت کام میں لگادی سلیمان کے ہوا۔ نرم چلتی اس کے (اللہ کے) حکم سے جہاں پہنچنا چاہتا۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۱۵۵ حاشیہ)

قرآن کریم میں حضرت سلیمانؑ کے قصہ میں یہ الفاظ کس قدر وضاحت سے بیان کرتے ہیں کہ آپ کا سفر بادی جہازوں کے ذریعہ ہوتا تھا چنانچہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے۔

فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّیْحَ تَجْرِیْ بِاَمْرِهٖ (ص: ۳۷) ہم نے ہوا کو اس کے کام میں لگایا۔ وہ اس کے حالات اور مقاصد کے موافق چلتی تھی۔

اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے جہازوں کے سفر میں بادِ موافق چلا کرتی تھی۔ اور اس کے سفر

کامیابی اور شادکامی کو ہمراہ لئے ہوتی تھی۔ اور جیسا کہ آجکل یورپ کے سٹیمر باوجود قسم قسم کے بچاؤ کی تدابیر کے آئے دن سمندر کی خونخوار موجوں کے لقمۂ تر بنتے ہیں۔ حضرت سلیمانؑ کو اس کے خلاف کبھی تباہی پیش نہیں آئی۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۰۸)

۴۲۔ وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ اَيُّوْبَ ۘ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّ عَذَابٍ۔

ترجمہ۔ اور ہمارے بندے ایوب کا بھی بیان کر کہ جب اس نے اپنے ربّ کو پکارا کہ مجھے سخت شدت کے ساتھ پیاس لگی ہے۔

تفسیر۔ تین علم عبرت کیلئے لوگوں نے تصنیف کئے ہیں ان میں سے ایک علم تاریخ ہے۔ اس علمِ تاریخ کے لکھنے میں بھی مسلمانوں نے سب سے زیادہ کوشش کی ہے۔ مسلمانوں اور عیسائیوں کی علمِ تاریخ میں یہ فرق ہے کہ عیسائی کسی واقعہ کو دیکھ کر اس کا سبب بھی خود تلاش کرتے ہیں حالانکہ ضرور نہیں کہ وہ اصل سبب اس واقعہ کا ہو۔ دوسرا نقص یہ ہے کہ وہ اپنے ملک پر سب کا قیاس کر لیتے ہیں حالانکہ ہر ملک میں کچھ نہ کچھ مبالغہ ہوتا ہے۔ ہمارے ملک میں یہ زیادہ ہے۔ اب وہاں بھی یہ نقص عام پیدا ہوا ہے کہ ناول کو بھی اصل واقعہ سمجھتے ہیں۔ ہمارے مؤرخین زیادہ تر شیعہ ہیں۔ شیعوں میں تقیہ جائز ہے۔ پھر اس تقیہ کی ان کو خوب مشق ہے اور تبرے کے یہ اب تک شروع سے عادی ہیں۔ تبرے بازی کی اٹکل سیکھنی ہو تو ان سے سیکھے۔ وقائع نعمت خان کو دیکھو جس کا نمک کھایا ہے اسی کے حق میں کہیں گالیاں ہیں۔

خافی خان تو ہنساتا بھی جاتا ہے۔ اور تبرّا بھی۔ مؤرخ جب شیعہ ہوتا ہے۔ تو وہ سنیوں کی خوب خبر لیتا ہے۔ تاریخوں میں بڑے عبرت کے مقام ہوتے ہیں۔ سینکڑوں جلدیں مطالعہ کر جاؤ۔ بعض اوقات سمجھنے میں بڑی مشکل ہوتی ہے۔ دوسرا حصہ جو بہت نیک حصہ تھا۔ میں نے علمِ حدیث میں حَدَّثَنَا مَالِكٌ۔ حَدَّثَنَا فُلَانٌ وغیرہ پڑھا۔ ہمارے یہاں بہت سے شخصوں نے اس کو چھوڑ کر عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ پڑھانا شروع کر دیا۔ اس سے مدعا یہ تھا کہ ان راویوں کی پرہیزگاری اور تقویٰ اور پاک نمونوں کی اتباع ہو جو اس سلسلہ اسناد میں بیان کئے جائیں لیکن ہمارے ملک میں اس قدر نہ استادوں

کو فرصت ہے اور نہ شاگردوں کو۔ میں نے بعض اوقات بڑے بڑے استادوں سے دریافت کیا ہے کہ اسناد کے سلسلہ کی کتابوں میں سے پانچ مستند کتابوں کا صرف نام تو لے دو۔ تو نہ لے سکے۔

تیسری بات قرآن کریم۔ قرآن کریم میں بہت سے انبیاء کا ذکر موجود ہے۔ لوگ جھگڑے کرتے ہیں کہ خضر، آدم، لقمان بھی تھے یا نہ تھے۔ حالانکہ اس بحث کی ضرورت ہی کیا ہے۔ اس شخص کی باتیں جو قرآن کریم نے خوبی کے طور پر بیان کی ہیں۔ ہم کو چاہیے کہ ان باتوں پر عمل کریں۔

ایک شخص نے سورۂ یوسف میں بیان کیا ہے کہ عشق وحسن تو خدا تعالیٰ کو بھی پسند ہے۔ اَحْسَنَ الْقَصَصِ میں قصص۔ قاف کی زیر سے قصہ کی جمع نہیں ہے۔ جمع دراصل ق کی زیر سے ہے۔ سورۂ یوسف میں دراصل بیان ہے کہ ایک نوجوان آدمی گھر کی سردار عورت سے کس طرح برتاؤ کرے۔ کس طرح صبر کرے۔ کس طرح سلوک کرے۔

قرآن کریم ہر موقع پر اس قسم کی نصائح بیان فرماتا ہے۔ مسلمانوں نے قرآن کریم کے بیانات کی تاریخ نہیں رکھی۔

حضرت داؤد کے قصہ میں خداوند تعالیٰ نے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو ایک خطرناک سفر سے اطلاع دی ہے۔

وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ اَيُّوْبَ یاد کرو ہمارے ایک بندے کو جس کا نام ایوب تھا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۵)

حضرت ایوبؑ کسی سفر میں گئے تھے۔ مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ۔ کسی تکلیف کی شکایت کی۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

## ۴۳۔ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ ۚ هٰذَا مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّ شَرَابٌ۔

ترجمہ۔ اللہ نے فرمایا تیرا پاؤں زمین پر مار یہ ہے نہانے کے لئے چشمہ ٹھنڈا اور پینے کے لئے۔

تفسیر۔ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ۔ اپنے سواری کے جانور کو ایڑی مارو۔ جلدی چلاؤ اور پانی کے چشمہ پر

پہنچ جاؤ۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

حضرت ایوبؑ کے صبر کا بیان کیا ہے۔ انبیاء علیہم السلام خدا کے حضور بڑے ادب سے کام لیتے ہیں وہ کسی دکھ کو اس کی طرف منسوب نہیں کرتے۔ جب وہ خدا کے حضور اپنی تکالیف کے متعلق گڑگڑائے تو ارشاد ہوا۔ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ۔ اپنی سواری کو اس سرزمین کی طرف لے چل جہاں آپ کیلئے آرام کے سامان مہیا ہیں اور وہاں اہل وعیال اور احباب اس کی مثل دیئے جاویں گے۔ اور اپنی سواری کو درخت کی ایسی شاخوں سے جس کے ساتھ پتے بھی ہوں چلائے جا۔ مگر اسے ضرر نہ پہنچا۔ یہ دراصل ایک پیشگوئی تھی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی ایسا ہی معاملہ پیش آنے والا تھا۔ چنانچہ آپؐ نے بھی مکہ سے ہجرت فرمائی اور مدینہ منورہ تشریف لے گئے۔ جہاں آپؐ نے بہت سے اہل اور وفادار احباب پائے۔ اب بھی جو خدا کی راہ میں ہجرت کرے۔ اس کے لئے امن وآسائش بموجب وعدۂ الٰہی يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّسَعَةً۔[۱] (النسآء:۱۰۱) موجود ہے اور ہرگز خیال نہ کرے کہ اگر میں اپنا گھر یا اپنے رشتہ دار چھوڑ کر جاؤں گا تو نقصان اٹھاؤں گا۔ خدا تعالیٰ ایسے شخص کو بہتر سے بہتر احباب اصحاب اور رشتہ دار دے گا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۸)

**۴۴، ۴۵۔ وَ وَهَبْنَا لَهٗۤ اَهْلَهٗ وَ مِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنَّا وَ ذِكْرٰى لِاُولِي الْاَلْبَابِ۔ وَ خُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا فَاضْرِبْ بِّهٖ وَ لَا تَحْنَثْ ؕ اِنَّا وَجَدْنٰهُ صَابِرًا ؕ نِعْمَ الْعَبْدُ ؕ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ۔**

ترجمہ۔ اور ہم نے اس کو دیئے اس کے گھر والے اور اتنے ہی اور دیئے اپنی طرف سے مہربانی فرما کر اور یادگار رہے عقل مندوں کے لئے۔ اور حکم دیا کہ تو ایک کاڑیوں کا مُٹّھا پکڑ پھر اس سے مار اس کو اور قسم کے خلاف نہ کر۔ ہم نے اس کو پایا صابر۔ بڑا اچھا بندہ تھا اور بے شک وہ بڑا رجوع بحق کرنے والا تھا۔

---

[۱] وہ زمین میں بہت کشائش پائے گا اور بڑی جگہ۔

تفسیر۔ ضِغْثًا۔ دو چار دس پانچ پتلی پتلی قمچیاں۔ جس میں پتے بھی آخر پر ہوں۔ ان کو ایک جگہ کرنا۔ مثلاً جھاڑو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷/ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۵)

یہ سورۃ مکی ہے۔ اشارہ بہ ہجرت۔ چنانچہ آپؐ کو مدینہ میں مکہ کی بی بی کے علاوہ مدینہ میں اور بیبیاں بھی دلادیں۔

ضِغْثًا۔ مٹھا ٹہنیوں کا۔

فَاضْرِبْ بِّهٖ۔ مارو جانور کو (اور جلدی پہنچو)۔

وَلَا تَحْنَثْ۔ مگر اسے زیادہ تکلیف نہ دو۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

دوسری کتابوں کے قصے اور خدا کی کتاب میں جو واقعہ گذشتہ بیان ہو اس میں فرق یہ ہے کہ خدا کی کتاب میں صرف قصہ نہیں ہوتا بلکہ بتایا جاتا ہے کہ جو ایسا کرے گا وہ بھی انہی انعامات سے سرفراز ہوگا۔ چنانچہ وَ ذِكْرٰى لِاُولِي الْاَلْبَابِ اور كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ایسے پاک کلمات سے ان کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۳ء صفحہ ۸۷۔۸۸)

## ۴۶۔ وَاذْكُرْ عِبٰدَنَاۤ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ اُولِي الْاَيْدِيْ وَالْاَبْصَارِ۔

ترجمہ۔ اور یاد کر ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحٰق اور یعقوب کو جو بڑی طاقت اور عقل والے تھے۔

تفسیر۔ اَلْاَبْصَارِ۔ بڑی بصیرت والے۔ فلاسفر اور نبی میں یہ فرق ہوتا ہے کہ فلاسفر تو اپنی تحقیقات میں غلطیاں پاتا ہے اور دوسرے لوگوں کو منع کرتا ہے کہ تم اس غلطی میں نہ پڑنا۔ یا ہلاک ہو جاتا ہے تو دوسرے لوگ اس سے بچتے ہیں لیکن ایک نبی کو کبھی ایسا کرنے کی ضرورت نہیں پڑتی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷/ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۵)

## ۵۱۔ جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الْاَبْوَابُ۔

ترجمہ۔ سدا رہنے کے لئے باغ اُن کے لئے دروازے کھلے ہوئے ہوں گے۔

تفسیر۔ جَنّٰتِ عَدْنٍ۔ کے متعلق توریت میں لکھا ہے۔ جہاں سیحون، جیحون، دجلہ، فرات بہتے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷/ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۵)

۵۳۔ وَ عِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ اَتْرَابٌ۔

ترجمہ۔ اور اُن کے پاس ہوں گی نیچی نظر والی عورتیں محبت اور اطاعت کرنے والیاں ہم عمر۔

تفسیر۔ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ۔ کسی تاریخ سے ثابت نہیں ہوتا کہ کسی صحابی کی عورت بدکار بنی ہو۔ کسی لڑائی میں کسی دشمن کے قبضہ میں گئی ہو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۵)

۵۸۔ هٰذَا ۙ فَلْيَذُوْقُوْهُ حَمِيْمٌ وَّ غَسَّاقٌ۔

ترجمہ۔ یہ عذاب ہے تو چکھو کھولتے ہوئے پانی اور پیپ اور سخت سردی (کا مزہ)۔

تفسیر۔ غَسَّاقٌ۔ بہت سرد پانی۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۵)

حَمِيْمٌ۔ آتشک والے کے حلق میں زخم اور پیپ۔ ناچار ان کو کھانا پڑتا ہے۔ یہ دنیا میں نظارہ ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

۵۹۔ وَّ اٰخَرُ مِنْ شَكْلِهٖۤ اَزْوَاجٌ۔

ترجمہ۔ اور کچھ اِسی شکل کی طرح طرح کی چیزیں (چکھو)۔

تفسیر۔ اور کچھ اور اسی شکل کا۔ طرح طرح کی چیزیں۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۱۳۱ حاشیہ)

۷۰۔ مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍۭ بِالْمَلَاِ الْاَعْلٰۤى اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ۔

ترجمہ۔ مجھ کو کچھ خبر نہ تھی (کہ میں آسمان میں منتخب ہو رہا ہوں) جب اعلیٰ درجہ کے فرشتے آپس میں جھگڑتے تھے۔

تفسیر۔ کسی نبی، کسی مامور کے دل میں بھی یہ خواہش پنہاں نہیں ہوتی کہ میں لوگوں کا حاکم بنوں اور بڑا آدمی کہلاؤں۔ وہ مخلوق سے کنارہ کش اور گوشہ نشین ہوتے ہیں۔ پھر خدا تعالیٰ انہیں اپنے حکم سے نکالتا ہے تو وہ مجبور ہو کر پبلک میں آتے ہیں۔ حضرت موسیٰؑ کو دیکھو کہ آپ کے دل میں ہرگز یہ بات نہ تھی کہ میں قوم کا امام بن جاؤں۔ چنانچہ ارشاد ہونے پر عذر و معذرت کرتے اور اپنے بھائی کو اَفْصَحُ مِنِّیْ۔[۱] (القصص:۳۵) سے پیش کرتے ہیں۔

---

[۱] وہ مجھ سے زیادہ صاف زبان ہے۔

اسی طرح نبی کریم صلعم فرماتے ہیں۔ مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍ بِالْمَلَاِ الْاَعْلٰٓى اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ۔ مجھے کیا علم تھا کہ ملاءِ اعلیٰ میں میری نبوّت کی نسبت کیا مباحثات ہورہے ہیں جیسا کہ ہر مامور کی بعثت پر آسمانوں میں بڑی بحث ہوتی ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۸)

مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍ ۔ انبیاء کے دل میں ذرا بھر بھی خواہش نہیں ہوتی کہ ہم نبی بنیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۱۰ صفحہ ۲۱۵)

## ۷۲۔ اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّيْ خَالِقٌۢ بَشَرًا مِّنْ طِيْنٍ۔

ترجمہ۔ اور جب کہا تیرے رب نے فرشتوں سے میں بنانے والا ہوں ایک آدمی مٹی سے۔

تفسیر۔ خَالِقٌۢ بَشَرًا۔ ہر ایک روحانی آدمی کے متعلق یہ ذکر ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

طِيْنٍ۔ کیچڑ۔ پانی اور مٹی ملی ہوتی ہے۔ طین میں یہ خاصیت ہوتی ہے کہ اس کو جس سانچہ میں ڈھالنا چاہیں ڈھل جاتی ہے۔ اور ہر شکل کو قبول کرلیتی ہے۔ جو آدم کا بچہ ہے وہ تو طین سے بنا ہوا ہوتا ہے۔ ایک جگہ فرمایا ہے۔ مِنْ تُرَابٍ۔ (آل عمران:۶۰) یعنی مٹی سے بنایا۔ اور ایک جگہ فرمایا ہے۔ مِنْ مَآءٍ (فرقان:۵۵) تم کو پانی سے بنایا۔ اس لئے مٹی اور پانی مل کر کیچڑ ہی ہوئے۔ حضرت مسیحؑ بھی فرماتے ہیں کہ میں طین سے تجویز کرتا ہوں۔ اگر تم میں کوئی طائر کی صفت ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۵،۲۱۶)

## ۷۳۔ فَاِذَا سَوَّيْتُهٗ وَ نَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِيْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِيْنَ۔

ترجمہ۔ پس جب میں اس کو بنا چکوں اور اس میں اپنی وحی پھونکوں تو تم اس کے فرمانبردار ہوجانا۔

تفسیر۔ فَاِذَا سَوَّيْتُهٗ۔ جب اپنے کمال کو پہونچ جاوے۔ جس قدر پاک روحیں ہوتی ہیں۔ سب فرماں بردار ہوتی ہیں۔ جس طرح وہ طین سے بنا۔ اسی طرح شیطان آگ سے بنا۔ سانپ اور طاعون کے کیڑے کو شیطان اور جن اسی وجہ سے کہا گیا۔

ایک وقت آتا ہے کہ انسان نیکی کرتا کرتا ایسے مقام تک پہونچ جاتا ہے کہ خدا تعالیٰ خود اس کا کفیل ہو جاتا ہے۔ پھر انسان بدی کرتے کرتے ایسے مقام پر پہونچ جاتا ہے کہ خدا اس کی ہدایت سے ہاتھ کھینچتا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

۸۲۔ اِلٰى يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ۔

ترجمہ۔ معلوم وقت تک۔

تفسیر۔ قیامت تک نہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

۸۷۔ قُلْ مَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ۔

ترجمہ۔ تُو کہہ دے میں اس بات پر تجھ سے کچھ نہیں مانگتا اجرت اور نہ میں تکلیف کرنے والوں میں سے ہوں۔

تفسیر۔ نبی کے ہر ایک قول وفعل سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ بناوٹ اس میں بالکل نہیں۔ اس کی کوئی بات بناوٹ سے نہیں ہوتی۔ اور نہ اس کا کوئی فعل تکلّف سے ہوتا ہے اور نہ وہ خلقت کو نصیحت دنیوی فائدہ اٹھانے کی امید یا نیت پر کرتے ہیں۔ بلکہ وہ بار بار اعلان کرتے ہیں کہ ہمارا اجر اللہ پر ہے۔ چنانچہ سیّدنا ومولانا حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن مجید میں ارشاد ہوتا ہے کہ ان لوگوں کو سنادے۔ مَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ۔ اسی معیار پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی صداقت کا ثبوت ملتا ہے۔ آپ اپنے بارے میں لکھتے ہیں۔

ابتداء سے گوشۂ خلوت رہا مجھ کو پسند شہرتوں سے مجھ کو نفرت تھی ہر اک عظمت سے عار
پر مجھے تو نے ہی اپنے ہاتھ سے ظاہر کیا میں نے کب مانگا تھا یہ تیرا ہی ہے سب برگ وبار

اور آپ میں تکلّف اور بناوٹ نام کو نہ تھی۔ اس کی شہادت ہزاروں آدمی دے سکتے ہیں۔ نہ تقریر میں کوئی بناوٹ تھی نہ تحریر میں، نہ لباس میں۔ اور اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ (ھود: ۳۰) پر جو عمل فرمایا وہ تو اب بھی ظاہر ہے کیونکہ خاص اپنے لئے باوجود اس قدر روپے کے آنے کے کوئی جائیداد نہیں خریدی

اور نہ کوئی نفع اپنی ذات کے لئے مخصوص کیا۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی عَبْدِکَ الْمَسِیْحِ الْمَوْعُوْدِ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۹)



# سُوْرَۃُ الزُّمَرِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۃ زمر کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے نام سے جو رحمن اور رحیم ہے۔

۲۔ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ۔

ترجمہ۔ یہ کتاب اُس اللہ کی طرف سے اُتری ہے جو عزیز و حکیم ہے۔

تفسیر۔ لوگ معززوں اور حکیموں کی بڑی قدر کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ عزیز و حکیم کی کتاب ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

۳۔ اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَیْکَ الْکِتٰبَ بِالْحَقِّ فَاعْبُدِ اللّٰہَ مُخْلِصًا لَّہُ الدِّیْنَ۔

ترجمہ۔ ہم نے کتاب کو حق کے ساتھ تیری طرف اتارا ہے تو تُو اللہ ہی کی عبادت کر اُسی کے لئے خالص دین بنا کر۔

تفسیر۔ عبادت۔ اعلیٰ سے اعلیٰ محبت معبود کی جس سے پرے کوئی درجہ نہ ہو۔ اعلیٰ سے اعلیٰ درجہ کی عظمت معبود کی جس سے پرے کوئی درجہ نہ ہو۔ اعلیٰ سے اعلیٰ درجہ کا تذلل معبود کی خدمت میں جس سے پرے کوئی درجہ نہ ہو۔

ایک برہمو نے مجھ سے کہا کہ آپ مکہ معظّمہ کی پرستش کرتے ہیں۔ میں نے کہا کہ پرستش کے کیا معنے ہیں بتاؤ۔ اس نے کہا پوجا۔ میں نے کہا۔ پوجا کس کو کہتے ہیں۔ تب اس نے پرستش کے معنے بتائے کہ اس کو کہتے ہیں جس میں دھیان ہو۔ عظمت ہو۔

میں نے ایک شخص سے کہا کہ ذرا نماز پڑھ کر دکھاؤ۔ اس نے نماز پڑھی۔ میں نے اس برہمو سے دریافت کیا کہ بتاؤ۔ اس میں مکہ معظّمہ کا کوئی دھیان یا عظمت ہے یا دُعا ہے۔

اختلاف کے دور کرنے کیلئے سب سے بڑی چیز دعا ہے۔ یہ دعا کا ہتھیار تمہارے ہاتھ میں ہے۔ اعلیٰ درجہ کے ہتھیار کیلئے زبردست ہاتھ کی بھی ضرورت ہے۔ ورنہ جھوٹے آدمی کی دعا قبول نہیں ہوتی۔ ناشکر کی بھی دعا قبول نہیں ہوتی۔ تم میں سے ہر ایک کو بڑی نعمتوں کے حصے ملے ہیں۔ شکرگزار بنو۔ اللہ تعالیٰ کا کوئی بیٹا نہیں ہوتا۔ اللہ تعالیٰ کے بیٹے کے یہ معنے ہیں کہ وہ کسی کو معزز بنالے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

۴۔ اَلَا لِلّٰہِ الدِّیۡنُ الۡخَالِصُ ؕ وَ الَّذِیۡنَ اتَّخَذُوۡا مِنۡ دُوۡنِہٖۤ اَوۡلِیَآءَ ۘ مَا نَعۡبُدُہُمۡ اِلَّا لِیُقَرِّبُوۡنَاۤ اِلَی اللّٰہِ زُلۡفٰی ؕ اِنَّ اللّٰہَ یَحۡکُمُ بَیۡنَہُمۡ فِیۡ مَا ہُمۡ فِیۡہِ یَخۡتَلِفُوۡنَ ۬ؕ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَہۡدِیۡ مَنۡ ہُوَ کٰذِبٌ کَفَّارٌ۔

ترجمہ۔ ہشیار ہو جاؤ کہ خالص دین اللہ ہی کا ہے۔ اور جنہوں نے اللہ کے سوا اور کارساز بنا رکھے ہیں وہ کہتے ہیں کہ ہم تو ان کی پوجا صرف اس لئے کرتے ہیں تا کہ وہ ہم کو اللہ کے نزدیک کر دیں قرب اور مرتبہ میں۔ کچھ شک نہیں کہ اللہ فیصلہ کر دے گا ان کے درمیان اس بات میں جس میں وہ اختلاف کرتے ہیں۔ بے شک اللہ کامیابی کی راہ نہیں دکھاتا جھوٹے نافرمان کو۔

تفسیر۔ وسائل و وسائط کو تمام دنیا کے مذاہب ضروری تسلیم کرتے ہیں۔ کافر و مومن، جاہل و عالم، بت پرست و خدا پرست، سوفسطائی، دہریہ، جناب الٰہی کا معتقد۔ غرض سب کے سب وسائل و وسائط کو عملاً مانتے ہیں۔ کون ہے جو بھوک کے وقت کھانا، پیاس کے وقت پینا، سردی کے وقت کوئی دوائی یا گرمی حاصل کرنے کا ذریعہ اختیار نہیں کرتا۔ مقام مطلوب پر جلدی پہنچنے کیلئے میل ٹرین یا سٹیمر کو پسند نہیں کرتا۔ اگر مومن صرف حضرت حق سبحانہٗ کی مخلصانہ عبادت کرتا اور شرک اور بدعت اور اھوا سے پرہیز کرتا ہے۔ تو غرض اس کی اُسے ذریعۂ قربِ الٰہی بنانا ہوتا ہے۔ اور بُت پرست اگر چہ حماقت سے بت پرست ہے مگر کہتا وہ بھی یہی ہے کہ مَا نَعۡبُدُہُمۡ اِلَّا لِیُقَرِّبُوۡنَاۤ اِلَی اللّٰہِ زُلۡفٰی (الزمر: ۴) ہم تو ان کو خدا کے قرب کا ذریعہ سمجھ کر پوجتے ہیں۔ اگر چہ یہ ان کا کہنا اور اس کا عمل درآمد غلط ہی ہے۔

پھر ہم دیکھتے ہیں کہ اسبابِ صحیحہ بھی ہوتے ہیں اور ایسے اسباب بھی ہیں جن کا مہیا کرنا مومن کا

کام ہے۔ اور ایسے بھی ہیں جن کا مہیا کرنا عام عقلمندوں اور داناؤں کا حصہ ہے اور ایسے بھی ہیں جن کو سبب ماننا باعثِ شرک ہے اور ایسے بھی ہیں جن کو سبب خیال کرنا جہالت اور وہم اور حماقت ہے۔ تعجب انگیز بات ہے کہ بہت سے فلاسفر، سائنس دان اور حکماء علل مادیہ اور اسباب عادیہ پر بحث کرتے کرتے ہزارہا نکات عجیبہ اور دنیوی امور میں راحت بخش نتائج پر پہنچ جاتے ہیں۔ مگر روحانی ثمرات پر ہنسی ٹھٹھے کر جاتے ہیں۔ وجنوب شمال کو قطب اور قطب نما کی تحقیق میں اور اس پر مشرق ومغرب کو چھان مارا ہے اور سورج اور چاند کی کرنوں سے اور روشنیوں سے بے شمار مزے لوٹے ہیں لیکن اگر کسی کو انہی نظاموں سے ہستی باری پر بحث کرتا دیکھ لیں تو اسکے لئے مذہبی جنون اور اس کو مجنون قرار دیتے ہیں۔ کیسا بے نظیر نظارہ ہے جس کو ایک اسلام کا حکیم نظم کرتا ہے۔

اشقیاء درکارِ عقبیٰ جبری اند      اولیاء درکارِ دنیا جبری اند[۱]

علمِ ہندسہ جس کی بناء پر آج انجینئرنگ اور اسٹرانومی معراج پر پہنچ گئی ہے۔ سوچ لو کیسے فرضی امور سطح مستوی اور نقطہ سے جس کو سیاہی سے بناتے ہیں اور قلم کے خط سے شروع ہوتا ہے۔ خطِ استوا، جدی، سرطان، افق نصف النہار وغیرہ سب فرضی باتیں ہیں۔ مگر اس فرض سے کیسے حقائقِ مادیہ تک پہنچ گئے ہیں۔ لیکن اگر ان بدنصیبوں کو کہیں کہ مومن بالغیب ہو کر دعاؤں اور نبیوں کی راہوں پر چل کر دیکھو تو کیا ملتا ہے! تو ہنس کر کہتے ہیں۔ کیا آپ ہمیں وحشی بنانا چاہتے ہیں؟ میں نے بارہا ان (مادیوں) کو کہا ہے۔ تندرست آنکھ بدوں اس خارجی روشنی اور تندرست کان بدوں خارجی ہوا کے اور ہمارا نطفہ بدوں ہم سے خارج رِحم کے بہت دور کی اشیاء بدوں ٹلس کوپ کے باریک در باریک اشیاء بدوں مائیکروسکوپ کے۔ دور دراز ملکوں کے دوستوں کی آوازیں بدوں فونوگراف کے اور ان کی شکلیں بدوں فوٹوگرافی کے نہیں دکھائی دیتیں۔

اب جبکہ تم ان وسائط کے قائل ہو اور اضطراراً قائل ہونا پڑتا ہے تو روحانی امور میں کیوں وسائط کے منکر ہو؟ خدا تعالیٰ کی ہستی کو مان کر بھی تم ملک اور شیاطین کے وجود پر کیوں ہنسی کرتے ہو؟ افسوس

---

[۱] آخرت بدبختوں کے لئے ناخوش گوار ہوگی اور دنیا اولیاء کے لئے ناخوش گوار ہے۔

اس کا معقول جواب آج تک کسی نے نہیں دیا۔

ناظرین! جس طرح سچے وسائط ہمارے مشاہدات میں ہیں۔ اسی طرح سچے وسائط مکشوفات میں بھی ہیں۔ جس طرح مشاہدات میں الٰہی ذات وراء الورا ہے اور ضرور ہے۔ اسی طرح الٰہی ذات روحانیت میں بھی وراء الورا ہے۔ اگر روحانیات میں بھی بعض وسائط غلط اور وہم ہیں۔ تو مشاہدات بھی اس غلطی اور وہم سے کب خالی ہیں!

فرشتے آسمان اور آسمانی اجرام اور ان کے ارواح کیلئے بطور جان کے ہیں۔ شیاطین بھی ہلاکت۔ ظلمت اور جناب الٰہی سے دوری اور دکھوں کے پیدا کرنے کیلئے بمنزلہ اسٹیم کے اسٹیم انجن کیلئے ہے۔

(نور الدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۵، ۲۶۶)

کفر کے معنے ناشکری کے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

۵۔ لَوْ اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يَّتَّخِذَ وَلَدًا لَّاصْطَفٰى مِمَّا يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ۙ سُبْحٰنَهٗ ؕ هُوَ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ۔

ترجمہ۔ اگر اللہ چاہتا کہ کسی کو بیٹا بنالے تو انتخاب کر لیتا اپنی مخلوق میں سے جس کو چاہتا خود ہی۔ وہ تو پاک ذات ہے (یعنی اس کا کوئی بیٹا ہے نہ بیٹی) اور وہی ہے اکیلا زبردست غالب۔

تفسیر۔ لَاصْطَفٰى مِمَّا يَخْلُقُ۔ بیٹا بنانے کے بھی معنے ہیں کہ منتخب کر لے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

۷۔ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَ اَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ الْاَنْعَامِ ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ ؕ يَخْلُقُكُمْ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ خَلْقًا مِّنْۢ بَعْدِ خَلْقٍ فِيْ ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ ؕ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ۔

ترجمہ۔ اُسی نے پیدا کیا تم کو ایک ہی ذات سے پھر بنایا اسی کی قسم سے اس کا جوڑا اور تمہارے واسطے بھولے جانوروں کے آٹھ جوڑے اتارے۔ وہ تم کو بناتا ہے تمہاری ماؤں کے پیٹ میں ایک

طرح کے بعد دوسری طرح تین اندھیروں میں ۔ یہ اللہ تمہارا رب ہے اسی کا ملک ہے۔کوئی بھی سچا معبود نہیں اس کے سوائے تو تم پھر کہاں پھرے جاتے ہو۔

تفسیر۔ جَعَلَ مِنۡهَا زَوۡجَهَا ۔اسی کی قسم سے خُلِقَ الۡاِنۡسَانُ مِنۡ عَجَلٍ[1] (انبیاء:۳۸) کے یہ معنے نہیں کہ انسان عجل کا بیٹا ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸)

۱۰۔ اَمَّنۡ هُوَ قَانِتٌ اٰنَآءَ الَّيۡلِ سَاجِدًا وَّ قَآئِمًا يَّحۡذَرُ الۡاٰخِرَةَ وَ يَرۡجُوۡا رَحۡمَةَ رَبِّهٖ ؕ قُلۡ هَلۡ يَسۡتَوِى الَّذِيۡنَ يَعۡلَمُوۡنَ وَ الَّذِيۡنَ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ؕ اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الۡاَلۡبَابِ۔

ترجمہ۔کیا (ناشکر مشرک بہتر ہے یا) وہ جو عبادت میں لگا ہوا ہے رات کے حصوں میں سجدہ کرتا ہے، کھڑا ہوتا ہے، انجام کار سے ڈرتا ہے اور رب کی رحمت کا امیدوار ہے۔ کہہ دو کہیں برابر ہو سکتے ہیں جاننے والے اور نہیں جاننے والے اس کے سوا نہیں کہ نصیحت تو عقل مند ہی حاصل کرتے ہیں۔

تفسیر۔ قُلۡ هَلۡ يَسۡتَوِى الَّذِيۡنَ يَعۡلَمُوۡنَ وَ الَّذِيۡنَ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ۔مخاطب! تو کہہ بھلا کہیں علم والے اور جاہل بھی برابر ہوتے ہیں۔ ہرگز نہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۳)

قُلۡ هَلۡ يَسۡتَوِى الَّذِيۡنَ يَعۡلَمُوۡنَ وَ الَّذِيۡنَ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ۔تو کہہ علم والے اور بے علم کیا برابر ہوں گے۔نہیں۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۵۵ حاشیہ)

کہہ کیا وہ جو علم رکھتے ہیں اور جو نہیں رکھتے برابر ہیں۔ ہرگز نہیں۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۶)

۱۱۔ قُلۡ يٰعِبَادِ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوا اتَّقُوۡا رَبَّكُمۡ ؕ لِلَّذِيۡنَ اَحۡسَنُوۡا فِىۡ هٰذِهِ الدُّنۡيَا حَسَنَةٌ ؕ وَ اَرۡضُ اللّٰهِ وَاسِعَةٌ ؕ اِنَّمَا يُوَفَّى الصّٰبِرُوۡنَ اَجۡرَهُمۡ بِغَيۡرِ حِسَابٍ۔

ترجمہ۔تو کہہ دے اے میرے بندو! جو ایمان لائے ہو سپر بناؤ تمہارے رب کو اور اُسی کا خوف رکھو۔

---

[1] انسان بنایا گیا مٹی سے یا جلدی سے۔

جو نیکی کریں ان کے واسطے اسی قریب جگہ میں ہی (یعنی دنیا ہی میں) نیکی ہے اور اللہ کی زمین کشادہ ہے۔اس کے سوانہیں کہ صبر کرنے والوں کو پورا پورا دیا جائے گا ان کا اجر بے حساب۔

تفسیر۔ خداوند تعالیٰ کے اوامر کا پابند بننا اور نواہی سے اپنے آپ کو بچانا یہ بھی تقویٰ کے ایک معنے ہیں۔ یہ نہایت لغو خیال ہے کہ خدا تعالیٰ اپنے نیک بندوں کو دنیا میں ذلیل ہی رکھتا ہے۔خدا تعالیٰ فرماتا ہے لِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَ لِرَسُوْلِهٖ (منافقون:۹) سکھ دنیا میں سات قسم کے ہوتے ہیں۔ایک سکھ انسان کی ذات کے ساتھ وابستہ ہے۔مثلاً اگر انسان میں حرص نہ ہو تو یہ ایک سکھ ہے۔ایسے ہی اگر غضب کا مادہ ہم میں نہ ہو تو سکھ ہے۔اسی طرح شہوت نہ ہو تو بدنظری اور خیالات سے آزاد۔میں نے جریان کے مریضوں میں ۹۵ فیصدی ایسے دیکھے ہیں۔ جو بدنظری اور خیالی جماعوں کے باعث مبتلا ہوئے۔جھوٹ نہ بولے تو بے اعتباری کا داغ اس سے اٹھ جاتا ہے۔کاہلی اور سستی کو چھوڑے۔ دوسرا سکھ یہ ہے کہ بیوی نیک ہو غمگسار ہو۔تیسرا سکھ ماں باپ بہن بھائی وغیرہ رشتہ داروں کی طرف سے۔ چوتھا سکھ برادری کے ساتھ تعلقات اچھے ہوں۔ پانچواں سکھ غیر قوم اور اپنی قوم سے۔ چھٹا بادشاہ سے تعلق اچھا ہو یعنی گورنمنٹ کی اعلیٰ خدمات انجام دیں۔ساتواں مرتبہ سکھ کا یہ ہے کہ حضرت حق سبحانہٗ تعالیٰ سے تعلقات اچھے ہوں۔ جہاں انسان کا دین مذہب اور خدا تعالیٰ کے ساتھ تعلقات بگڑتے ہوں تو انسان کو چاہیے کہ اس مکان کو یا اس شہر یا اس ملک کو چھوڑ دے۔

پس اگر تم اپنی ذات، اپنی بیوی، ماں باپ، اپنی قوم، اپنے خدا کے نزدیک بڑا بننا چاہتے ہو تو اپنے تعلقات کو سدھارو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

۱۹۔ الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدٰىهُمُ اللّٰهُ وَ اُولٰٓئِكَ هُمْ اُولُوا الْاَلْبَابِ۔

ترجمہ۔ جو بات سنتے ہیں اور اچھی بات کی پیروی کرتے ہیں۔یہی لوگ ہیں جن کو اللہ نے کامیابی کی راہ دکھا دی اور یہی عقل مند ہیں۔

تفسیر۔ یَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ ۔ اللہ کی بات، لوگوں کی بات، مگر پیروی احسن کی کرتی ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۸۔۴۷۹)

۲۴۔ اَللّٰهُ نَزَّلَ اَحْسَنَ الْحَدِيْثِ كِتٰبًا مُّتَشَابِهًا مَّثَانِيَ ۖ تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ ۚ ثُمَّ تَلِيْنُ جُلُوْدُهُمْ وَ قُلُوْبُهُمْ اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِيْ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ۔

ترجمہ ۔ اللہ نے عمدہ سے عمدہ کلام اتارا ایسی کتاب جس کی باتیں ایک دوسرے سے ملتی جلتی ہیں دہرائی ہوئی کئی کئی پیرایوں میں ۔ بال کھڑے ہو جاتے ہیں (اُس کے سننے سے) ان کی کھال پر جو اپنے رب سے ڈرتے ہیں (یعنی عذاب کی جلالی آیتیں سن کر) پھر اُن کی کھالیں اور اُن کے دل یادِ الٰہی کی طرف نرم پڑ جاتے ہیں ۔ یہ ہے اللہ کی ہدایت (قرآن کے ذریعہ سے) ہدایت دیتا ہے جس کو چاہتا ہے اور جسے اللہ راہ سے ہٹا دے تو اس کا تو کوئی بھی ہادی نہیں ۔

تفسیر۔ تمہید۔ دل تین طرح کے ہوتے ہیں۔ ۱۔ سچی بات معاً قبول کرنے والے۔ ۲۔ مفید و بابرکت بات کا فوراً انکار کرنے والے۔ ۳۔ اندر سے منکر بظاہر موافقت دکھا کر غیبت میں ہنسی اڑانے والے۔

اس رکوع شریف میں (تیسرا رکوع) اول قسم کا ذکر ہے جن کو انشراحِ صدر حاصل ہوا۔

نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ۔ تین قسم ہے۔ ۱۔ کتابِ الٰہیہ جس میں معروف و منکر کا ذکر ہوتا ہے۔ ۲۔ ارشاداتِ نبویؐ۔ جس سے راہ نمائی حاصل ہوتی ہے۔ ۳۔ نورِ ایمان جس سے قوتِ ممیزہ حاصل ہوتی ہے۔

مُتَشَابِهًا ۔ ایک جیسی آیت ایک دوسرے کی مصدّق ہیں۔ مخالف نہیں۔

مَثَانِيَ ۔ ایک ہی امر کو بار بار مختلف رنگوں میں بیان کرنے والی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳۔ مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

کِتٰبًا مُّتَشَابِهًا یُصَدِّقُ بَعْضُه بَعْضًا۔ ایک جگہ حل نہ ہو تو دوسری جگہ کردیتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

**۲۸۔ وَ لَقَدْ ضَرَبْنَا لِلنَّاسِ فِیْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ لَّعَلَّهُمْ یَتَذَكَّرُوْنَ۔**

ترجمہ۔ اور ہم نے اس قرآن میں ہر ایک قسم کی اعلیٰ درجہ کی باتیں بیان فرمائی ہیں تاکہ وہ بڑے آدمی ہو جائیں۔

تفسیر۔ لِلنَّاسِ۔ لوگوں کی بھلائی کے واسطے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

مِنْ كُلِّ مَثَلٍ۔ ہر عمدہ بات (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

**۲۹۔ قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا غَیْرَ ذِیْ عِوَجٍ لَّعَلَّهُمْ یَتَّقُوْنَ۔**

ترجمہ۔ قرآن عربی زبان میں (نازل فرمایا گیا) اُس میں کجی اور ٹیڑھا پن نہیں تاکہ وہ دکھوں سے بچیں۔

تفسیر۔ یَتَّقُوْنَ۔ دُکھوں سے بچیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

**۳۰۔ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلًا فِیْهِ شُرَكَآءُ مُتَشٰكِسُوْنَ وَ رَجُلًا سَلَمًا لِّرَجُلٍ هَلْ یَسْتَوِیٰنِ مَثَلًا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ۔**

ترجمہ۔ بیان فرمائی اللہ نے ایک مثال (مثلاً ایک غلام) آدمی ہے اس میں کئی شریک ہیں بدخو مخالف اور ایک دوسرا غلام ہے سالم ایک ہی شخص کا۔ کیا یہ دونوں برابر ہیں مثال میں۔ ہر ایک تعریف کے قابل تو اللہ ہی ہے (تو اسی کا غلام بننا چاہئے) ہاں بہت سے آدمی تو جانتے ہی نہیں۔

تفسیر۔ مَثَلًا۔ جو صرف اللہ کو اپنا معبود بناتا ہے۔ وہی سُکھی رہتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

## ۳۱۔ اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّ اِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ۔

ترجمہ۔ کچھ شک نہیں کہ تجھے بھی مرنا ہے اور وہ بھی مرنے والے ہی ہیں۔

تفسیر۔ اِنَّكَ مَيِّتٌ۔ موت تو بے شک تجھ پر آنے والی ہے لٰکِنَّ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ خدا تعالیٰ اس کتاب اور دینِ اسلام کا محافظ ہوگا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۳ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۶)

## ۳۳۔ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَبَ عَلَى اللّٰهِ وَ كَذَّبَ بِالصِّدْقِ اِذْ جَآءَهٗ ؕ اَلَيْسَ فِيْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْكٰفِرِيْنَ۔

ترجمہ۔ اُس شخص سے بڑھ کر کون ظالم ہے جس نے اللہ پر جھوٹ بولا اور عمدہ بات کو جھٹلایا جب کبھی وہ اس کے پاس آئی۔ کیا کافروں کا ٹھکانا جہنم نہیں ہے؟

تفسیر۔ تمہید:۔ قرآن کریم کی تعلیم سے واضح ہے کہ دنیا میں دو قسم کے لوگ سب سے بڑھ کر بدکار ہیں۔ خدا تعالیٰ ان کا بیان ذکر کرتا ہے۔

۱۔ وہ جو اللہ پر افتراء کرے۔ الہام۔ وحی وخواب نہ ہو۔ اور کہے کہ مجھے ہوا ہے یا جھوٹی حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی طرف منسوب کرے۔ قرآن شریف کی کسی آیت کے معنے سچائی کیلئے نہیں بلکہ اپنے مطلب کیلئے شرارت سے کچھ اور کرلے۔

۲۔ وہ جو صادق کی تکذیب کرتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

كَذَبَ عَلَى اللّٰهِ۔ خواب، کشف، الہام، وحی۔ قرآن کی آیت یا حدیث جھوٹی پڑھ دے یا جان بوجھ کر معنی غلط کر دے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

## ۳۵۔ لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ ذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الْمُحْسِنِيْنَ۔

ترجمہ۔ اُن کے لئے ہے جو کچھ وہ چاہیں ان کے ربّ کے پاس۔ یہ ہے بدلہ محسنوں کا۔

تفسیر۔ لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ۔ انکی دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

الْمُحْسِنِيْنَ۔ یہ بات پیچھے نہیں رہ گئی بلکہ آئندہ بھی ہر محسن کے ساتھ ایسا ہی نیک سلوک ہوگا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۳۹، ۴۰۔ وَ لَئِنْ سَاَلْتَھُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖۤ اَوْ اَرَادَنِيْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ ؕ قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ؕ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ۔ قُلْ يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ اِنِّيْ عَامِلٌ ۚ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اگر تو ان سے پوچھے کہ کس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو تو وہ ضرور جواب دیں گے کہ اللہ ہی نے۔ تم کہہ دو بھلا دیکھو تو سہی جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو وہ دفع کر دیں گے اس تکلیف کو اگر اللہ نے مجھ کو کوئی تکلیف دینی چاہی یا میرے حق میں اللہ کچھ رحمت کا ارادہ فرمائے تو کیا وہ اس رحمت کو روک دیں گے۔ تم جواب دو۔ مجھے تو اللہ ہی بس ہے اور اسی پر بھروسہ کیا کرتے ہیں متوکل۔ کہہ دو اے میری قوم! تم اپنی حالت اور قوت اور ارادے کے موافق اپنی جگہ کام کرو میں بھی اپنی جگہ کام کر رہا ہوں تو آگے چل کر تم کو معلوم ہو جاوے گا۔

تفسیر۔ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ۔ ان کی فطرت بھی جواب دے گی۔

اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ۔ تم سب کھڑے ہو کر میرا مقابلہ کرو۔ منصوبے کرلو۔ مددگار بنالو۔ سارا زور لگالو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۴۳۔ اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَ الَّتِيْ لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا ۚ فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ وَ يُرْسِلُ الْاُخْرٰۤى اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اللہ نفسوں کو اُن کی موت کے وقت وفات دیتا ہے (قبض کرتا ہے جان کو) اور جو مرے نہیں اپنے سوتے وقت (اس کو وفات دیتا ہے خواب میں) پھر ان روحوں کو روک رکھتا ہے جن پر واقعی موت کا حکم جاری کر چکا ہے اور ان دوسروں کو بھیج دیتا ہے (یعنی سونے والوں کی روحوں کو جو

ابھی مرے نہیں ) ایک مقرر وقت تک ۔ کچھ شک نہیں کہ بڑی بڑی نشانیئیں ہیں اس میں ان کے لئے جو غور کرتے ہیں ۔

تفسیر ۔ قبضِ روح اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ۔ اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ[1] (الزمر: ۴۳) ۔ روح کلام الٰہی کو کہتے ہیں مگر لوگوں نے غلطی سے نفس کا نام روح رکھ لیا ہے ۔ اللہ تعالیٰ جانوں کو قبض کرتا ہے کب؟ جب کہ مر جاتی ہیں اور جب سو جاتی ہیں ۔ اس طرح تمہاری جانیں قبضۂ قدرت الٰہیہ میں ہیں ۔

(بدر جلد ۱۰ نمبر ۴۸ و ۴۹ مورخہ ۱۹ / اکتوبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۳)

خدا جانوں کو جب ان کی موت کا وقت آتا ہے ۔ اپنے قبضہ میں کر لیتا ہے ۔ یعنی وہ جانیں بے خود ہو کر الٰہی تصرف اور قبضہ میں اپنی موت کے وقت آ جاتی ہیں ۔ اور زندگی کی خود اختیاری اور خود شناسی ان سے جاتی رہتی ہے ۔ اور موت ان پر وارد ہو جاتی ہے ۔ یعنی بکلی وہ روحیں نیست کی طرح ہو جاتی ہیں اور صفاتِ حیات زائل ہو جاتی ہیں اور ایسی روح جو دراصل مرتی نہیں ۔ مگر مرنے کے مشابہ ہوتی ہے ۔ وہ روح کی وہ حالت ہے کہ جب انسان سوتا ہے ۔ تب وہ حالت پیدا ہوتی ہے ۔ اور ایسی حالت میں بھی روح خدا تعالیٰ کے قبضے اور تصرف میں آ جاتی ہے ۔ اور ایسا تغیر اس پر وارد ہو جاتا ہے کہ کچھ بھی اس کی دنیوی شعور اور ادراک کی حالت اس کے اندر باقی نہیں رہتی ۔ غرض موت اور خواب دونوں حالتوں میں خدا کا قبضہ اور تصرف روح پر ایسا ہو جاتا ہے کہ زندگی کی علامت جو خود اختیاری اور خود شناسی ہے ۔ بکلی جاتی رہتی ہے ۔ پھر خدا ایسی روح کو جس پر درحقیقت موت وارد کر دی ہے واپس جانے سے روک رکھتا ہے ۔ اور وہ روح جس پر اس نے درحقیقت موت وارد نہیں کی اس کو پھر مقرر وقت تک دنیا کی طرف واپس کر دیتا ہے ۔ اس ہمارے کاروبار میں ان لوگوں کیلئے نشان ہیں ۔ جو فکر اور سوچ کرنے والے ہیں یہ ہے ترجمہ مع شرح آیت ممدوحہ بالا کا ۔ اور یہ آیت موصوفہ بالا دلالت کر رہی ہے کہ جیسی جسم پر موت ہے ۔ روحوں پر بھی موت ہے ۔ لیکن قرآن شریف سے ثابت ہوتا ہے کہ ابرار اور اخیار اور برگزیدوں کی روحیں چند روز کے بعد پھر زندہ کی جاتی ہیں ۔ کوئی تین دن کے بعد ، کوئی ہفتہ کے بعد ، کوئی چالیس دن کے بعد ۔

---

[1] اللہ نفسوں کو اُن کی موت کے وقت وفات دیتا ہے ( قبض کرتا ہے جان کو )

اور پلید روحوں میں بھی عذاب دینے کیلئے ایک حِس پیدا کی جاتی ہے مگر نہ وہ مردوں میں داخل ہوتے ہیں نہ زندوں میں۔ جیسا کہ ایک شخص جب سخت درد میں مبتلا ہوتا ہے تو وہ بدحواسی اس کیلئے موت کے برابر ہوتی ہے۔ اور زمین و آسمان اس کی نظر میں تاریک دکھائی دیتے ہیں۔ انہی کے بارے میں خدا تعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے یعنی جو شخص اپنے رب کے پاس مجرم ہو کر آئے گا اس کیلئے جہنم ہے وہ اس جہنم میں نہ مرے گا اور نہ زندہ رہے گا (طٰہٰ:۷۵) اور خود انسان جب اپنے نفس میں غور کرے کہ کیونکر اس کی رُوح پر بیداری اور خواب میں تغیرات آتے رہتے ہیں تو بالضرور اس کو ماننا پڑتا ہے کہ جسم کی طرح روح بھی تغیر پذیر ہے۔ اور موت صرف تغیر اور سلبِ صفات کا نام ہے۔ ورنہ جسم کے تغیر کے بعد بھی جسم کی مٹی تو بدستور رہتی ہے لیکن اس تغیر کی وجہ سے جسم پر موت کا لفظ اطلاق کیا جاتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۶۔ ماہِ جون ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۷۴۔ ۲۷۵)

یَتَوَفّٰی۔ قبض کرتا ہے جان کو۔ روح کے معنے عربی میں کلام کے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

## ۴۵۔ قُلْ لِّلّٰهِ الشَّفَاعَةُ جَمِيْعًا ؕ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔

ترجمہ۔ (خود ہی سمجھا دے) اللہ ہی کے اختیار میں ہے ساری سفارش۔ کیونکہ اسی کی بادشاہی ہے آسمانوں اور زمین میں۔ تو اسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔

تفسیر۔ لِلّٰهِ الشَّفَاعَةُ۔ شفاعت پانچ قسم ہے۔ ۱۔ شفاعت بالحب۔ مثلاً کسی پیارے نے بات کہہ دی وہ مانی جاتی ہے۔ ۲۔ شفاعت بالوجاہت۔ اللہ کے ہاں بھی بہت سے وجیہہ ہیں۔ مگر ان کی وجاہت کا دباؤ نہیں ہوتا۔ ۳۔ شفاعت بالعلم خدا کے ہاں بے علمی نہیں۔ ۴۔ شفاعت بلحاظ اکرام و اعزاز مثلاً حاکم جانتا ہے کہ مجرم کو چھوڑنا ہے۔ مگر اس چھوڑنے کے ساتھ کسی کا اکرام رکھ لیتا ہے۔ ۵۔ شفاعت بالحمق کہ یونہی بات کہہ دی۔ سب قسم کی شفاعتیں اللہ کے اختیار میں ہیں۔ جس کی شفاعت چاہے ان سے لے جسے چاہے اعزاز و علم و وجاہت و محبوبیت دیدے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۴۶۔ وَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَحْدَهُ اشْمَاَزَّتْ قُلُوْبُ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ ۚ وَ اِذَا ذُكِرَ الَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور جب بیان کیا جاتا ہے اکیلے اللہ کا تو نفرت کرتے ہیں ان لوگوں کے دل جو مانتے نہیں آخرت کو اور جب بیان کیا جائے اللہ کے سوا اوروں کا تو فوراً ہی خوش ہو جاتے ہیں۔

تفسیر۔ قرآن مجید میں ایسے لوگوں کا ذکر آیا ہے کہ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَحْدَهُ اشْمَاَزَّتْ قُلُوْبُ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ (الزمر:۴۶) جن میں آخرت کا ایمان نہیں ہوتا وہ لوگ صرف توحید کے ذکر پر بھڑک اٹھتے ہیں۔ غرض ایسی بحثوں کو لچر سمجھتا ہوں۔ اسے چاہیے کہ بہت بہت دعا کرے تا خدا کوئی ایسی راہ سمجھاوے جس سے اپنے مخالف کو نرمی کے رنگ میں سمجھا سکے۔

(بدر جلد ۸ نمبر ۲۶ مورخہ ۲۲ راپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۵)

اشْمَاَزَّتْ ۔نفرت کرتے ہیں۔ برا مناتے ہیں۔ انکار کرتے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۴۷۔ قُلِ اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ۔

ترجمہ ۔تو کہہ دے اے میرے اللہ! اے پیدا کرنے والے آسمانوں اور زمین کے اور بڑے جاننے والے چھپے اور کھلے کے! تُو ہی فیصلہ فرمائے گا اپنے بندوں میں اس کا جس میں اختلاف کر رہے تھے۔

تفسیر۔ قُلِ اللّٰهُمَّ ۔ جب ایسے لوگوں کی کثرت ہو کہ ذکرِ توحید کو برا سمجھیں تو دعا کرنی چاہیے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

جو لوگ دعا کے ہتھیار سے کام نہیں لیتے۔ وہ بدقسمت ہیں۔ امام کی معرفت سے جو لوگ محروم ہیں وہ بھی دراصل دعاؤں سے بے خبر ہیں۔ اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ[1] (النمل:۶۳) سے پتہ ملتا ہے کہ اگر یہ لوگ اضطراب سے، تڑپ سے، حق طلبی کی نیت سے، تقویٰ کے ساتھ

---

[1] بھلا کون بے چین اور بے کس کی فریاد کو پہنچتا ہے جب وہ پکارتا ہے۔

دعائیں کرتے کہ الٰہی اس زمانہ میں کون شخص تیرا مامور ہے تو میں یقین نہیں کر سکتا کہ انہیں خدا تعالیٰ ضائع کرتا۔ میں کبھی کسی مسئلہ واختلاف سے نہیں گھبرایا کہ میرے پاس دعا کا ہتھیار موجود ہے اور وہ دعا یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ [1] (الزمر:۴۷) اور حدیث اِهْدِنِيْ لِمَا اخْتُلِفَ فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِاِذْنِكَ۔ اِنَّكَ تَهْدِيْ مَنْ تَشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔ [2] سچا تقویٰ حاصل کرنے کیلئے بھی دعا ہی ایک عمدہ راہ ہے۔ پھر قرآن کریم کا مطالعہ۔ اس میں متقیوں کے صفات اور راست بازوں کے صفات موجود ہیں۔ اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق بخشے۔ فہم وفراست بخشے۔ (بدر جلد ۷ نمبر ۳ مورخہ ۲۳ رجنوری ۱۹۰۸ء صفحہ ۱۰)

## ۴۹۔ وَ بَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا وَ حَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور ان کو نظر آ جائیں گی ان کی کرتوتوں کی برائیاں اور انہیں پر الٹ پڑے گا وہ جس کی وہ ہنسی اڑایا کرتے تھے۔

تفسیر۔ يَسْتَهْزِءُوْنَ۔ ھزء سے نکلا ہے۔ کسی کو خفیف بنانا اور سمجھنا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

## ۵۰۔ فَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَانَا ثُمَّ اِذَا خَوَّلْنٰهُ نِعْمَةً مِّنَّا قَالَ اِنَّمَاۤ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ بَلْ هِيَ فِتْنَةٌ وَّ لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ جب آتی ہے انسان پر کوئی مصیبت تو وہ ہم کو پکارنے لگتا ہے پھر جب ہم اس کو عطا فرماتے ہیں نعمت اپنی طرف سے تو وہ کہنے لگتا ہے یہ تو مجھ کو علم اور تجربہ کے زور سے ملتا ہے۔ کچھ نہیں یہ تو آزمائش ہے لیکن بہت سے آدمی جانتے ہی نہیں۔

تفسیر۔ خَوَّلْنٰهُ۔ ہم عطا کرتے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

---

[1] اے میرے اللہ! اے پیدا کرنے والے آسمانوں اور زمین کے اور بڑے جاننے والے چھپے اور کھلے کے! تو ہی فیصلہ فرمائے گا اپنے بندوں میں اس کا جس میں اختلاف کر رہے تھے۔ [2] تو اپنے اذن سے اس حق کی طرف جس میں اختلاف کیا گیا ہے میری راہنمائی فرما۔ یقیناً تو جس کے لئے چاہتا ہے اس کی سیدھے راستہ کی طرف راہنمائی فرماتا ہے۔

۵۲۔ فَاَصَابَهُمۡ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوۡا ؕ وَ الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡا مِنۡ هٰٓؤُلَآءِ سَيُصِيۡبُهُمۡ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوۡا ۙ وَمَا هُمۡ بِمُعۡجِزِيۡنَ۔

ترجمہ۔ پھر اُن کو ملیں اُن کے اعمال کی سزائیں اور ان لوگوں میں سے جن لوگوں نے بے جا کام کئے ان کو بھی قریب ہی پہنچے گی ان کے کرتوتوں کی سزا اور وہ تھکا نہیں سکتے۔

تفسیر۔ وَمَا هُمۡ بِمُعۡجِزِيۡنَ۔ اور نہ وہ عاجز ہیں۔ مطلق عاجز کر دینا چونکہ نشانِ نبوت نہ تھا جیسے بارہا ذکر کیا۔ رسالت مآب کے اثباتِ نبوّت میں قرآن نے یہ ناقص لفظ ترک کر کے آیت اور آیات اور برہان کا لفظ استعمال فرمایا اور خرقِ عادت کا لفظ چونکہ بالکل غیر صحیح تھا اس لئے اسے صاف ترک کر دیا۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۷۰)

۵۴۔ قُلۡ يٰعِبَادِىَ الَّذِيۡنَ اَسۡرَفُوۡا عَلٰٓى اَنۡفُسِهِمۡ لَا تَقۡنَطُوۡا مِنۡ رَّحۡمَةِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَغۡفِرُ الذُّنُوۡبَ جَمِيۡعًا ؕ اِنَّهٗ هُوَ الۡغَفُوۡرُ الرَّحِيۡمُ۔

ترجمہ۔ کہہ دے اے میرے بندو! جو اپنے نفسوں پر خطا کر بیٹھے ہو اپنے ہاتھ سے اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو۔ بے شک اللہ ڈھانپتا ہے تمام گناہوں کو۔ کچھ شک نہیں کہ وہ بڑا غفور الرحیم ہے۔

تفسیر۔ کہہ دو اے بندو میرے جنہوں نے زیادتی کی اپنی جان پر۔ نہ آس توڑو اللہ کی مہر سے بے شک اللہ بخشتا ہے سب گناہ۔ وہ جو ہے وہی ہے گناہ معاف کرنے والا۔ مہربان۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۰۰ حاشیہ)

خدا تعالیٰ کے حضور پہنچنے کیلئے دو بازو ضروری ہیں۔ ۱۔ ایمان ۲۔ عملِ صالح۔

اَسۡرَفُوۡا۔ خطا کاری (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۵۵۔ وَ اَنِيۡبُوۡۤا اِلٰى رَبِّكُمۡ وَ اَسۡلِمُوۡا لَهٗ مِنۡ قَبۡلِ اَنۡ يَّاۡتِيَكُمُ الۡعَذَابُ ثُمَّ لَا تُنۡصَرُوۡنَ۔

ترجمہ۔ بشرطیکہ رجوع کرو اپنے ربّ کی طرف اور پورے فرمانبردار فدائی بن جاؤ اس سے پہلے کہ تم پر نازل ہو عذاب (کیونکہ عذاب آنے پر) تمہاری مدد نہ کی جائے گی۔

تفسیر۔ وَ اَنِیْبُوْٓا۔ یہ اس یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا (الزمر:۵۴) کیلئے بطور شرط ہے۔ اللہ کی طرف جھکو۔ اَسْلِمُوْا لَہٗ۔ اس جھکنے کا نشان یہ ہے کہ اس کی فرماں برداری کرو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

## ۵۶۔ وَ اتَّبِعُوْٓا اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْکُمْ مِّنْ رَّبِّکُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ یَّاْتِیَکُمُ الْعَذَابُ بَغْتَۃً وَّ اَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور پیروی کر بہتر بات کی جو اتاری گئی تمہاری طرف تمہارے رب کی طرف سے اس سے پہلے کہ تم پر عذاب نازل ہو یکا یک اور تم بے خبر ہی ہو۔

تفسیر۔ اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْکُمْ ۔ مثال کے لئے سنو! دو حکم ہیں کہ کسی کی ایذا رسانی کا بدلہ لے لو۔ دوسرا یہ کہ چشم پوشی کرو۔ اب یہ عفو اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ یہ صفتِ کاشفہ ہے یعنی جو کچھ رب نے اتارا ہے وہ احسن ہی ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْکُمْ ۔ مثلاً بدلہ لینا بھی جائز ہے۔ اور صبر اور غفر بھی۔ اب یہ صبر اور معافی دے دینا بہتر ہے۔ اور یہ طریق صلحاء ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

## ۵۷، ۵۸۔ اَنْ تَقُوْلَ نَفْسٌ یّٰحَسْرَتٰی عَلٰی مَا فَرَّطْتُّ فِیْ جَنْۢبِ اللّٰہِ وَ اِنْ کُنْتُ لَمِنَ السّٰخِرِیْنَ۔ اَوْ تَقُوْلَ لَوْ اَنَّ اللّٰہَ ھَدٰىنِیْ لَکُنْتُ مِنَ الْمُتَّقِیْنَ۔

ترجمہ۔ کہیں کوئی جی کہنے لگے (کہ ہمیں خبر ہی نہ ہوئی) اور اے افسوس میری اس کوتاہی پر جو میں نے اللہ کے حق میں کی اور میں تو بس ہنسی ہی کرتا رہا۔ یا کہنے لگے کہ اگر اللہ مجھ کو ہدایت دیتا تو میں ضرور متقیوں میں سے ہو جاتا۔

تفسیر۔ فَرَّطْتُّ۔ تفریط کے معنے کمی کرنے کے ہیں۔

لَمِنَ السّٰخِرِیْنَ۔ آجکل ایسے لوگ بہت ہیں جو مذہبی امور کو تمسخر میں اڑاتے رہتے ہیں۔

مِنَ الْمُتَّقِیْنَ۔ دکھوں سے بچنے والے ہوتے۔ دراصل تمام دکھوں کا اصل بدصحبت ہے اس سے بچو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴/نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۶۴۔ لَہٗ مَقَالِیْدُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ وَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِاٰیٰتِ اللّٰہِ اُولٰٓئِکَ ھُمُ الْخٰسِرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اُسی کے پاس ہیں آسمان اور زمین کی کنجیاں اور جنہوں نے انکار کیا اللہ کی آیتوں کا وہی ٹوٹا پانے والے ہیں۔

تفسیر۔ مَقَالِیْدُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ۔ مثلاً کامیابی کی راہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۶۵۔ قُلْ اَفَغَیْرَ اللّٰہِ تَاْمُرُوْٓنِّیْٓ اَعْبُدُ اَیُّھَا الْجٰھِلُوْنَ۔

ترجمہ۔ تو کہہ دے کیا اے نادانو! تم مجھ سے یہ کہتے ہو کہ اللہ کے سوا میں کسی اور کی عبادت کروں۔

تفسیر۔ قرآن شریف ایک بے نظیر کتاب ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کے سوا کسی کو کتاب مانا ہی نہیں۔ افسوس کہ اب مسلمانوں میں قرآن شریف کی عظمت بہت کم رہ گئی ہے۔ قرآن شریف زندوں کو سنانے کیلئے تھا۔ اب مردوں کو سنایا جاتا ہے۔ قرآن مجید نے اگلی قوم کو تمام جہان سے غنی کر دیا۔ مگر اب قرآن شریف سے ٹکے کمائے جاتے ہیں۔ قرآن مجید راستی قائم کرنے کیلئے آیا مگر اب قرآن شریف ہاتھ میں لے کر جھوٹی قسمیں کھائی جاتی ہیں۔ گویا یہ جھوٹ پھیلانے کا آلہ ہے۔ قرآن مجید اللہ کی محبت دلوں میں پیدا کرنے کیلئے تھا۔ لوگ اس کی آیتوں سے مخلوق کی محبت حاصل کرتے ہیں چنانچہ وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ[1] (البقرہ:۱۶۶) کا عمل کیا جاتا ہے۔ حالانکہ یہی آیت اس بات کی تردید کرتی ہے کہ مخلوق میں سے کسی کی محبت میں فنا ہو جاوے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۶۹۔ وَ نُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَنْ فِی الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰہُ ؕ ثُمَّ نُفِخَ فِیْہِ اُخْرٰی فَاِذَا ھُمْ قِیَامٌ یَّنْظُرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور صور پھونکا جائے گا تو بے ہوش ہو جائیں گے جو آسمان اور زمینوں میں ہیں مگر جس کو اللہ

---

[1] اور ایمان داروں کو تو (سب سے بڑھ کر) اللہ ہی کی محبت ہوتی ہے۔

چاہیے۔ پھر صور پھونکا جائے گا دوسری بار تو وہ یکا یک کھڑے ہو کر رہ جائیں گے دیکھتے۔

تفسیر۔ نُفِخَ فِی الصُّوْرِ ۔ بگل بجایا جاوے گا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۷۰۔ وَ اَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا وَ وُضِعَ الْكِتٰبُ وَ جِایْٓءَ بِالنَّبِیّٖنَ وَ الشُّهَدَآءِ وَ قُضِیَ بَیْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَ هُمْ لَا یُظْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور چمک اٹھے گی زمین اپنے ربّ کے نُور سے اور نامہ ٔاعمال لاکر رکھا جائے گا اور سب نبی اور گواہ حاضر کئے جائیں گے اور فیصلہ کر دیا جائے گا ان میں انصاف سے اور ان پر کچھ ظلم نہ ہوگا۔

تفسیر۔ الْكِتٰبُ ۔ نامۂ اعمال۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۷)

۷۲۔ وَ سِیْقَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا اِلٰى جَهَنَّمَ زُمَرًا ؕ حَتّٰۤى اِذَا جَآءُوْهَا فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا وَ قَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَاۤ اَلَمْ یَاْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ یَتْلُوْنَ عَلَیْكُمْ اٰیٰتِ رَبِّكُمْ وَ یُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ یَوْمِكُمْ هٰذَا ؕ قَالُوْا بَلٰى وَ لٰكِنْ حَقَّتْ كَلِمَةُ الْعَذَابِ عَلَى الْكٰفِرِیْنَ۔

ترجمہ۔ اور ہانکے اور روانہ کئے جائیں گے کافر جہنم کی طرف گروہ کے گروہ (یعنی ٹکڑیاں ٹکڑیاں) یہاں تک کہ جہنم کے پاس پہنچیں گے تو اس کے دروازے کھول دیئے جائیں گے اور دوزخ کا داروغہ ان سے کہے گا کیا تمہارے پاس تمہارے ہی میں کے رسول نہیں آئے تھے وہ تم پر پڑھتے تھے تمہارے رب کی آیتیں اور تم کو ڈراتے تھے اس دن کے دیدار سے۔ وہ جواب دیں گے کیوں نہیں۔ آئے تو تھے ضرور لیکن عذاب کی پیش گوئی ثابت ہو چکی تھی کافروں پر۔

تفسیر۔ جَهَنَّمَ ۔ دوزخ ایک مقام ہے۔ اسکی صورت ایسی ہے۔ جیسے بعض بیماروں کو حمام میں علاج کے واسطے بھیجا جاتا ہے۔ سرسام کا علاج سانپ کے ڈسوانے سے کیا جاتا ہے۔ ایسے ہی وہاں بھی روحانی بیماریوں کے معالجہ کے واسطے ایک زہریلی مخلوق ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

اَلَمْ یَاْتِکُمْ رُسُلٌ مِّنْکُمْ ۔ کافروں میں سے رسولوں کو کہا۔پس اُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ سے صرف مسلمان مرادنہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۷۴۔وَ سِیْقَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ اِلَى الْجَنَّةِ زُمَرًا ؕ حَتّٰۤى اِذَا جَآءُوْهَا وَ فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا وَ قَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا سَلٰمٌ عَلَیْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِیْنَ۔

ترجمہ۔اور چلایا جائے گا ان لوگوں کو جنہوں نے سپر بنایا اپنے رب کو بہشت کی طرف جماعت جماعت۔ یہاں تک کہ جب اس کے قریب پہنچیں گے اور کھولے جائیں گے اس کے دروازے اور رضوان کہے گا ان سے سَلَامٌ عَلَیْکُمْ تم خوش نصیب وخوش حال ہو پس بہشت میں داخل ہو ہمیشہ رہنے کے لئے۔

تفسیر۔جولوگ اپنے رب سے ڈرتے ہیں۔ جنت کو گروہ گروہ میں انہیں لے چلیں گے۔ جب اُس کے پاس آویں گے اوراس کے دروازے کھولے جائیں گے۔ جنت کے نگہبان انہیں کہیں گے تم پر سلامتی ہو۔تم نے پاک زندگی بسر کی تواب ہمیشہ ہمیشہ کیلئے درآ ؤ۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶)

الَّذِیْنَ اتَّقَوْا۔جن کے عقائدِ صحیحہ اوراعمالِ صالحہ ہیں۔ رنج وراحت، عسر ویسر میں اللہ تعالیٰ کے فرماں بردار رہتے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۷۵۔ وَ قَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ وَ اَوْرَثَنَا الْاَرْضَ نَتَبَوَّاُ مِنَ الْجَنَّةِ حَیْثُ نَشَآءُ ۚ فَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِیْنَ۔

ترجمہ۔اور بہشتی کہیں گے الحمد للہ کیسا اللہ اچھا ہے جس نے ہم کو سچ کر دکھلایا اپنا وعدہ اور ہم کو وارث بنایا اس زمین کا کہ ہم رہیں بہشت میں جہاں چاہیں تو کیا اچھا بدلہ ہے نیک کام کرنے والوں کا۔

تفسیر۔اوروہ (بہشتی) کہیں گے۔ اللہ کی حمد ہے۔جس نے اپنا وعدہ ہم سے سچا کیا۔اوراس زمین کا

وارث ہمیں بنایا۔اس جنت میں جہاں ہم چاہیں۔ٹھکانہ بنالیں۔عاملوں کا اجر کیا ہی خوب ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶)

۷۶۔ وَ تَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ ۚ وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَ قِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔

ترجمہ ۔اورتو دیکھے گا فرشتوں کو حلقہ باندھے ہوئے عرش کے آس پاس تسبیح کرتے ہیں اپنے رب کی تعریف کے ساتھ اور فیصلہ کر دیا جائے گا لوگوں میں حق حق اور کہا جائے گا سب تعریف اور واہ واہ اسی اللہ کی ہے جو سب جہانوں کو آہستہ آہستہ کمال کو پہنچانے والا ہے۔

تفسیر۔ حَوْلِ الْعَرْشِ ۔ اللہ تعالیٰ کی تجلّی گاہ میں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)



# سُوْرَۃُ الْمُؤْمِنِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۂ مومن کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اللہ رحمٰن اور رحیم کے نام سے۔

۲ تا ۴۔ حٰمٓ۔ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ۔ غَافِرِ الذَّنْۢبِ وَ قَابِلِ التَّوْبِ شَدِیْدِ الْعِقَابِ ذِی الطَّوْلِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اِلَیْہِ الْمَصِیْرُ۔

ترجمہ۔ جو ہونے والی بات تھی وہ ہو چکی۔ قرآن مجید کا اُتارنا اللہ ہی کی طرف سے ہے جو بڑا غالب بڑا جاننے والا ہے۔ (جو کوئی اپنی حالت میں تبدیلی کرے) اس کے گناہ معاف کرنے والا (اور جو توبہ کر کے نیکی اختیار کرے) اُس کی توبہ قبول کرنے والا (نیکی نہ اختیار کرے تو) سخت عذاب دینے والا ہے۔ (نیکی اختیار کرے تو) انعام دینے والا ہے۔ کوئی بھی سچا معبود نہیں مگر وہی اور اسی کی طرف لوٹ جانا ہے۔

تفسیر۔ حٰمٓ۔ حمید۔ مجید۔ بادشاہ۔ حی کی طرف سے یہ کتاب آئی ہے۔

غَافِرِ الذَّنْۢبِ۔ غلطیوں کو معاف کرتا ہے۔ اگر تم باز آؤ۔

قَابِلِ التَّوْبِ۔ توبہ قبول کرنے والا ہے۔ اگر تم توبہ کرو۔

اِلَیْہِ الْمَصِیْرُ۔ کوئی شخص اپنا ذاتی کمال نہیں رکھتا۔ اللہ تعالیٰ اپنی ذات میں غنی ہے اور اس کا کوئی مثل نہیں۔

اِلَیْہِ الْمَصِیْرُ۔ پھر اسکی طرف لوٹنا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

حٰمٓ۔ حمید، مجید، حی و مالک۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۶،۷۔ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ۪ وَ هَمَّتْ كُلُّ اُمَّةٍۭ بِرَسُوْلِهِمْ لِيَاْخُذُوْهُ وَ جٰدَلُوْا بِالْبَاطِلِ لِيُدْحِضُوْا بِهِ الْحَقَّ فَاَخَذْتُهُمْ ۫ فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ۔ وَ كَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْۤا اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ النَّارِ۔

ترجمہ۔ جھٹلایا تھا ان سے پہلے نوح کی قوم نے اور ان کے بعد اور جماعتوں نے۔ ہر ایک جماعت نے اپنے رسول کے ساتھ یہی ارادہ کیا کہ اس کو گرفتار کرلیں اور بے ہودہ جھگڑے کئے تاکہ اس کے سبب سے دین حق کو مشتبہ کردیں لڑکھڑا دیں تو پھر میں نے پکڑا تو کیسی تھی میری سزا۔ اور اسی طرح ثابت ہوچکی تیرے رب کی پیش گوئی کافروں پر کہ وہی دوزخی بھی ہیں۔

تفسیر۔ لِيَاْخُذُوْهُ۔ تاکہ پکڑیں اور انبیاء کے مقابلہ میں نامراد ہونا ثابت کریں۔

عِقَابِ۔ اللہ تعالیٰ انسان کو جو دکھ دیتا ہے۔ یونہی نہیں دیتا۔ بلکہ نافرمانی کے بعد بطور اس کے نتیجہ کے اس پر سزا مرتب ہوتی ہے۔ اسی واسطے اس کا نام عقاب فرمایا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۸۔ اَلَّذِيْنَ يَحْمِلُوْنَ الْعَرْشَ وَ مَنْ حَوْلَهٗ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَ يَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّ عِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَ اتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَ قِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ۔

ترجمہ۔ جو امور دنیا اور دین کی تدبیر کرتے ہیں اور جو عرش کے گرداگرد ہیں وہ تسبیح کرتے ہیں اپنے رب کی تعریف کے ساتھ اور اس پر ایمان رکھتے ہیں اور مغفرت مانگتے ہیں ایمانداروں کے لئے کہ اے ہمارے رب! تو نے سب چیزوں کو قابل کر رکھا ہے رحم اور علم میں مغفرت کر ان لوگوں کی جو توبہ کریں اور تیری راہ کی پیروی کریں اور اُن کو دوزخ کے عذاب سے بچا۔

تفسیر۔ يَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا......الخ: اور گناہ بخشواتے ہیں ایمان والوں کے۔ اے رب ہمارے ہر چیز سمائی ہے تیری مہر اور خبر میں سو معاف کر ان کو جو توبہ کریں اور چلیں تیری راہ اور بچا ان کو آگ کی مار سے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ دوم صفحہ ۲۹۴ حاشیہ)

۱۰۔ وَ قِهِمُ السَّيِّاٰتِ ؕ وَ مَنْ تَقِ السَّيِّاٰتِ يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمْتَهٗ ؕ وَ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۔

ترجمہ ۔ اوران کو بچا بُرائیوں سے اور جس کو بچایا تو نے آج برائیوں سے تو بے شک تو نے اس پر بڑی مہربانی فرمائی اور یہی تو بڑی کامیابی ہے۔

تفسیر ۔ اَلْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۔ فوز بمعنے پاس ہونا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۱۱۔ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُنَادَوْنَ لَمَقْتُ اللّٰهِ اَكْبَرُ مِنْ مَّقْتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ اِذْ تُدْعَوْنَ اِلَى الْاِيْمَانِ فَتَكْفُرُوْنَ ۔

ترجمہ ۔ جو لوگ منکر ہیں اُن سے باآواز بلند کہہ دیا جائے گا کہ اللہ کی خفگی اس سے بڑھ کر ہے جو تم اپنی جانوں سے خفا ہو جب کہ تم بلائے جاتے تھے ایمان کی طرف تو تم حق پوشی کرتے تھے اور انکار۔

تفسیر ۔ اگر کوئی شخص اپنی چھوٹی سی غرض کیلئے کسی اپنے بڑے محسن و مربی کو ناراض کرتا ہے تو وہ فطرت کے تقاضا کے خلاف کرتا ہے۔

پس اللہ سے بڑھ کر کون محسن و مربی ہے کیونکہ دنیا کے عارضی محسنوں کو پیدا کرنے والا بھی وہی ہے۔ ایسے علیم و حکیم کی بات کو اگر نہ مانا جاوے تو دنیا و آخرت میں دکھ کا موجب ہے۔

لَمَقْتُ اللّٰهِ ۔ اللہ کی ناراضی یا اللہ کی لعنت۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۱۲۔ قَالُوْا رَبَّنَاۤ اَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ وَ اَحْيَيْتَنَا اثْنَتَيْنِ فَاعْتَرَفْنَا بِذُنُوْبِنَا فَهَلْ اِلٰى خُرُوْجٍ مِّنْ سَبِيْلٍ ۔

ترجمہ ۔ وہ کہیں گے اے ہمارے رب! تو ہم کو موت دے چکا دو بار اور جلا چکا دو بار اب ہم قائل ہوئے اپنے گناہوں کے۔ پھر اب بھی کوئی نکلنے کی راہ ہے (جہنم سے)۔

تفسیر۔ اثْنَتَيْنِ۔ایک ہم کچھ نہ تھے۔خدانے بنایا۔پھر موت کی تیاری ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۱۳۔ ذٰلِكُمْ بِاَنَّهٗۤ اِذَا دُعِيَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ كَفَرْتُمْ ۚ وَ اِنْ يُّشْرَكْ بِهٖ تُؤْمِنُوْا ؕ فَالْحُكْمُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْكَبِيْرِ۔

ترجمہ۔(اُن سے کہا جائے گا) یہ عذاب اس لئے ہے کہ جب پکارا جاتا تھا اکیلے اللہ کو تو تم انکار کرتے تھے اور اگر اس کے ساتھ شریک ٹھہرایا جاتا تو تم یقین کرتے تھے۔پس اللہ ہی کا حکم ہے جو عالی شان اور بزرگ تر ہے۔

تفسیر۔دُعِيَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ۔جن لوگوں میں کچھ نہ کچھ شرک ہے۔جب محض اللہ تعالیٰ کی عظمت و جبروت کا ذکر کیا جاوے تو انہیں برا معلوم ہوتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۱۵۔ فَادْعُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَ لَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ۔

ترجمہ۔ تو اللہ کو خالص اُسی کی اطاعت کر کے پکارو گو کافر بُرا مانا ہی کریں۔

تفسیر۔ اللہ تعالیٰ کو پکارو۔اس کی عبادت میں اخلاص سے کام لو اور دین کے قبول کرنے میں ظاہر و باطن میں دکھ سکھ میں۔غرض کسی حالت میں ہو۔اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کے ساتھ تمہارا تعلق نہ ہو۔اگر منکر برا مناویں تو پڑے مناویں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۷)

مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ۔تمہارا دین خدا کے لئے ہو جاوے۔

الْكٰفِرُوْنَ۔ غیر اللہ کے پرستار۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۱۶۔ رَفِيْعُ الدَّرَجٰتِ ذُو الْعَرْشِ ۚ يُلْقِي الرُّوْحَ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ لِيُنْذِرَ يَوْمَ التَّلَاقِ۔

ترجمہ۔اللہ تعالیٰ درجے بلند کرنے والا عرش کا مالک ہے۔اپنے ہی حکم سے وحی کرتا ہے جس کو چاہتا ہے اپنے بندوں میں سے تا کہ وہ ڈرائے ملاقات کے دن سے۔

تفسیر۔ رَفِیۡعُ الدَّرَجٰتِ ذُو الۡعَرۡشِ۔[۱]

روح کلامِ الٰہی ہی کا نام ہے جس پر عمل کرنے سے موتیٰ اور مُردہ بے ایمان زندہ ہوتے ہیں بلکہ قرآن نے انبیاء اور ملائکہ کو بھی روح فرمایا ہے۔ کیونکہ وہ بھی اسی زندگی کے باعث ہیں جسے ایمان کہتے ہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۹۸،۹۹)

یُلۡقِی الرُّوۡحَ۔ روح سے مراد کلامِ الٰہی ہے جان۔ سَول (SOUL) کو عربی بولی میں نفس کہتے ہیں۔ قرآن شریف میں روح کے معنے کلام ہی کے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

صاحب اونچے درجوں کا مالک تخت کا۔ اتارتا ہے بھید کی بات اپنے حکم سے جس پر چاہے۔ اپنے بندوں میں کہ وہ ڈراوے ملاقات کے دن سے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ دوم صفحہ ۲۳۹ حاشیہ)

۲۶۔ فَلَمَّا جَآءَهُمۡ بِالۡحَقِّ مِنۡ عِنۡدِنَا قَالُوا اقۡتُلُوۡۤا اَبۡنَآءَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا مَعَهٗ وَ اسۡتَحۡیُوۡا نِسَآءَهُمۡ ؕ وَ مَا كَیۡدُ الۡكٰفِرِیۡنَ اِلَّا فِیۡ ضَلٰلٍ۔

ترجمہ۔ پھر جب اُن کے پاس ہمارا سچا پیغام لے کر آیا تو لوگوں نے کہا جو لوگ اس کے ساتھ ایمان لائے ان کی اولاد کو قتل کرواور حیا اڑادواُن کی عورتوں کی یا زندہ رکھوان کو اور کافروں کی تدبیر تو گمراہی میں ہی چلتی ہے۔

تفسیر۔ اقۡتُلُوۡۤا اَبۡنَآءَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا مَعَهٗ......الخ: بولے مارو بیٹے ان کے جو یقین لائے ہیں اُس کے ساتھ اور جیتی رکھوان کی عورتیں اور جو داؤں ہے منکروں کا سو غلطی میں۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۱۳۳ حاشیہ)

## ایک عیسائی کے اعتراض

”فرعون نے بنی اسرائیل کے لڑکوں کو اس لئے مارڈالا کہ وہ موسیٰؑ پر ایمان لائے، یہ غلط ہے۔

---

[۱] بلند درجوں والا صاحب تخت کا اپنے امر سے جس بندے پر چاہتا ہے روح ڈالتا ہے تو کہ وہ ملاقات (قیامت) کے دن سے ڈراوے۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۹۸)

بلکہ فرعون نے موسیٰ ؑ سے پہلے یہودی لڑکے اس لئے مارے کہ وہ بڑھ نہ جاویں۔خروج ۱ باب ۷‘‘ کے جواب میں فرمایا:۔

’’میں انصافاً اور حقاً کہتا ہوں کہ یہ اعتراض محض نادانی اور قرآن کے طرز اور زبان کے نہ سمجھنے سے پیدا ہوا ہے۔خوب یاد رکھنا چاہیے کہ صیغہ امر ہمیشہ کسی فعل کے وقوع کو مستلزم نہیں ہوا کرتا۔

قرآن کی اس آیت سے یہ کہاں پایا جاتا ہے کہ فرعون نے انہیں قتل کر ڈالا۔نصاریٰ کی عادت میں داخل ہے کہ دھوکہ دہی کے طور پر ایک ترجمہ فرضی اور ذہنی لکھ دیتے ہیں جو اصل کلام منقول عنہ سے کچھ بھی مناسبت نہیں رکھتا۔ اس سے بجائے اس کے کہ ان کا مقصود اغوا و اضلال برآوے۔ اہلِ انصاف کے نزدیک ان کی اصلیت باطن اور غرض ظاہر ہو جاتی ہے۔

اگر زبانِ عرب سے ذرا بھی مس ہو اور قرآنی طرز سے کچھ بھی واقفیت ہو تو بادنیٰ تامل آشکار ہو سکتا ہے کہ آیت کا پچھلا حصہ معترض کے اعتراض کو باطل کئے دیتا ہے کہ’’ کافروں کا کید یعنی دھوکے اور فریب کی تدبیریں اکارت ہو جانے والی ہیں‘‘ قرآن مجید کا یہ طرز ہے کہ جب منکروں اور کافروں نے خدا کے کسی برگزیدہ شخص کی نسبت ایذاء رسانی یا قتل وغیرہ کا منصوبہ باندھا اور خفیہ تدبیریں کیں مگر بوجہ من الوجوہ ان کی تدبیریں کارگر نہ ہوئیں اور وہ برگزیدہ شخص ان کے ابتلا کے دام سے محفوظ رہا۔ اس وقت قرآن اس شخص یا اشخاص کے سلامت رہنے اور دشمنوں کی تدابیر کے کارگر نہ ہونے کو اسی طرح پر لفظ کید کے اطلاق سے ذکر کرتا ہے کہ انہوں نے تدبیر تو کی اور منصوبہ تو باندھا مگر ان کا کید یعنی داؤں نہ چلا یا ہم نے چلنے نہ دیا۔

نظیراً دیکھو حضرت ابراہیمؑ کے واقعہ میں جب دشمنوں نے اُن کو آگ میں ڈالا اور پھونک کر جلا دینا چاہا اور نصرت الٰہیہ سے جو ایسے وقت میں اللہ تعالیٰ کے خاص بندوں کے شامل حال رہتی ہے حضرت ابراہیمؑ ان کے مکائد اور شر سے محفوظ رہے۔قرآن اس کو اس طرح پر بیان فرماتا ہے۔

وَ اَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ[1] (الانبیاء:۷۱)۔

---

[1] انہوں نے اس سے داؤں کرنے کا ارادہ کیا۔پس ہم نے انہیں کو ٹوٹا پانے والا کیا۔

اور کفار مکہ جس وقت اس بنی نوع انسان کے سچے خیر خواہ رؤف ورحیم ہادی محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم کی ایذاء رسانی کی تدابیر وفکر میں لگے ہوئے تھے قرآن کہتا ہے۔

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا۔ وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا[1] (الطارق:۱۶،۱۷)۔

غرض اسی طرح کسی واقعے کو بیان کرنا زبانِ عرب کا عموماً اور قرآن کا خصوصاً طرز ہے۔ ٹھیک ایسا ہی اس آیت میں ہے جس پر اعتراض کیا گیا ہے کہ فرعون نے کہا یا اپنے ہالی موالی سے مشورہ کیا کہ مومنین کے بیٹوں کو مار ڈالو مگر کسی وجہ سے اس کا ارادہ یا قول یا مشورہ صورت پذیر نہ ہوا جسے قرآن ان الفاظ میں بیان کرتا ہے کہ کفّار کی تدابیر یا داؤں اکارت جانے والا ہے۔ یعنی وہ امر وقوع میں نہیں آیا۔

بھلا پادری صاحبان! اگر قتل والی بات غلط تھی تو کیوں بنی اسرائیل موسیٰؑ اور ہارون کو کہتے ہیں تم نے کیوں فرعون کے ہاتھ میں تلوار دی ہے کہ وے ہم کو قتل کریں خروج ۵ باب ۲۲۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۱۳۳ تا ۱۳۵)

۲۷۔ وَ قَالَ فِرْعَوْنُ ذَرُوْنِيْٓ اَقْتُلْ مُوْسٰى وَ لْيَدْعُ رَبَّهٗ ۚ اِنِّيْٓ اَخَافُ اَنْ يُّبَدِّلَ دِيْنَكُمْ اَوْ اَنْ يُّظْهِرَ فِي الْاَرْضِ الْفَسَادَ۔

ترجمہ۔ اور فرعون نے کہا میرے مزاحم مت ہو میں موسیٰ کو مار ڈالوں گا اور اسے چاہیے کہ وہ اپنے رب کو بلا لے۔ میں ڈرتا ہوں یہ کہ کہیں وہ تمہارے دین کو بدل نہ ڈالے یا یہ کہ نکال کھڑا کرے تمہیں ملک سے فساد کر کے۔

تفسیر۔ دنیا میں بڑی بڑی سلطنتیں ہو گزری ہیں مگر اب ان کا نام ونشان بھی باقی نہیں ہے۔

اَنْ يُّبَدِّلَ دِيْنَكُمْ ۔ قوم کے دینداروں کو اس طریق سے اکسایا ہے۔

يُظْهِرَ فِي الْاَرْضِ الْفَسَادَ۔ یہ قوم کے امیروں کو برانگیختہ کیا ہے کہ دیکھو تمہاری امارت چھن جائے گی۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

---

[1] وہ خفیہ داؤں بچا رہے ہیں اور میں ان کے داؤں کو باطل کرنے کے درپے ہوں۔

۲۸۔ وَ قَالَ مُوْسٰۤی اِنِّیْ عُذْتُ بِرَبِّیْ وَ رَبِّکُمْ مِّنْ کُلِّ مُتَکَبِّرٍ لَّا یُؤْمِنُ بِیَوْمِ الْحِسَابِ۔

ترجمہ۔ اور موسیٰ نے جواب دیا میں تو پکار چکا اپنے اور تمہارے ربّ کو۔ ہر ایک مغرور حقیر سمجھنے والے کے مقابلہ میں جو یقین نہیں کرتا حساب کے وقت کا۔

تفسیر۔ اِنِّیْ عُذْتُ بِرَبِّیْ۔ بڑے سے بڑے زبردست دشمن کے مقابلہ میں خدا کی پناہ میں آ جانا بڑی بات ہے۔ ہر مشکل کے وقت دعا سے کام لو۔ دعا کے یہ معنے نہیں کہ اسباب مہیا نہ کریں۔ بلکہ جس قدر اسباب اپنی طاقت سے مہیا کر سکتے ہیں۔ وہ تو کر لیں۔ مگر چونکہ کئی باریک در باریک امور ہوتے ہیں اور کئی عجیب موانع جو کامیابی میں سدّ راہ ہو جاتے ہیں۔ اس لئے دعا کی جاتی ہے۔ نیز صحیح اسباب مرادمندی کا علم بھی خدا کے فضل ہی پر موقوف ہے۔ میں نے بڑے بڑے گھمسان کے مباحثوں میں جہاں میں تن تنہا تھا اور ہزاروں مخالف ہی مخالف۔ اس عُذْتُ بِرَبِّیْ کے جلوے دیکھے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ رنومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۲۹۔ وَ قَالَ رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ ۖ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ یَکْتُمُ اِیْمَانَهٗۤ اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ یَّقُوْلَ رَبِّیَ اللّٰهُ وَ قَدْ جَآءَکُمْ بِالْبَیِّنٰتِ مِنْ رَّبِّکُمْ ؕ وَ اِنْ یَّكُ كَاذِبًا فَعَلَیْهِ كَذِبُهٗ ۚ وَ اِنْ یَّكُ صَادِقًا یُّصِبْكُمْ بَعْضُ الَّذِیْ یَعِدُكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا یَهْدِیْ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ كَذَّابٌ۔

ترجمہ۔ اور کہا ایک مرد ایماندار نے فرعون کے عزیزوں میں سے جو اپنے ایمان کو چھپائے رکھتا تھا کہ کیا تم قتل کئے دیتے ہو ایک مرد کو اسی بات پر کہ وہ کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے اور تحقیق میں تمہارے پاس کھلی کھلی نشانیاں لے کر آیا ہوں تمہارے رب کی طرف سے اور اگر فرض کرو کہ یہ جھوٹا ہے تو اسی پر پڑے گا اس کے جھوٹ کا وبال اور اگر سچا ہے تو تم پر آ پڑے گا بعض اس عذاب کا جن کا وہ تم سے وعدہ کرتا ہے۔ بے شک اللہ ہدایت نہیں دیتا حد سے بڑھے ہوؤں جھوٹوں کو۔

تفسیر۔ ایک اور بات ہے جو انسان کو سچائی کے قبول کرنے سے روک دیتی ہے۔ اور وہ تکبر ہے۔ خدا تعالیٰ نے فرما دیا ہے کہ متکبروں کو خدا تعالیٰ کی آیتیں نہیں مل سکتیں۔ کیونکہ تکبر کی وجہ

سے انسان تکذیب کرتا ہے۔ اور جھٹلانے کے بعد صداقت کی راہ نہیں ملتی ہے۔ پہلے تکذیب کر چکتا ہے۔ پھر انکار کرتا ہے یاد رکھو مفتری کبھی بھی کامیاب نہیں ہوتا۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَھْدِیْ مَنْ ھُوَ مُسْرِفٌ کَذَّابٌ[1] (المؤمن:۲۹) پس اپنے اندر دیکھو کہ کہیں ایسا مادہ نہ ہو۔ کبھی کبھی انسان کی ایک بدعملی دوسری بدعملی کیلئے طیار کردیتی ہے۔ خدا تعالیٰ سے بہت وعدہ کر کے خلاف کرنے والا منافق مرتا ہے۔ امام کے ہاتھ پر بڑا زبردست اور عظیم الشان وعدہ کرتے ہیں کہ دین کو دنیا پر مقدم کروں گا۔

اب سوچ کر دیکھو کہ کہاں تک اس وعدہ کی رعایت کرتے ہو اور دین کو مقدم کرتے ہو۔

(الحکم جلد ۵ نمبر ۱۴ مورخہ ۱۷؍اپریل ۱۹۰۱ء صفحہ ۳۔۴)

یَکْتُمُ اِیْمَانَہٗ۔ اس وقت تک (تقریر) اس نے اپنے ایمان کو مخفی رکھا تھا۔

اَنْ یَّقُوْلَ رَبِّیَ۔ کیا عمدہ پیرایہ نصیحت ہے۔ کیسے دل آویز طریقے سے شرم دلائی ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴؍نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

یُصِبْکُمْ بَعْضُ الَّذِیْ یَعِدُکُمْ[2] (المؤمن:۲۹) اس بَعْضُ الَّذِیْ پر خوب غور کرو کہ اس میں یہی سر تھا کہ تمام وعدے نبی کی زندگی میں پورے نہ ہوں گے۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ نے فرمایا۔ قَدْ یُوْعَدُ وَ لَا یُوْفٰی۔ یعنی بعض دفعہ خدا وعدہ کرتا ہے مگر پورا نہیں کرتا۔ نادان سمجھتا ہے کہ اس نے وفا نہیں کی حالانکہ مناسب وقت پر وہ وعدہ دیا اس کی مثل پورا ہوجاتا ہے۔

(الحکم جلد ۱۲ نمبر ۳۷ مورخہ ۶؍جون ۱۹۰۸ء صفحہ ۷)

**۳۰۔ یٰقَوْمِ لَکُمُ الْمُلْکُ الْیَوْمَ ظٰھِرِیْنَ فِی الْاَرْضِ ۫ فَمَنْ یَّنْصُرُنَا مِنْۢ بَاْسِ اللّٰہِ اِنْ جَآءَنَا ؕ قَالَ فِرْعَوْنُ مَآ اُرِیْکُمْ اِلَّا مَآ اَرٰی وَ مَآ اَھْدِیْکُمْ اِلَّا سَبِیْلَ الرَّشَادِ۔**

ترجمہ۔ اے میرے قوم! تمہاری ہی سلطنت ہے آج غالب ہو رہے ہو ملک میں پھر کون تمہاری مدد کرے گا اللہ کے عذاب سے اگر تم پر آنازل ہوا۔ فرعون نے کہا میں تمہیں وہی بتاتا ہوں جو خود سمجھتا

---

[1] بے شک اللہ ہدایت نہیں دیتا حد سے بڑھے ہوؤں جھوٹوں کو۔ [2] تم پر آپڑے گا بعض اس عذاب کا جن کا وہ تم سے وعدہ کرتا ہے۔

ہوں اور راہ راست ہی کی ہدایت دیتا ہوں۔

تفسیر۔ ظٰهِرِيْنَ فِي الْاَرْضِ۔ طاقت وغلبہ والے ہو زمین میں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۳۳۔ وَيٰقَوْمِ اِنِّيْ اَخَافُ عَلَيْكُمْ يَوْمَ التَّنَادِ۔

ترجمہ۔ اور اے میری قوم! میں تم پر خوف کرتا ہوں ایک دوسرے کو بلانے کے دن کا۔

تفسیر۔ يَوْمَ التَّنَادِ۔ ایک دوسرے کو پکارنے کا دن جیسا کہ مصیبت کے وقت کرتے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۳۵۔ وَلَقَدْ جَآءَكُمْ يُوْسُفُ مِنْ قَبْلُ بِالْبَيِّنٰتِ فَمَا زِلْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّمَّا جَآءَكُمْ بِهٖ ؕ حَتّٰۤى اِذَا هَلَكَ قُلْتُمْ لَنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِهٖ رَسُوْلًا ؕ كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ مُّرْتَابُۨ۔

ترجمہ۔ اور بے شک تمہارے پاس آ چکے ہیں یوسف اس سے پہلے کھلی نشانیاں لے کر پھر تم ہمیشہ شک ہی میں رہے ان چیزوں سے جو وہ لایا تھا یہاں تک کہ جب وہ وفات پا گیا تو لگے کہنے کہ ہرگز نہ بھیجے گا اللہ اس کے بعد کوئی رسول۔ اسی طرح اللہ اس کو گمراہ کیا کرتا ہے جو حد سے بڑھ جانے والا شکی و ہلاک کنندہ ہو۔

تفسیر۔ يُضِلُّ اللّٰهُ۔ اللہ تباہ، ہلاک کر دیتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴ مورخہ ۲۴ر نومبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۸)

۳۶۔ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْۤ اٰيٰتِ اللّٰهِ بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ ؕ كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ وَعِنْدَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ۔

ترجمہ۔ ان لوگوں کو جو جھگڑا کرتے ہیں اللہ کی آیتوں میں بلا سبب اور بلا سند جو ان کے پاس آئی ہو۔ بڑے غضب کی بات ہے یہ اللہ کے پاس اور ایمانداروں کے پاس۔ اسی طرح اللہ مہر کر دیتا ہے ہر ایک غرور کرنے والے حقیر سمجھنے والے سرکش کے دل پر۔

تفسیر۔ کفر اور تکبر اور بداعمالی کے کسب سے مہر لگتی ہے۔ ان بری باتوں کو چھوڑ دو۔ مہر ہٹی ہوئی دیکھ لو۔ خدائے تعالیٰ نے اپنے قانون میں یہ بات رکھ دی ہے کہ جن قویٰ سے کام نہ لیا جاوے وہ قویٰ بتدریج اور آہستہ آہستہ کمزور ہوتے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ قویٰ جن سے کام نہیں لیا گیا۔ اسی طرح سے بیکار اور معطل رہتے رہتے بالکل نکمے ہوجاتے ہیں اور ان پر صادق آتا ہے کہ اب ان قویٰ پر اور ان قویٰ کے رکھنے والوں پر مہر لگ گئی ہے۔ ہر ایک گناہ کا مرتکب دیکھ لے۔ جب وہ پہلے پہل کسی برائی کا ارتکاب کرتا ہے تو اس وقت اس کے مَلکی قویٰ کیسے مضطرب ہوتے ہیں پھر جیسے وہ ہر روز برائی کرتا جاتا ہے ویسے آہستہ آہستہ وہ اضطراب اور حیا اور تامل جو پہلے دن اس بدکار کو لاحق ہوا تھا وہ اڑ جاتا ہے۔ تمہیں تعجب اور انکار کیوں ہے؟ انسانی نیچر اور فطرت اور اس کے محاورے کی بولی پر غور کرو۔ شریر اور بدذات آدمی کو ایک ناصحِ فصیح نہیں کہتا کہ ان کی عقل پر پتھر پڑ گئے۔ ان کے کان بہرے ہو گئے۔ ان کی سمجھ پر تالے لگ گئے۔ کیا ان مجازوں سے حقیقت مراد ہوتی ہے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۱۸)

اسی طرح بہکاتا ہے اللہ اس کو جو ہو زیادتی والا شک کرتا۔ وے جھگڑتے ہیں اللہ کی باتوں میں بغیر سند کے جو پہنچی ان کو۔ بڑی بیزاری ہے اللہ کے یہاں اور ایمانداروں کے یہاں۔ اسی طرح مُہر کرتا ہے اللہ ہر دل پر غرور والے سرکش کے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۲۴ حاشیہ)

عَلٰی کُلِّ قَلْبِ مُتَکَبِّرٍ جَبَّارٍ۔ مہر بے وجہ نہیں لگی یاد رہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۳۷۔ وَقَالَ فِرْعَوْنُ یٰهَامٰنُ ابْنِ لِیْ صَرْحًا لَّعَلِّیْٓ اَبْلُغُ الْاَسْبَابَ۔

ترجمہ۔ اور فرعون نے کہا اے ہامان! بنا میرے لئے ایک اونچا محل تاکہ میں جا پہنچوں ان راستوں یا تدبیروں سے۔

تفسیر۔ یٰهَامٰنُ ابْنِ لِیْ صَرْحًا۔ اے ہامان! میرے لئے ایک محل تیار کر۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۱۵۰ حاشیہ)

اَبْلُغُ الْاَسْبَابَ۔ تا کہ آسمانی اسباب پر پہونچ جائیں۔ یہ اس نے بطورِ تمسخر کہا ہے۔ کیونکہ حضرت موسیٰؑ اسے کہتے تھے کہ اس کی فوق الفوق حکومت ہے۔ فرعون نے شرارت سے ان تصرفات کو جسمانی بنالیا۔ اور کہا کہ ایک محل بناؤ تا موسیٰؑ کا خدا اوپر پہونچ کر دیکھیں۔

ایک دہریہ نے مجھ سے کہا کہ اگر زمین و آسمان کے درمیان پتھر بھر دیئے جاویں تو تمہارا خدا کچلا جائے۔ میں نے کہا احمق کہ ان پر زمانہ گزرتا ہے یا نہیں؟ کہا۔ ہاں۔ میں نے کہا زمانہ تو مخلوق ہے جب وہ نہیں کچلا جاتا تو زمانہ سی لطیف چیز پیدا کرنے والا تو بہت ہی لطیف ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

ایک عیسائی کے اس اعتراض ''ہامان تو موسیٰؑ کی موت کے ڈیڑھ سو برس بعد اخویرس کا وزیر تھا'' (دیکھو استیر ۳ باب) کے جواب میں تحریر فرمایا۔

یہ اعتراض ٹھیک ایسا ہی ہے جیسے کوئی عیسائیوں کو کہے۔ ساؤل داؤد سے پہلے سموئیل کے وقت بادشاہ ہوا۔ مسیح کا رسول کیسے ہوگیا۔ یعقوب تو بنی اسرائیل کا باپ اسحٰق کا بیٹا تھا۔ مسیحؑ کا بھائی کیونکر بن گیا۔ مریمؑ تو موسیٰؑ اور ہارونؑ کی بہن تھی۔ مسیحؑ کی ماں کس طرح ہوگئی۔ افسوس صد افسوس۔ ضد اور ہٹ انسان کو کس طرح موت کے اتھاہ کنویں میں جھکاتی ہے!

مینس اور یمبرس نے موسیٰؑ کا مقابلہ کیا (۲ تمطاؤس ۳ باب ۸) بتاؤ توریت میں کہاں لکھا ہے کہ موسیٰؑ کا مقابلہ انہی دو آدمیوں نے کیا۔ اگر ساؤل یعقوب اور مریم کئی آدمیوں کے نام ہو سکتے ہیں تو کیا ناممکن ہے کہ ہامان فرعون کے افسر کا نام بھی ہو اور خویرس کے وزیر کا بھی۔

اگر کہو مینس اور یمبرس کا نام گو توریت میں نہیں۔ تو تمطاؤس چونکہ الہامی کلام ہے۔ اس لئے اس میں ہونا بھی ان کی صداقت کی کافی دلیل ہے۔ تو ہم بھی قرآن کو الہامی اور الٰہی کلام مانتے ہیں اور بہت صفائی سے وہی جواب دے سکتے ہیں۔

**حقیقی جواب۔** ہامان کے معنے عربی میں محافظ کے ہیں اور یہ وہ شخص ہے جو فرعون کی طرف سے بنی اسرائیل پر متعین تھا کہ ان سے اینٹیں پکانے کا کام لے۔ دیکھو خروج ۵ باب ۶ تا ۸

حضرت موسیٰؑ اُس شخص کو بھی نصیحت فرماتے تھے اور بنی اسرائیل کے ساتھ حسنِ سلوک کو کہتے تھے قرآن مجید سے بھی یہی پایا جاتا ہے کہ یہ شخص افسر عمارت تھا جہاں فرمایا ہے اور فرعون کا قول جو اس نے ہامان کو کہا۔ نقل کیا ہے۔ یٰھَامٰنُ ابْنِ لِیْ صَرْحًا۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۱۴۹، ۱۵۰)

لَعَلِّیْٓ اَبْلُغُ الْاَسْبَابَ ۔ یہ تمسخر کے طور پر کہتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۳۸۔ اَسْبَابَ السَّمٰوٰتِ فَاَطَّلِعَ اِلٰٓی اِلٰہِ مُوْسٰی وَ اِنِّیْ لَاَظُنُّہٗ کَاذِبًا ؕ وَ کَذٰلِکَ زُیِّنَ لِفِرْعَوْنَ سُوْٓءُ عَمَلِہٖ وَ صُدَّ عَنِ السَّبِیْلِ ؕ وَ مَا کَیْدُ فِرْعَوْنَ اِلَّا فِیْ تَبَابٍ ۔

ترجمہ ۔ آسمان کے راستوں میں پھر میں جھانک کر دیکھوں موسیٰ کے معبود کو اور میں تو اس کو جھوٹا ہی خیال کرتا ہوں اسی طرح فرعون کو پسند آ گئے اپنے بداعمال اور وہ راہِ راست سے روکا گیا اور فرعون کا منصوبہ تو تباہی کا منصوبہ تھا۔

تفسیر ۔ اِلَّا فِیْ تَبَابٍ ۔ فرعون کی تدبیروں سے موسیٰؑ ہلاک نہیں ہوئے بلکہ خود فرعون ہی ہلاک ہوا۔ خوب یاد رکھو۔ کبھی کسی راست باز کے مقابلہ میں نہ آؤ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

۳۹۔ وَ قَالَ الَّذِیْٓ اٰمَنَ یٰقَوْمِ اتَّبِعُوْنِ اَھْدِکُمْ سَبِیْلَ الرَّشَادِ ۔

ترجمہ ۔ اور اس آدمی نے جو ایمان لایا تھا کہا کہ اے قوم! میری پیروی کرو میں تمہیں راہ راست دکھا دوں گا۔

تفسیر ۔ اَھْدِکُمْ سَبِیْلَ الرَّشَادِ ۔ فرعون نے وَمَآ اَھْدِیْکُمْ اِلَّا سَبِیْلَ الرَّشَادِ کہا تھا۔ اس کی تردید میں فرماتا ہے۔ اِلَی النَّجٰوۃِ۔ اونچے پر آ جاؤ جہاں ہر قسم کے عذابوں سے محفوظ رہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

۴۱۔ مَنْ عَمِلَ سَيِّئَةً فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا مِثْلَهَا ۚ وَ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَ هُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ يُرْزَقُوْنَ فِيْهَا بِغَيْرِ حِسَابٍ۔

ترجمہ۔ توجس نے بُرا کام کیا تو اُسے سزا اُتنی ہی ملے گی جتنا اس نے کیا ہے اور جس نے نیک کام کیا وہ مرد ہو یا عورت بشرطیکہ وہ ایمان والا ہو تو ضرور یہی لوگ بہشت میں داخل ہوں گے ان کو رزق ملے گا وہاں بے شمار۔

تفسیر۔ جس قدر مومن کا ایمان بڑھتا ہے۔ اسی قدر وہ بڑے فضل کو جذب کرتا ہے اور اسے حاصل کرتا ہے۔ جیسے جس قدر روشندان اور فتیلہ بڑا ہوگا اسی قدر زیادہ روشنی کو کھینچے گا۔ اب اگر کوئی یہ سوال کرے کہ جب ایمان فضل کو بلاتا ہے اور فضل سے نجات ہے تو اعمال کیا ہوئے۔ کیا اعمال لغو اور بیکار ہوں گے تو معلوم ہوا کہ سائل نے ایمان اور اعمال نیک کا تعلق نہیں سوچا۔ کیونکہ نیک اعمال اور سچا ایمان ایک دوسرے کو لازم وملزوم ہے۔ سچا ایمان نیک اعمال کا بیج ہے اور اچھے بیج کا ضرور ہاں اچھا ہی پھل ہوتا ہے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۹۳)

اور جس نے کی ہے بھلائی وہ مرد ہو یا عورت اور وہ یقین رکھتا ہو۔ سو وہ لوگ جائیں گے بہشت میں۔ روزی پائیں گے وہاں بے شمار۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۹۳ حاشیہ)

۴۲۔ وَ يٰقَوْمِ مَا لِيْٓ اَدْعُوْكُمْ اِلَى النَّجٰوةِ وَ تَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَى النَّارِ۔

ترجمہ۔ اور اے قوم! مجھے کیا ہو گیا ہے کہ میں تمہیں بلاتا ہوں نجات کی طرف اور حالانکہ تم مجھ کو بلاتے ہو جہنم کی طرف۔

تفسیر۔ اِلَى النَّجٰوةِ۔ اونچے پر آ جاؤ۔ جہاں ہر قسم کے عذابوں سے محفوظ رہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

۴۷۔ اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا وَّ عَشِيًّا ۚ وَ يَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ ۫ اَدْخِلُوْٓا اٰلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ۔

ترجمہ۔ وہ آگ ہے کہ اس پر حاضر کئے جاتے ہیں صبح وشام اور جس دن قیامت قائم ہوگی تو حکم ہوگا کہ داخل کرو فرعون والوں کو سخت سے سخت عذاب میں۔

تفسیر۔ اَلنَّارُ یُعْرَضُوْنَ عَلَیْھَا۔اس میں عذابِ قبر کا ثبوت ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۵۲۔ اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْاَشْھَادُ۔

ترجمہ۔بے شک ہم مدد کرتے ہیں اپنے بھیجے ہوؤں کی اور ایمانداروں کی دنیا ہی کی زندگی میں اور اس دن جس دن لوگ کھڑے ہوں گے۔

تفسیر۔ ہم اپنے مرسلوں اور کامل مومنوں کو جو ہمارے کہے پر چلتے اور ہمیں مانتے ہیں نصرت و امداد و تائید دیتے رہے اور دیتے رہیں گے۔اس دنیا میں اور قیامت کے دن۔

اب تمام ماموروں مرسلوں اور ان کے سچے ساتھ والوں کی تاریخ دیکھ ڈالو۔کس طرح بے کس و بے بس، بے یار و غمگسار دنیا میں آتے ہیں۔مثلاً یوسف علیہ السلام کو دیکھو زبردست طاقت اور جماعت نے ان کے ساتھ کیا کیا۔مگر آخر یوسف علیہ السلام کامیاب اور وہ سب کے سب باہمہ عصبیت ناکام و نادم ہوئے۔ ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمن کیسے زبردست تھے۔پھر کیسے نامراد ہلاک ہوئے۔تائید و نصرت مرسل کے بارے دو خبریں ہیں۔ایک دنیا میں تائید و نصرت کی۔دوسری بعد الموت کی۔ان دو میں سے ایک واقعہ نے دنیا میں اپنی خبر کے مطابق ظہور کیا۔پس اسی مناسبت سے دوسری خبر جو اسی کے ساتھ ہے۔اپنے واقعہ کے ساتھ ضرور ظہور پذیر ہوگی۔

فرعون و موسیٰؑ کے مابین جنگ ہو رہی ہے۔ایک طرف ایک طاقت ور بادشاہ ہے جو مدمقابل کو کہتا ہے۔تو ہمارا نمک پرورده اور تیری تمام قوم ہماری غلام ہے۔ان دونوں کے درمیان الٰہی نصرت کا وعدہ ہوتا ہے کہ موسیٰؑ ان کی تمام شرارتوں سے محفوظ رہیں گے اور فرعونی بالکل غرق ہو کر عذاب آخرت کے مستحق ہوں گے۔ فَوَقٰهُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا وَ حَاقَ بِاٰلِ فِرْعَوْنَ سُوْٓءُ الْعَذَابِ۔ اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا[1] (المومن:۴۶،۴۷) پھر دیکھ لو ان تینوں علوم نے کیسی زبردست قوت سے قیامت کو

---

[1] تو اللہ نے بچا لیا اُن کی بُری تجویز سے اور اُلٹ پڑا فرعون کے لوگوں پر بُرا عذاب۔وہ آگ ہے کہ اس پر حاضر کئے جاتے ہیں۔

ثابت ومحکم کردیا ہے۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۴۲۔۴۳)

ساری خلقت جو میری نگاہ سے بذریعہ علم، کتاب، سماع، مشاہدہ گزری ہے وہ یہی چاہتی ہے کہ میں جیت جاؤں اور مجھے نصرت ملے۔لوگ اپنے ننگ وناموس کے قیام کیلئے جانوں تک بے دریغ نثار کردیتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ اس فطرت کے تقاضا پر فرماتا ہے۔ اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ اسی ورلی زندگی میں رسولوں اور مومنوں کی نصرت کریں گے۔تاریخ اس وعدہ کے ایفا اور اس نشان کے صداقت کی شہادت دیتی ہے۔حضرت نوح علیہ السلام کا ہی معاملہ دیکھو کہ آخرکار آپ ہی سلامت ومامون رہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے مقابلہ میں مجوس تھے۔مگر اس سب سے بڑے مخالف نمرود کا کچھ نشان نہیں۔مؤرخین اس کے بارہ میں بحث کرتے ہیں کہ آیا وہ تھا بھی یا نہیں۔تھا تو کون؟

اسی طرح حضرت موسیٰؑ حضرت مسیحؑ کے دشمنوں کا حال ہوا۔پھر جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نام رہ گیا اور کس عزّت سے لیا جاتا ہے۔

امام حسین رضی اللہ عنہ کی اولاد تو ہر جگہ پائی جاتی ہے۔مگر یزید کی نسل میں سے ہونا تو درکنار اس کا ہم نام بھی کوئی کہلانا نہیں چاہتا۔(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

کس قدر خوشی اور امید کا مقام ہے کہ اللہ تعالیٰ کی نصرت اور تائید اسی دنیا میں بھی ملتی ہے اور اس دنیا میں نصرت اور تائید الٰہی کا ملنا آخرت کی نصرت پر ایک قوی دلیل ہے۔اور پھر یہ بھی کہ یہ نصرت اور تائید ہر مومن مخلص کو ملتی ہے۔اگر صرف انبیاء علیہم السلام کے ساتھ ہی مخصوص ہوتی تو البتہ عام مومنوں کیلئے کس قدر دل شکن بات ہوسکتی تھی۔مگر خدا کا کس قدر احسان ہے کہ فرما دیا ہے اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا اللہ تعالیٰ کے مامور اور مرسل اور مومن اسی دنیا میں اللہ تعالیٰ کی تائیدات سے حصّہ لیتے ہیں اور یہ نصرت عجیب عجیب طور پر اپنا ظہور کرتی ہے کیونکہ اس نصرت سے اللہ کی ہستی کا ثبوت، مامور من اللہ کی صداقت اور اللہ کے دوسرے وعدوں کی تصدیق کی ایک

دلیل ہوتی ہے اور ایک عظیم الشان حجّت ہوتی ہے جو خدا کی طرف سے قائم کی جاتی ہے۔ کیا خوب فرمایا ہے۔

خدا کے پاک لوگوں کو خدا سے نصرت آتی ہے    جب آتی ہے تو پھر عالم کو اک عالم دکھاتی ہے
کبھی وہ خاک ہو کر دشمنوں کے سر پہ پڑتی ہے    کبھی ہو کر وہ پانی ان پہ اک طوفان لاتی ہے
غرض رُکتے نہیں ہرگز خدا کے کام بندوں سے    بھلا خالق کے آگے خلق کی کچھ پیش جاتی ہے

پس میں تمہیں کہتا ہوں کہ اگر تم اللہ کی نصرت چاہتے ہو۔ اُسے سپر بنانا چاہتے ہو تو جس نے سپر بنانے کا نمونہ اپنی عملی زندگی سے دکھایا ہے اس کے نیچے آؤ اور اس کے رنگ میں رنگین ہو جاؤ۔

(الحکم جلد ۵ نمبر ۴ مورخہ ۳۱ / جنوری ۱۹۰۱ء صفحہ ۶)

ہم ضرور کامیاب کرتے ہیں اپنے رسولوں اور مومنوں کو دنیا کی زندگی میں اور پیش ہونے والوں کے پیش ہونے کے دن میں۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۴)

حضرت امام حسین کربلا میں شہید ہوئے۔ یہ اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا کے خلاف نہیں۔ موت تو سبھی کو آتی ہے دیکھنا یہ ہے کہ دنیا میں معزز و مکرم کون ہے وہ جس کی نسل کا بچہ پیدا ہوتے ہی سید سردار کا لقب پاتا ہے۔ یا وہ جس کے نام پر کوئی اپنا نام بھی نہیں رکھتا۔ اور نہ کوئی مانتا ہے کہ میں اس کی نسل سے ہوں۔ جس کے نام کا تصور قرآن مجید کی مندرجہ ذیل آیات کے پڑھتے ہوئے بھی آنکھوں کے سامنے آجاتا ہے۔ فَهَلْ عَسَیْتُمْ اِنْ تَوَلَّیْتُمْ اَنْ تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ وَ تُقَطِّعُوْٓا اَرْحَامَكُمْ۔[1] (محمد:۲۳) وَ اِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِی الْاَرْضِ لِیُفْسِدَ فِیْهَا وَ یُهْلِكَ الْحَرْثَ وَ النَّسْلَ۔[2] (البقرة:۲۰۶)

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۴۔ ماہ اپریل ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۷۵۔۱۷۶)

---

[1] تو کیا تم قریب ہو کہ اگر والی بنو تو ملک میں فساد کرو اور اپنے رشتہ داروں کا لحاظ کاٹ دو۔

[2] وہ جب لوٹ کر گیا یا حاکم یا والی بنا تو دوڑتا پھرا ملک میں تا کہ اس میں شرارت پھیلاوے اور کھیتی اور نسل کو تباہ کرے (یا عورت اور بچوں کو)۔

جو شخص اپنی خواہشوں کو خدا کی رضا کیلئے نہیں چھوڑتا تو خدا بھی اس کیلئے پسند نہیں کرتا جو وہ اپنے لئے پسند کرتا ہے۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ میں کیسے دشمن موجود تھے مگر وہ خدا جس نے اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فرمایا۔ اس نے سب پر فتح دی صلح حدیبیہ میں ایک شخص نے آ کر کہا۔ تم اپنے بھائیوں کا جتھا نہ چھوڑو۔ ایک ہی حملہ میں یہ سب تمہارے پاس بیٹھنے والے بھاگ جائیں گے۔ اس پر صحابہؓ سے ایک خطرناک آواز سنی۔ اور وہ ہکا بکا رہ گیا۔ یہ حضرت نبی کریمؐ کے اللہ کے حضور بار بار جان قربان کرنے کا نتیجہ تھا کہ ایسے جاں نثار مرید ملے۔ آخر وہ جو باپ بنتے تھے۔ جو تجربہ کار تھے۔ ہر طرح کی تدبیریں جانتے۔ ان سب کے منصوبے غلط ہو گئے۔ (بدر جلد ۷ نمبر ۳ مورخہ ۲۳؍جنوری ۱۹۰۸ء صفحہ ۹)

۵۶۔ فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّ اسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَ سَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ۔

ترجمہ۔ تُو صبر کر (یعنی نیکیوں پر جما رہ اور بدیوں سے بچتا رہ) بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے اور حفاظت مانگ اپنی بشریت کی کمزوری کی اور تسبیح کر اپنے رب کی حمد کے ساتھ شام اور صبح۔

تفسیر۔ بِالْعَشِيِّ۔ پچھلے پہر۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

۵۷۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْۤ اٰيٰتِ اللّٰهِ بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ ۙ اِنْ فِيْ صُدُوْرِهِمْ اِلَّا كِبْرٌ مَّا هُمْ بِبَالِغِيْهِ ۚ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ۔

ترجمہ۔ جو لوگ جھگڑتے ہیں اللہ کی نشانیوں میں بغیر سند کے جو اُن کے پاس آئی ہو ان کے سینوں میں تو ایک غرور بھرا ہوا ہے کہ وہ اس تک پہنچنے والے نہیں تو تُو پناہ مانگ اللہ کی بے شک وہ بڑا سننے والا بڑا دیکھنے والا ہے۔

تفسیر۔ سُلْطٰنٍ۔ دلیل۔

مَاهُمْ بِبَالِغِيْهِ۔ متکبر اپنی کبریائی کی حد کو کبھی نہیں پہونچتا اور کبھی کامیاب نہیں ہوتا میں نے ایسے نظارے خود دیکھے ہیں۔ جوشِ تکبر میں جن پر ظلم کیا جنہیں ذلیل سمجھا آخر انہی کے ہاتھوں بلکہ میخ والے جوتوں سے پٹوایا گیا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ردسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

## ۵۸۔ لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ کچھ شک نہیں کہ آسمان اور زمین کا پیدا کرنا بہت بڑا ہے آدمی کے پیدا کرنے سے لیکن اکثر لوگ تو جانتے ہی نہیں۔

تفسیر۔ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ۔ خوب یادرکھو۔ میجارٹی مذہب میں نہیں چلتی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ردسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

## ۶۱۔ وَ قَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْۤ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِيْ سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِيْنَ۔

ترجمہ۔ اور تمہارا رب فرماتا ہے کہ تم مجھ سے دعا مانگو میں تمہاری دعا قبول کروں گا تو تکبر کرنے والے میری عبادت، سے قریب ہی جہنم میں داخل ہوں گے ذلیل بن کر۔

تفسیر۔ اُدْعُوْنِيْۤ اَسْتَجِبْ لَكُمْ۔[1] (المؤمن:۶۱) یہ ایک ہتھیار ہے اور وہ بڑا کارگر ہے لیکن کبھی اس کا چلانے والا آدمی کمزور ہوتا ہے اس لئے اس ہتھیار سے منکر ہو جاتا ہے۔ وہ ہتھیار دعا کا ہے جس کو تمام دنیا نے چھوڑ دیا ہے۔ مسلمانوں میں ہماری جماعت کو چاہیے کہ اس کو تیز کریں اور اس سے کام لیں۔ جہاں تک ان سے ہوسکتا ہے دعائیں مانگیں اور نہ تھکیں۔ میں ایسا بیمار ہوں کہ وہم بھی نہیں ہو سکتا کہ میری زندگی کتنی ہے اس لئے میری یہ آخری وصیت ہے کہ لا الٰہ الا اللہ کے ساتھ دعا کا ہتھیار تیز کرو۔

(البدر جلد ۱۰ نمبر ۱۰ مورخہ ۱۲ر جنوری ۱۹۱۱ء صفحہ ۳)

---

[1] تم مجھ سے دعا مانگو میں تمہاری دعا قبول کروں گا۔

۶۲۔ اَللّٰہُ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الَّیْلَ لِتَسْکُنُوْا فِیْہِ وَ النَّھَارَ مُبْصِرًا ؕ اِنَّ اللّٰہَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَی النَّاسِ وَ لٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَشْکُرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اللہ وہ ذات ہے جس نے تمہارے لئے رات کو بنایا تاکہ تم اس میں آرام کرو اور دن بنادیا ہے سب چیزوں کے دکھلانے کو۔ کچھ شک نہیں کہ اللہ بڑا افضل رکھتا ہے لوگوں پر لیکن اکثر لوگ شکر گزاری ہی نہیں کرتے۔

تفسیر۔ لَکُمُ۔ تمہاری ہی بھلائی کے لئے۔

لِتَسْکُنُوْا فِیْہِ۔ تاکہ تم اس میں آرام کرو۔

آرام بڑی دولت ہے۔ آرام سے صحت اچھی رہتی ہے۔ علم بڑھتا ہے۔ دنیا کی تمام چیزوں کیلئے قدرتی طور پر ایک وقفہ مقرر ہے۔ انسان کیلئے بھی ضروری ہے کہ آرام کرے۔ مگر آرام خدا ہی کے فضل پر موقوف ہے۔ ہم نے بیس روپے سے لے کر کروڑ روپیہ آمد تک کے لوگوں سے پوچھا ہے تو انہوں نے اپنے تئیں دکھی بتایا ہے۔ جس سے معلوم ہوا کہ سکھ کی زندگی دولت پر موقوف نہیں بلکہ تمام جسم کے سکھ اللہ کی فرماں برداری میں ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

۶۵۔ اَللّٰہُ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّ السَّمَآءَ بِنَآءً وَّ صَوَّرَکُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَکُمْ وَ رَزَقَکُمْ مِّنَ الطَّیِّبٰتِ ؕ ذٰلِکُمُ اللّٰہُ رَبُّکُمْ ۚۖ فَتَبٰرَکَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ۔

ترجمہ۔ اللہ وہ ذات ہے جس نے بنادیا زمین کو تمہارے ٹھہرنے کی جگہ اور آسمانوں کو مضبوط جگہ اور تمہاری صورتیں بنائیں تو کیا ہی اچھی تمہاری صورتیں بنائیں اور تم کو پاکیزہ ستھری چیزیں کھانے کو دیں۔ یہ ہے اللہ تمہارا رب پس بڑی بابرکت ہے اللہ کی ذات جو آہستہ آہستہ سب جہانوں کو کمال کی طرف پہنچانے والی ہے۔

تفسیر۔ قَرَارًا۔ آرام گاہ۔

فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ ۔ یہ انسان کے تصویر کے عجائبات ہیں کہ ہاتھی، چیتے ، شیر اس کے اشارہ پر چلتے ہیں۔ پھر پہاڑ ، بجلی ، ہوا پر قابو ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ /دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۱۹)

۶۸۔ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ ثُمَّ يُخْرِجُكُمْ طِفْلًا ثُمَّ لِتَبْلُغُوْۤا اَشُدَّكُمْ ثُمَّ لِتَكُوْنُوْا شُيُوْخًا ۚ وَ مِنْكُمْ مَّنْ يُّتَوَفّٰى مِنْ قَبْلُ وَ لِتَبْلُغُوْۤا اَجَلًا مُّسَمًّى وَّ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ۔

ترجمہ۔ وہی اللہ ہے جس نے تم کو پیدا کیا مٹی سے پھر تھوڑی سی چیز سے، پھر لوتھڑے سے، پھر تم کو بچہ بنا کر نکالتا ہے تا کہ تم اپنی جوانی کو پہنچو، پھر تم کو (زندہ رکھتا ہے) تا کہ تم بڑھاپے کو پہنچو اور وہی تم میں سے کسی کی تو روح قبض کر لیتا ہے اس سے پہلے اور (زندہ رکھتا ہے بعض کو) تا کہ تم پہنچ جاؤ مقرر وقت تک اور تا کہ تم سمجھ پکڑو۔

تفسیر۔ مِنْ تُرَابٍ ۔ یہی مٹی ہے۔ جو اگر کپڑے کو لگے تو کپڑا میلا ہو جائے اور اسی مٹی سے انسان پیدا ہوتا ہے۔

تَعْقِلُوْنَ ۔ بدیوں سے رُکو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ /دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۲۰)

۶۹۔ هُوَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَ يُمِيْتُ ۚ فَاِذَا قَضٰۤى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ۔

ترجمہ۔ وہی اللہ ہے جو جلاتا ہے اور مارتا ہے تو جب ٹھہرا لیتا ہے کسی کام کا کرنا تو اس کو کہہ دیتا ہے ہو جا تو وہ ہو جاتا ہے۔

تفسیر۔ وہی زندہ کرتا اور مارتا ہے۔ پس جب جاری کرتا ہے حکم تو کہتا ہے۔ ہو جا۔ پس ہو جاتا ہے۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۱۹)

۷۰۔ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْۤ اٰيٰتِ اللّٰهِ ؕ اَنّٰى يُصْرَفُوْنَ۔

ترجمہ۔ کیا تُو نے ان کی طرف نہیں دیکھا جو جھگڑتے ہیں اللہ کی آیتوں میں وہ کدھر سے پھیرے جاتے ہیں۔

تفسیر۔ کسی کی عظمت، خوبی، جلال، طاقت، حلم، احسان دیکھنے کیلئے اس کے افعال ہی گواہ ہوتے ہیں۔ پچھلے رکوع میں اسی بات کا ذکر تھا۔ اب اللہ تعالیٰ کے احکام کی نافرمانی کرنے والوں کا ذکر سنو!

اَنّٰی یُصْرَفُوْنَ ۔ بت پرستوں کا معاملہ خصوصیت سے موجبِ تعجب ہے۔ خود ہی اپنے ہاتھ سے تراشتے ہیں۔ پھر خود ہی اسے معبود قرار دیتے ہیں۔ اور اس کے آگے اپنی حاجتیں پیش کرتے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۲۰)

۷۸۔ فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚ فَاِمَّا نُرِیَنَّكَ بَعْضَ الَّذِیْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّیَنَّكَ فَاِلَیْنَا یُرْجَعُوْنَ ۔

ترجمہ۔ تُو صبر کر بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے پھر ہم ضرور دکھائیں گے تجھے کچھ اُس میں سے جو ہم اُن سے وعدہ کرتے ہیں یہاں تک کہ تجھے وفات دیں گے تو وہ ہماری طرف لوٹائے جائیں گے۔

تفسیر۔ فَاِمَّا نُرِیَنَّكَ ۔ اِمَّا سے ظاہر ہے کہ پیشگوئی کے پورا ہونے کی صورت کا علم اللہ ہی کو ہے اور اسی کے قبضۂ قدرت میں ہے۔ جس رنگ میں چاہے۔ پوری کر دے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۲۰)

بَعْضَ الَّذِیْ نَعِدُهُمْ ۔ اس سے پہلے اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ہے۔ بعض وعدوں میں تخلف ہو جاتا ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۸۱۔ وَ لَكُمْ فِیْهَا مَنَافِعُ وَ لِتَبْلُغُوْا عَلَیْهَا حَاجَةً فِیْ صُدُوْرِكُمْ وَ عَلَیْهَا وَ عَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ ۔

ترجمہ۔ اور تمہارے لئے ان میں بہت سے فائدے ہیں تا کہ تم پہنچو ان پر سوار ہو کر اپنے دلی مقاصد تک اور جانوروں اور کشتیوں پر سوار پھرتے ہو تم۔

تفسیر۔ اللہ کی کتاب، اللہ کی عظمت سمجھانے، قرب کی راہیں بتانے اور اس ذات سے حبِّ کامل پیدا کرانے کیلئے نازل ہوئی ہے۔ اور یہ باتیں اس کے عجیب در عجیب احسانوں کے مطالعہ

کرنے سے پیدا ہوتی ہیں جُبِلَتِ الْقُلُوْبُ عَلٰی حُبِّ مَنْ اَحْسَنَ اِلَیْھَا ۔ کامل علم والے، کامل قدرت والے، کامل احسانوں والے کی محبت خود بخود آ جاتی ہے۔ اور پھر اس محبت کرنے والے میں فرماں برداری پیدا ہوتی ہے جو تمام سُکھوں کی موجب ہے۔ پہلے اپنے احسان بیان فرماتا ہے۔

وَ عَلَی الْفُلْکِ تُحْمَلُوْنَ ۔ پہلے بری سفر کا ذکر کیا۔ اب بحری سفر کے ذرائع بتائے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۲۰)

## ۸۲۔ وَ یُرِیْکُمْ اٰیٰتِهٖ ۖ فَاَیَّ اٰیٰتِ اللّٰهِ تُنْكِرُوْنَ ۔

ترجمہ۔ اور اللہ تم کو دکھاتا ہے اپنی نشانیاں تو تم اللہ کی کون کون سی نشانیوں کا انکار کرو گے۔

تفسیر۔ وَ یُرِیْکُمْ اٰیٰتِهٖ ۔ ایک مقناطیسی سوئی کے طفیل اندھیری راتوں میں بڑے بڑے سمندروں میں سفر ہوتا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۲۰)

## ۸۳۔ اَفَلَمْ یَسِیْرُوْا فِی الْاَرْضِ فَیَنْظُرُوْا كَیْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَانُوْۤا اَكْثَرَ مِنْهُمْ وَ اَشَدَّ قُوَّةً وَّ اٰثَارًا فِی الْاَرْضِ فَمَاۤ اَغْنٰی عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ۔

ترجمہ۔ کیا ان لوگوں نے ملک میں سیر نہیں کی کہ دیکھتے کیسا انجام ہوا اُن سے اگلوں کا۔ وہ اُن سے زیادہ تھے اور بہت سخت تھے طاقت میں اور ان مِلک و اِملاک میں جو چھوڑ گئے تو ان کے کچھ کام نہ آیا جو وہ کمایا کرتے تھے۔

تفسیر۔ اَفَلَمْ یَسِیْرُوْا فِی الْاَرْضِ ۔ کتابوں کے ذریعے بھی سیر فی الارض ہو سکتا ہے۔

فَمَاۤ اَغْنٰی عَنْهُمْ ۔ تاتاریوں، پٹھانوں نے کتنے ممالک فتح کئے۔ پھر ایرانیوں نے اپنی ملکداری کا کہاں تک سکّہ بٹھایا کہ اب تک اس کے آثار باقی ہیں۔ فارسی زبان اب بھی گاؤں میں پڑھائی جاتی ہے۔ مگر آخر تنزل آیا۔ اب وہ طمطراق، وہ شوکت، وہ شان کہاں گئی۔ خدا جب مٹانے پر آیا تو وہ ساز و سامان کچھ بھی کام نہ آیا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۰ نمبر ۶ مورخہ ۸ ؍دسمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۲۰)

۸۴۔ فَلَمَّا جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ وَ حَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ۔

ترجمہ۔ پھر جب اُن کے پاس آئے اُن کے رسول کھلی کھلی نشانیاں لے کر تو یہ لوگ خوش ہوئے اس پر جواُن کے پاس علم تھا اور اُلٹ پڑا اُن پر وہی جس کی وہ ہنسی اڑایا کرتے تھے۔

تفسیر۔ اللہ تعالیٰ کی راہ میں سعی اور جہاد اور تقویٰ اللہ سے روکنے والی ایک خطرناک غلطی ہے جس میں اکثر لوگ مبتلا ہو جاتے ہیں اور وہ یہ ہے فَرِحُوا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ۔ کسی قسم کا علم جو انسان کو ہو وہ اس پر ناز کرے۔ اسی کو اپنے لئے کافی اور راحت بخش سمجھے تو وہ سچے علوم اور ان کے نتائج سے محروم رہ جاتا ہے۔ خواہ کسی قسم کا علم ہو۔ وجدان کا، سائنس کا، صرف ونحو یا کلام یا اور علوم۔ غرض کچھ ہی ہو انسان جب ان کو اپنے لئے کافی سمجھ لیتا ہے تو ترقیوں کی پیاس مِٹ جاتی ہے اور محروم رہتا ہے۔

راست باز انسان کی پیاس سچائی سے کبھی نہیں بجھ سکتی۔ بلکہ ہر وقت بڑھتی ہے۔ اس کا ثبوت اس سے بڑھ کر کیا ہو گا کہ ایک کامل انسان۔ اَعْلَمُ بِاللّٰہِ۔ اَتْقٰی لِلّٰہِ۔ اَخْشٰی لِلّٰہِ جس کا نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کے سچے علوم، معرفتیں، سچے بیان اور عمل درآمد میں کامل تھا۔ اس سے بڑھ کر، اعلم، اتقیٰ اور اخشیٰ کوئی نہیں۔ پھر بھی اس امام المتقین اور امام العالمین کو یہ حکم ہوتا ہے قُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا۔[۱] (طٰہٰ: ۱۱۵)

اس سے صاف پایا جاتا ہے کہ سچائی کیلئے اور اللہ تعالیٰ کی معرفت اور یقین کی راہوں اور علوم حقہ کیلئے اسی قدر پیاس انسان میں بڑھے گی۔ جس قدر وہ نیکیوں اور تقویٰ میں ترقی کرے گا۔ جو انسان اپنے اندر اس پیاس کو بجھا ہوا محسوس کرے۔ اور فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ کے آثار پائے اس کو استغفار اور دعا کرنی چاہیے کہ وہ خطرناک مرض میں مبتلا ہے جو اس کیلئے یقین اور معرفت کی راہوں کو روکنے والی ہے۔

---

۱؎ کہا کر اے میرے ربّ! مجھے علم اور زیادہ دے۔

چونکہ اللہ تعالیٰ کی رضا کی راہیں بے انت اور اس کے مراتب و درجات بے انتہا ہیں۔ پھر مومن کیونکر مستغنی ہوسکتا ہے اس لئے اسے واجب ہے کہ اللہ کے فضل کا طالب اور ملائکہ کی پاک تحریکوں کا متبع ہو کر کتاب اللہ کے سمجھنے میں چست و چالاک ہو۔ اور سعی اور مجاہدہ کرے۔ تقویٰ اختیار کرے تا سچے علوم کے دروازے اس پر کھلیں۔

غرض کتاب اللہ پر ایمان تب پیدا ہوگا۔ جب اس کا علم ہوگا اور علم منحصر ہے مجاہدہ اور تقویٰ پر اور فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ سے الگ ہونے پر۔

(الحکم جلد ۷ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۵)

یہودیوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت اور وحی پر ایمان لانے سے جو چیز مانع ہوئی وہ یہی تکبرِ علم تھا فَرِحُوا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ ۔ انہوں نے یہ سمجھ لیا کہ ہمارے پاس ہدایت کا کافی ذریعہ ہے۔ صحفِ انبیاء اور صحفِ ابراہیمؑ و موسیٰؑ ہمارے پاس ہیں ہم خدا تعالیٰ کی قوم کہلاتے ہیں نَحْنُ اَبْنَآءُ اللّٰهِ وَ اَحِبَّآئُهٗ کہہ کر انکار کر دیا کہ ہم عربی آدمی کی کیا پرواہ کر سکتے ہیں۔ اس تکبر اور خود پسندی نے انہیں محروم کر دیا اور وہ اس رحمۃ لِّلْعٰلمین کے ماننے سے انکار کر بیٹھے جس سے حقیقی توحید کا مصفّٰی اور شیریں چشمہ جاری ہوا۔ (الحکم جلد ۹ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۵ء صفحہ ۶)

کتابوں کو جمع کرنے اور ان کے پڑھنے کا شوق جنون کی حد تک پہونچا ہوا ہے۔ میرے مخلص احباب نے بسا اوقات میری حالتِ صحت کو دیکھ کر مجھے مطالعہ سے باز رہنے کے مشورے دیئے۔ مگر میں اس شوق کی وجہ سے ان کے دردمند مشوروں کو عملی طور پر اس بارہ میں مان نہیں سکا۔ میں نے دیکھا ہے کہ ہزاروں ہزار کتابیں پڑھ لینے کے بعد بھی وہ راہ جس سے مولیٰ کریم راضی ہو جاوے اس کے فضل اور مامور کی اطاعت کے بغیر نہیں ملتی۔ ان کتابوں کے پڑھ لینے اور ان پر ناز کر لینے کا آخری ڈپلومہ کیا ہوسکتا ہے۔ یہی کہ فَرِحُوا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ۔

(الحکم جلد ۹ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۷؍مئی ۱۹۰۵ء صفحہ ۶)

# سُوْرَۃُ حٰمٓ السَّجْدَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۂ سجدہ کو پڑھنا شروع کرتے ہیں باعظمت وشان اللہ کے نام سے جس نے سب کچھ دیا جو چاہیے تھا مخلوق کو اور سب کچھ دے گا باعتبار نتیجوں کے جو چاہیے مخلوق کو۔

۲ تا ۹۔ حٰمٓ۔ تَنْزِیْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ کِتٰبٌ فُصِّلَتْ اٰیٰتُہٗ قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا لِّقَوْمٍ یَّعْلَمُوْنَ۔ بَشِیْرًا وَّ نَذِیْرًا ۚ فَاَعْرَضَ اَکْثَرُھُمْ فَھُمْ لَا یَسْمَعُوْنَ۔ وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا فِیْٓ اَکِنَّۃٍ مِّمَّا تَدْعُوْنَآ اِلَیْہِ وَفِیْٓ اٰذَانِنَا وَقْرٌ وَّمِنْۢ بَیْنِنَا وَ بَیْنِکَ حِجَابٌ فَاعْمَلْ اِنَّنَا عٰمِلُوْنَ۔ قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ یُوْحٰٓی اِلَیَّ اَنَّمَآ اِلٰھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ فَاسْتَقِیْمُوْٓا اِلَیْہِ وَ اسْتَغْفِرُوْہُ ؕ وَ وَیْلٌ لِّلْمُشْرِکِیْنَ۔ الَّذِیْنَ لَا یُؤْتُوْنَ الزَّکٰوۃَ وَ ھُمْ بِالْاٰخِرَۃِ ھُمْ کٰفِرُوْنَ۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَھُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ۔

ترجمہ۔ ہو چکا جو ہونے کا تھا فیصلہ۔ یہ رحمن اور رحیم کا اتارا ہوا کلام ہے۔ یہ ایک کتاب ہے۔ مفصل بیان کی گئیں ہیں جس کی آیتیں (یعنی) قرآن عربی اُن لوگوں کے لئے جو جانیں۔ وہ قرآن دوستوں کو خوش خبری سنانے والا دشمنوں کو ڈرانے والا ہے پھر بہتوں نے ان میں سے منہ پھیر لیا پس وہ سنتے ہی نہیں۔ اور کہتے ہیں ہمارے تو دل پردوں میں ہیں اس خبر سے جس کی طرف تم ہم کو بلاتے ہو اور ہمارے کانوں میں ڈانٹ لگے ہیں بوجھ ہے اور ہمارے اور تمہارے درمیان پردہ ہے۔ تو تُو کر ہم بھی کرنے والے ہیں۔ تُو کہہ دے میں آدمی ہوں تمہیں جیسا ہاں میری طرف وحی کی جاتی ہے اس کے سوا نہیں کہ تمہارا معبود وہی اکیلا معبود ہے تو تم اسی کی طرف سیدھے ہو جاؤ اور اسی سے اپنی حفاظت طلب کرو اور مشرکوں پر تو افسوس ہے۔ جو زکوٰۃ نہیں دیتے اور وہ آخرت کے بھی منکر ہیں۔

بے شک جن لوگوں نے اللہ کو مانا اور بھلے کام کئے ان کے لئے ایسا اجر ہے جو موقوف ہونے والا نہیں (دائمی اور غیر منقطع ہے)۔

تفسیر۔ رحمٰن و رحیم کی جانب سے اترا ہوا۔ یہ کتاب ہے جس کی آیتیں کھلی کھلی ہیں۔ قرآن عربی جاننے والے لوگوں کے واسطے بشیر و نذیر ہے۔ پس اکثر لوگوں نے منہ پھیرا اور وہ سنتے ہی نہیں اور کہتے ہیں ہمارے دلوں پر غلاف چڑھے ہوئے ہیں۔ تیری اس بات کی طرف سے جدھر تو ہمیں بُلاتا ہے۔ اور ہمارے کان بوجھل ہو رہے ہیں اور تیرے اور ہمارے درمیان اوٹ ہے۔ تُو اپنے کام میں لگا رہ۔ ہم اپنے کام میں۔ تو کہہ دے (اے محمدؐ) میں ایک تمہیں سا بشر ہوں۔ میری طرف خدا کا پیغام آتا ہے کہ تمہارا معبود واحد ہے۔ اسی کی راہ پر سیدھے کھڑے ہو جاؤ اور اُسی سے بخشش مانگو۔ ہلاکت ان مشرکین کے واسطے جو زکوٰۃ نہیں دیتے اور آخرت کے منکر ہیں۔ بے شک ایمانداروں اور نیکوکاروں کیلئے غیر منقطع اجر ہے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۲۴ حاشیہ)

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ ......الخ: تو کہہ میں بھی آدمی ہوں جیسے تم حکم آتا ہے مجھ کو کہ تم پر بندگی ایک حاکم کی ہے۔ سو سیدھے رہو اسکی طرف اور اس سے گناہ بخشواؤ اور خرابی ہے شرک والوں کی۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۱۵ حاشیہ)

**۱۰ تا ۱۳۔ قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ خَلَقَ الْاَرْضَ فِيْ يَوْمَيْنِ وَ تَجْعَلُوْنَ لَهٗٓ اَنْدَادًا ؕ ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ۔ وَ جَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَ بٰرَكَ فِيْهَا وَ قَدَّرَ فِيْهَآ اَقْوَاتَهَا فِيْٓ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ ؕ سَوَآءً لِّلسَّآئِلِيْنَ۔ ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ وَ هِيَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَ لِلْاَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا ؕ قَالَتَآ اَتَيْنَا طَآئِعِيْنَ۔ فَقَضٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ فِيْ يَوْمَيْنِ وَ اَوْحٰى فِيْ كُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا ؕ وَ زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ ۖ وَ حِفْظًا ؕ ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ۔**

ترجمہ۔ کہہ دے کیا تم اس کا انکار کرتے ہو جس نے پیدا کیا زمین کو دو روز میں (یعنی دو حالتوں میں) اور تم مقرر کرتے ہو اللہ کے لئے برابر والا۔ وہی تو سب جہانوں کو آہستہ آہستہ کمال کی طرف

پہنچانے والا ہے (تو اس کا برابر والا ہی کون ہے)۔ اور پیدا کر دیئے زمین میں پہاڑ اور اس کے اندر برکت رکھی اور اس میں ٹھہرا دی رہنے والوں کے لئے خوراک۔ یہ سب چار وقتوں میں ہوا۔ پورا ہو گیا سوال کرنے والوں کے لئے جواب۔ پھر متوجہ ہوا آسمان کی طرف اور وہ دھواں تھا پھر اس کو اور زمین کو حکم دیا کہ خوشی سے یا زبردستی حاضر ہو جاؤ۔ دونوں نے عرض کی ہم تو بخوشی حاضر ہیں۔ پھر سات آسمان بنا دیئے (اسی طرح زمین) پھر اُن کو بنا دیا دو وقتوں میں اور بھیج دیا ہر ایک آسمان میں اُس کا حکم اور انتظام اور آراستہ کر دیا دنیا کے آسمان کو چراغوں سے ستاروں کے اور محفوظ بنایا۔ یہ بڑے زبردست دانا کے اندازے ہیں۔

تفسیر۔ تو کہہ۔ کیا تم ایسے خدا کا کفر کرتے ہو جس نے زمین کو دو دن میں پیدا کیا اور اس کے شریک مقرر کرتے ہو۔ یہی تو عالموں کا پروردگار ہے۔ پھر اس پر پہاڑ بنائے اور زمین کو برکت دی اور اشیائے خوردنی کے اس میں اندازے باندھے۔ یہ سب کچھ چار دن میں ہوا۔ حاجت مندوں کیلئے سب سامان درست ہو گیا۔ پھر سماء کی جانب متوجہ ہوا اور وہ دخان تھا (یعنی اسے ٹھیک کیا) پھر اسے اور زمین دونوں کو کہا کہ خواستہ یا نخواستہ تم دونوں حاضر ہو جاؤ۔ انہوں نے کہا ہم خوشی سے آتے ہیں (یہ ایک اندازِ محاورہ ہے جس کا مدعا یہ ہے کہ یہ اشیاء ہمارے مطیع فرمان ہیں اور کبھی کسی طرح ہمارے حکم سے انحراف کر نہیں سکتیں) پھر ان کو سات سماء مقرر کیا دو دن میں اور ہر سماء کو اس کا متعلق کام سپرد کیا۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۸۶ حاشیہ)

مسلمانوں کا اعتقاد یہ ہے۔ اَللّٰہُ خَالِقُ کُلِّ شَیْءٍ (الرعد:۱۷) اس اعتقاد سے مٹی کا خالق بھی اللہ تعالیٰ ہے۔ اور مٹی کے مادہ کا خالق بھی وہی ہے۔ مادہ اور روح کی تشریح جس قدر روحانی تربیت میں مفید ہے اس قدر قرآن کریم نے تشریح کر دی ہے۔ اور جس تفصیل کی ضرورت روحانی تعلیم میں نہیں۔ اس سے قرآن کریم نے سکوت فرمایا۔ خلاصہ مطلب یہ ہے کہ اگر روح کے معنے کلام الٰہی کے ہیں۔ تو روح غیر مخلوق اور غیر مادی ہے۔ یہ روح الٰہی صفت ہے۔ اور مختلف اوقات میں اللہ تعالیٰ کے پیارے بندوں پر نازل ہوتی رہی اور نازل ہوتی ہے۔ اور نازل ہو گی اور اُن کی وساطت سے عام

مخلوق الٰہی کے پاس پہنچی اور پہنچے گی۔ اور روح کے معنی اگر ملائکہ اور انبیاء علیہم السلام کے لیں تو وہ مخلوق ہیں۔ ایک وقت میں پیدا نہیں ہوئے بلکہ مختلف اوقات اور انواع و اقسام کے مختلف اشیاء سے پیدا ہوا کئے۔ انسانی جسمانی روح ایک قسم کی لطیف ہوا ہے جو انسان میں شریانی عروق اور انسانی پھیپھڑوں کے بن جانے اور قابلِ فعل ہونے کے وقت نفخ کی جاتی ہے اس مطلب کو سمجھنے کیلئے اللہ تعالیٰ کی کتاب پر غور کرو۔ یہ صادق کتاب حقیقت نفس الامری کی خبر دیتی ہے کہ انسان اسی نطفہ سے جو عناصر کا نتیجہ ہے۔ خلق ہوتا ہے اور پھر یہیں اسے سمیع و بصیر یعنی مدرک اور ذی العقل بنایا جاتا ہے۔ نہ یہ کہ پیچھے سے اپنے ساتھ کچھ لاتا ہے۔ اور پرانے اعمال کا نتیجہ۔ اس کے ساتھ چپٹا ہوتا ہے جس وہم و فرض کا کوئی مشاہدہ کا ثبوت نہیں۔......

ایک مدت تک مجھے تعجب اور افسوس ہوا کہ تکذیب براہین کے مصنف صاحب نے اس قدر طول طویل اعتراض آیت شریفہ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ (الاعراف:۵۵) پر کیوں کیے اور میرے تعجب اور افسوس کی کئی وجہیں ہیں۔

اوّل۔ اس لئے۔ چھ دن☆ میں زمین، آسمان اور جو کچھ ان دونوں میں ہے۔ اس کے پیدا ہونے کی خبر ایسے سچے لوگوں نے دی ہے جن کا صدق مختلف دلائل اور نشانات سے ثابت ہے اور اس خبر کو مشاہدہ ضرور یہ علوم اور قانونِ قدرت کے مستحکم انتظام نے نہیں جھٹلایا۔

دوم۔ اس لئے کہ جن لوگوں نے یہ خبر دی ہے ان میں سے ایک کا نام سیدنا موسیٰ علیہ السلام ہے اور دوسرے کا نام سیدنا محمد بن عبداللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے اور ان لوگوں نے یوں کہا ہے کہ ہم کو اللہ تعالیٰ نے یہ خبر دی۔ اور اسی کے مکالمہ سے یہ بات ہمیں معلوم ہوئی۔ ان خبر دہندوں کی امداد اللہ تعالیٰ نے جیسے کی ہے اس کی خبر دنیا سے مخفی نہیں۔ اور جو تعجب انگیز کامیابی ان لوگوں کو ہوئی۔ اس کی نظیر مدعیانِ الہام میں کوئی نہیں دکھا سکا۔ انصاف کرو کیا جنابِ الٰہی کی پاک اور مقدس بارگاہ سے جھوٹوں کو ایسی امداد مل سکتی ہے۔

---

☆ دن یا یوم کے معنی ۱۲ گھنٹے کے نہیں۔ یاد رکھو۔

سوم۔ اس لئے کہ جس کتاب میں یہ خبر دی گئی اس کا من جانب اللہ ہونا بہت وجوہ سے ثابت کیا گیا۔ چاہو اس کا نام توریت لو۔ چاہو قرآن کریم کہو۔

چہارم۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کے اکثر بلکہ تمام کام جن کو ہم دیکھتے ہیں۔ آہستگی اور تدریج سے ہوا کرتے ہیں۔ بقدر امکان اپنے اردگرد کا کارخانۂ قدرت دیکھ لو۔ پھل دار درخت کتنے دنوں میں پھل دار کہلاتا ہے۔ گھوڑے اور ہاتھی کا آج پیدا ہوا بچہ کتنے دنوں میں اللہ تعالیٰ اس کو ہماری سواری کے قابل بنائے گا۔ آدمی کا وہ بچہ جو آجکل ماں کے رحم میں یا باپ کے جسم میں آرام گزیں ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کو کتنے دنوں میں عالم فاضل اور ریفارمر کرے گا۔ پس جب ایسے کام جو بتدریج ہورہے ہیں اسی قادرِ مطلق، سرب شکتیمان، کُنْ کے کلمہ کے ساتھ پیدا کرسکنے والے کی پیدائش ہے تو زمین وآسمان اور اس کے درمیانی اشیاء کا چھ روز میں پیدا ہونا کیوں محلِ انکار ہے؟

پنجم۔ اس لئے کہ زمین، آسمان اور ان دونوں کی درمیانی تین چیزیں ہیں اور ان کی بناوٹ دو طرح پر ہے۔ اول۔ ان اشیاء کی اصل بناوٹ۔ دوم۔ ان کی ترتیب۔ پس یہ چھ چیزیں ہوئیں۔ جو چھ یوم میں پیدا ہوئیں یہاں یہ امر بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ آریہ نے بھی تمام مخلوق کے اصول اشیاء چھ چیزوں کو مانا ہے۔ ارضی اشیاء چہار۔ جن کو اربعہ عناصر یا چار تت کہتے ہیں۔ اور سماوی چیزیں دو۔ زمین کی چار چیزیں۔ مٹی[۱]، پانی[۲]، آگ[۳]، ہوا[۴]۔ سماوی دو چیزیں۔ اکاش جسے سماء یا السماء کہئے۔ اور دوسری روح جسے جیو کہتے ہیں قرآن کریم میں ایک جگہ کچھ تفصیل کی گئی ہے اسے بھی سنو۔ قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ خَلَقَ الْاَرْضَ فِيْ يَوْمَيْنِ وَ تَجْعَلُوْنَ لَهٗۤ اَنْدَادًا ؕ ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ۔ وَ جَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَ بٰرَكَ فِيْهَا وَ قَدَّرَ فِيْهَاۤ اَقْوَاتَهَا فِيْۤ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ ؕ سَوَآءً لِّلسَّآىِٕلِيْنَ۔ ثُمَّ اسْتَوٰۤى اِلَى السَّمَآءِ وَ هِيَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَ لِلْاَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا ؕ قَالَتَاۤ اَتَيْنَا طَآىِٕعِيْنَ۔ فَقَضٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ فِيْ يَوْمَيْنِ وَ اَوْحٰى فِيْ كُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا ؕ وَ زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ ۖۗ وَ حِفْظًا ؕ ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ۔ (حٰمٓ السجدۃ:۱۰۔۱۳)[۱]

---

[۱] تو کہہ کہ کیا تم ایسے خدا کا کفر کرتے ہو جس نے زمین کو دو دن میں پیدا کیا۔ اور اس کے شریک مقرر کرتے ہو۔

ششم۔اس لئے کہ ان چیزوں کے بنانے میں یہ نہیں فرمایا کہ تمام تمام دن اور رات میں ان اشیاء کو پیدا کیا۔ بلکہ یہ فرمایا ہے کہ چھ روز میں یہ چھ چیزیں پیدا کیں۔ یہ کہا جا سکتا ہے کہ ایک ایک چیز ایک ایک روز میں۔ایک آن کے اندر کلمہ کُنْ سے پیدا ہوئی۔

ہفتم۔اس لئے کہ اللہ تعالیٰ خَالِقُ الْاَرْضِ وَ السَّمٰوٰتِ۔معطل بیکار نہیں۔ وہ ہمیشہ اپنی کاملہ صفات سے موصوف ہے۔ایسا کیوں مانا جاوے کہ تمام اشیاء کو ایک آن میں پیدا کر کے پھر معطل ہو گیا؟ بلکہ وہ ہمیشہ خالق ہے۔اور مخلوق کا حافظ ہے اور رہے گا۔

ہشتم۔اس لئے کہ یوم عربی زبان میں مطلق وقت کو کہتے ہیں پس سِتَّةِ اَيَّامٍ کے یہ معنے ہوں گے۔ چھ وقت میں۔ چاہو وہ وقت ایک آن كَلَمْحِ الْبَصَرِ لو۔ چاہو تو وہ ایک ایک یوم لاکھوں کروڑوں برس کا یوم جیسے راقم کا اعتقاد ہے۔سمجھو۔

نہم۔اس لئے کہ یوم عربی زبان میں اس زمانہ اور وقت کو بھی کہتے ہیں جس میں کوئی واقعہ گزرا۔ گو وہ واقعہ کتنے بڑے وقت میں گزرا ہو۔ دیکھو۔ یوم بعاث، یوم حنین، یوم بنو بکر، یوم بسوس، یوم عاد وغیرہ وغیرہ۔اس زمین و آسمان وغیرہ کی پیدائش کے زمانہ کو اس محاورہ پر یوم کہا گیا۔

دہم۔اس لئے کہ پدارتھ وِدّیا یعنی علم طبعیات۔خصوصاً علم طبقات الارض سے ثابت ہو چکا ہے یہ زمین کسی زمانہ میں آتشیں گیاس تھا بلکہ یوں کہیے کہ ایک ستارہ روشن تھا۔ جب قدرتی اسباب سے اللہ تعالیٰ نے اس میں کسی قدر کثافت پیدا کر دی تو یہ زمین اس وقت ایک سیال مادہ ہو گیا۔ جسے عربی زبان میں اَلْمَآء کہتے ہیں۔اور اس پر اس وقت ہوا چلا کرتی تھی۔ جیسے توریت شریف کی کتاب

---

بقیہ حاشیہ۔ یہی تو عالموں کا پروردگار ہے۔پھر اس پر پہاڑ بنائے۔اور زمین کو برکت دی اور اشیائے خوردنی کے اس میں انداز باندھے۔ یہ سب کچھ چار دن میں ہوا۔حاجت مندروں کے لئے سب سامان درست ہو گیا۔ پھر سماء کی جانب متوجہ ہوا اور وہ دخان تھا (یعنی اُسے ٹھیک کیا) پھر اسے اور زمین دونوں کو کہا کہ خواستہ یا نخواستہ تم دونوں حاضر ہو جاؤ۔ انہوں نے کہا۔ ہم خوشی سے آتے ہیں۔(یہ ایک اندازِ محاورہ ہے جس کا مدعا یہ ہے کہ یہ اشیاء ہمارے مطیع فرمان ہیں اور کبھی کسی طرح ہمارے حکم سے انحراف نہیں کر سکتیں) پھر ان کو سات سماء پر مقرر کیا دو دن میں۔اور ہر سماء کو اس کا متعلق کام سپرد کیا۔

پیدائش کی پہلی آیتوں میں لکھا ہے۔ پھر جب وہ اَلْمَآء زیادہ کثیف ہوگیا تو اس پر وہ حالت آ گئی۔ جس کے باعث اس پر زمین کا لفظ بولا گیا۔ پس ایک دن اس پر وہ تھا کہ یہ زمین سیال ہوئی۔ اور دوسرا دن وہ آیا کہ کثیف ہوگئی۔ طبقات الارض سے یہ امر بھی پایہ ثبوت کو پہنچ گیا ہے کہ جس قدر زمین کے نیچے مرکز کی طرف کھودا جاوے۔ زمین کی گرمی بہ نسبت بالائی سطح کے نیچے کو بڑھتی جاتی ہے حتّٰی کہ اب بھی چھتیس میل کی دُوری پر ایسا گرم مادہ موجود ہے جس کی گرمی تصور سے باہر ہے۔ اس زمانہ سے بہت عرصہ پہلے جب اسکا بالائی حصہ کثیف ہونا شروع ہوا تھا۔ ایک دن اس ہماری آرام گاہ پر وہ گزرا تھا کہ اس زمین کی بالائی نہایت پتلی سطح کے نیچے اس مادہ کا آتشیں سمندر موجیں مارتا تھا اور اسکی بالائی باریک سطح کو توڑ توڑ کے بڑے راکس[1] اور بڑے بڑے حجرے قطعات باہر نکلتے تھے اور پہاڑوں کا سلسلہ پیدا ہوتا جاتا تھا اور ظاہر ہے کہ اس وقت بڑے بڑے زلزلے اور بھونچال ہوتے تھے۔ جب بڑے بڑے پہاڑ پیدا ہو گئے اور زمین کا بالائی حصّہ زیادہ موٹا ہو گیا۔ پھر تیسرا اور چوتھا دن یا تیسرا اور چوتھا وقت اس کرّہ ارضی پر وہ آیا کہ نباتات، جمادات، پھل، پھول وغیرہ اشیاء انسانی آرام اور آسائش کے سامان مہیا ہوئے۔ ایک دن ان اشیاء کی پیدائش کا اور دوسرا دن ان اشیاء کی ترتیب کا۔ غرض دو دن پہلے اور دو دن یہ کل چار روز زمین کی درستی کے ہوئے۔ اسی طرح زمین کی بالائی فضا اور زمین کی سقف اور زمین کی بناء۔ آسمان کو اللہ تعالیٰ نے دو روز میں بنایا اور ان میں امرِ الٰہی کی وحی ہوئی اور وہ وقت آ گیا کہ انسان زمین پر آباد ہوں۔ کیونکہ جیسے قرآن کریم نے فرمایا ہے۔ سَوَآءً لِّلسَّآئِلِيْنَ (حم سجدہ:۱۱) انسان کی تمام ضرورتیں اور اس کیلئے سب مَا یُحْتَاجُ پورا ہو گیا۔

اس تکذیب براہین سے غالباً پہلے کا ذکر ہے۔ میرے ایک پیارے عزیز نے مجھ سے اسی آیت پر سوال کیا کہ اللہ تعالیٰ کو قرآن میں القادر یعنی قادرِ مطلق کہا ہے اور وہ تمام زمین اور آسمان کو ایک آن میں پیدا کر سکتا ہے۔ کیونکر مان لیا جاوے۔ آسمان و زمین کو اس نے چھ دن میں بنایا ہو۔ اس وقت ایک جوار کا کھیت ہمارے سامنے لہلہا رہا تھا۔ میں نے تھوڑی دیر سکوت کر کے پوچھا۔ اس کھیت کا

---

[1] چٹانیں ROCKS

دانہ کب تک تیار ہو کر کھانے کے قابل ہوگا؟ اس عزیز نے جواب دیا۔ کئی مہینے کے بعد پک کر کھانے کے قابل ہوگا۔ تب میں نے کہا اس کے دانہ کو کون بناوے گا؟ اس نے جواب دیا۔ وہی۔ جسے القادر، قادرِ مطلق، سرب شکتیمان، جگدیشر کہتے ہیں۔ میں نے کہا وہ ایک کُنْ میں سب کچھ پیدا کر سکتا ہے۔ کیونکر مانا جاوے کہ وہی ایسی قدرت والا دانوں کے بنانے میں اتنی دیر کرے۔ تب اس عزیز نے کہا۔ صاحب یہ اس کی خواہش۔ اچھا۔ اس کی مرضی ہے۔ اور ساتھ ہی ہنس دیا اور کہا کہ جواب ہو گیا۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۸۴ تا ۱۸۹)

۱۸۔ وَ اَمَّا ثَمُوْدُ فَهَدَيْنٰهُمْ فَاسْتَحَبُّوا الْعَمٰى عَلَى الْهُدٰى فَاَخَذَتْهُمْ صٰعِقَةُ الْعَذَابِ الْهُوْنِ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ۔

ترجمہ۔ لیکن ثمود کو ہم نے راستہ بتلایا تو انہوں نے اندھا رہنے کو اچھا سمجھا راستہ دیکھنے سے۔ تو اُن کو ذلّت کے عذاب نے پکڑ لیا اُن بُرے کرتوتوں کی وجہ سے جو وہ کرتے تھے۔

تفسیر۔ اور جو ثمود تھے سو ہم نے ان کو راہ بتائی پھر ان کو خوش لگا اندھے رہنا۔ سوجھنے سے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۲۶ حاشیہ)

۲۱۔ حَتّٰۤى اِذَا مَا جَآءُوْهَا شَهِدَ عَلَيْهِمْ سَمْعُهُمْ وَ اَبْصَارُهُمْ وَ جُلُوْدُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔

ترجمہ۔ یہاں تک کہ جب دوزخ پر پہنچ جائیں گے تو ان کے کان گواہی دیں گے (یا ان کے مخبر) اور ان کی آنکھیں (ان کے جاسوس) اور ان کی جلدیں (عام یا عضو مخصوص) ان اعمال کی جو وہ کرتے تھے۔

تفسیر۔ شَهِدَ عَلَيْهِمْ سَمْعُهُمْ وَ اَبْصَارُهُمْ وَ جُلُوْدُهُمْ (حٰم السجدہ:۲۱) نَخْتِمُ عَلٰۤى اَفْوَاهِهِمْ[۱] (یٰس:٦٦) یہ بڑی عجیب بات ہے کہ آدمی کے ہاتھ پاؤں وغیرہ زبان کا کام دیں گے۔ یہ ڈھکونسلا ہے۔ قرآنی بہشت خراب خانہ ہے۔

الجواب۔ شہادت تحریری بھی ہوتی ہے اور تقریری بھی۔ اور تقریر زبان سے اور ایماء و کنایہ سے بھی۔

[۱] ہم مہر لگا دیں گے ان کے منہ پر۔

اسی طرح یاد رکھو کہ کلام بھی دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایسا ہی نطق بھی دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایسے ہی شہادت، تحدیث اور قول کے اقسام بھی ہوتے ہیں۔تم ایورو یدتو پڑھے ہوئے نہیں مگر سنو! ایک آتشک کا مارا ہوا ہمارے سامنے آتا ہے تو اس کے ہاتھ اور پاؤں کے نقش ونگار جو آتشک سے پیدا ہوتے ہیں اور اس کے آنکھ کان کی حالت صاف صاف گواہی دیتی ہے کہ یہ آتشک کا مبتلا ہے۔ ایک شخص مجلوق اور جریان کا مبتلا ہمارے سامنے آتا ہے اس کا آنکھ سے ہم پتہ لگا سکتے ہیں اور اسی طرح ہزاروں بیماروں میں یہ امر مشہود ہے۔ پھر کیا علیم وخبیر ذات پاک کے سامنے ہی سمع وبصر گواہی نہیں دے سکتے۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۱۵۰، ۱۵۱)

۲۴۔ وَ ذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِيْ ظَنَنْتُمْ بِرَبِّكُمْ اَرْدٰىكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ۔

ترجمہ۔ اور یہ بدگمانی (یعنی اللہ نادان ہے خبیر نہیں) جو تم نے اپنے رب کے حق میں کی۔ اُس نے تو تم کو تباہ ہی کر دیا اب تو تم بڑے نقصان میں آ گئے۔

تفسیر۔ اور اسی گمان نے جو تم نے اپنے رب سے کیا تمہیں ہلاک کیا۔ پھر تم زیاں کار ہو گئے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۱۶ حاشیہ)

۲۶۔ وَ قَيَّضْنَا لَهُمْ قُرَنَآءَ فَزَيَّنُوْا لَهُمْ مَّا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَ مَا خَلْفَهُمْ وَ حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ فِيْۤ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ ۚ اِنَّهُمْ كَانُوْا خٰسِرِيْنَ۔

ترجمہ۔ اور پھر یہ بھی ہے کہ ہم نے تعینات کر دیئے ان پر ہم نشین تو انہوں نے پسند کر دکھائے ان کے کھلے اور چھپے کام اور ان پر ثابت ہو گئی پیش گوئی عذاب کی اُن اُمتوں کے ساتھ جو پہلے گزر چکے ہیں۔ امراء، غرباء میں سے کچھ شک نہیں کہ وہ سب کے سب نقصان پانے والے تھے۔

تفسیر۔ اور لگا دی ہم نے ان پر تعیناتی۔ پھر انہوں نے بھلا دکھایا ان کو جو اُن کے آگے اور ان کے پیچھے اور ٹھیک پڑی ان پر بات مل کر سب فرقوں میں جو ہو چکے ہیں ان سے آگے جنوں کے اور آدمیوں کے وَے تھے ٹوٹے والے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۲۰ حاشیہ)

۳۱ تا ۳۳۔ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَ لَا تَحْزَنُوْا وَ اَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِيْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ۔ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ فِي الْاٰخِرَةِ ۚ وَ لَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَ لَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ۔ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ۔

ترجمہ۔ کچھ شک نہیں کہ جن لوگوں نے کہا کہ ہمارا رب تو اللہ ہی ہے (پھر سب کا دھیان اور مطلق گناہ چھوڑ دیا) اور اسی حالت پر جمے رہے تو ان پر فرشتے اُترتے ہیں (یہ کہتے ہوئے) کہ آپ خوف نہ کریں اور دل میں رنجیدہ نہ ہوں اور خوشخبری سنیں اُس جنت کی جس کا آپ سے وعدہ ہو چکا ہے۔ ہمیں تمہارے دلی دوست ہیں دنیا کی زندگی میں بھی اور آخرت میں بھی اور تمہارے لئے وہاں موجود ہوگا جو کچھ تم مانگو گے۔ یہ غفور الرحیم کی طرف سے ناشتہ اور مہمانی ہے۔

تفسیر۔ جو لوگ ایمان کو مشروط کرتے ہیں وہ محروم رہ جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں کی پروا نہیں کرتا۔ ہاں خدا تعالیٰ کسی کو خالی نہیں چھوڑتا۔ جو اس کی راہ میں صدق وثبات سے قدم رکھتا ہے۔ وہ بھی اس قسم انعامات سے بہرہ وافر لے لیتا ہے۔ جیسے فرمایا اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ۔ جن لوگوں نے اپنے قول وفعل سے بتایا کہ ہمارا رب اللہ تعالیٰ ہے۔ پھر انہوں نے اس پر استقامت دکھائی۔ ان پر فرشتے نازل ہوتے ہیں۔ اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ نزولِ ملائکہ سے پہلے دو باتیں ضروری ہیں۔ رَبُّنَا اللّٰهُ کا اقرار اور اس پر صدق وثبات اور اظہارِ استقامت۔

ایک نادان سنت اللہ سے ناواقف ان مراحل کو تو طے نہیں کرتا اور امید رکھتا ہے اس مقام پر پہنچنے کی جو ان کے بعد واقع ہے۔ یہ کیسی غلطی اور نادانی ہے۔

اس قسم کے شیطانی وسوسوں سے بھی الگ رہنا چاہیے۔ خدا تعالیٰ کی راہ میں استقامت اور عجز کے ساتھ قدم اٹھاؤ۔ قویٰ سے کام لو۔ اس کی مدد طلب کرو۔ پھر یہ کوئی بڑی بات نہیں ہے کہ تم

بھی اللہ تعالیٰ کے فضل کے وارث ہو جاؤ اور حقیقی رؤیا اور الہام سے حصّہ پاؤ۔

(الحکم جلد ۹ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۵ء صفحہ ۶)

خوش قسمت وہی ہے جو ان باتوں سے فائدہ اٹھائے۔ جذباتِ نفس پر قابو رکھ کر خدا تعالیٰ کے احکام پر عمل کرے۔ مساکین اور یتامیٰ کو مال دیوے۔ قسم قسم کے طریقوں سے رضا جوئی اللہ تعالیٰ کی کرے۔ ایک وقت کا عمل دوسرے وقت کے عمل سے بعض دفعہ اتنا فرق رکھتا ہے کہ اول مہاجرین نے جہاں ایک مُٹھی جَو کی دی تھی۔ بعد میں آنے والا کوئی احد پہاڑ کے برابر سونا دیتا تھا تو اس کی برابری نہ کر سکتا تھا۔ سائل کو دو، دکھی کو دو، ذوی القربیٰ کو دو، نماز سنوار کر پڑھو، مسنون تسبیح اور کلام شریف اور دعاؤں کے بعد اپنی زبان میں بھی عرض معروض کرو تا کہ دلوں پر رقت طاری ہو۔ غریبی میں، امیری میں و مشکلات میں و مقدمات میں، ہر حالت میں مستقل رہو اور صبر کو ہاتھ سے نہ دو۔ تقویٰ کا ابتدا دعا، خیرات اور صدقہ سے ہے اور آخر ان لوگوں میں شامل ہونے سے ہے۔ جن کی نسبت فرمایا ہے۔ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا۔ جن لوگوں نے کہا کہ ہمارا رب اللہ ہے اور پھر استقامت دکھلائی۔ (بدر جلد ۲ نمبر ۵۰ مورخہ ۱۳/دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۹)

نیکی کی تحریک کیلئے ملائکہ بڑی نعمت ہیں وہ انسان کے دل میں نیکی کی تحریک کرتے ہیں۔ اگر کوئی ان کے کہنے کو مان لے تو اس طبقہ کے جو ملائکہ ہیں وہ سب اس کے دوست ہو جاتے ہیں۔

قرآن مجید میں فرمایا۔ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔[۱] (آیت: ۳۲) ایسی پاک مخلوق کسی کی دوست ہو اور کیا خواہش ہو سکتی ہے؟ (الحکم جلد ۱۵ نمبر ۲۱ و ۲۲ مورخہ ۷، ۱۴/جون ۱۹۱۱ء صفحہ ۶)

انسان کو بیٹھے بیٹھے کبھی نیک اور کبھی بد ارادے پیدا ہو جاتے ہیں۔ یہ کیوں ہوتے ہیں۔ جبکہ کوئی کام بدوں اسباب اور عِلَل کے نہیں ہوتا۔ تو نیک اور بد ارادے کی تحریک کیوں ہوئی۔ اس محرک کو ہماری شریعت میں فرشتہ کہتے ہیں۔ ہم اسی پر قناعت کرتے اور نیکی کے محرک کا نام فرشتہ رکھتے ہیں۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ملائکہ و شیاطین کو ہر وقت انسان کے دل سے تعلق

---

۱؎ ہمیں تمہارے دلی دوست ہیں دنیا کی زندگی میں بھی اور آخرت میں بھی۔

رہتا ہے اور موقع پر تحریکیں کرتے ہیں۔ اگر وہ تحریک نیکی کی ہے تو فرشتہ کی طرف سے ہے اور بتدریج پھر وہ تحریک ہوتی اور بڑھتی جاتی ہے۔ اور وہ انسان اس میں لگ پڑتا ہے۔ یہاں تک کہ اس کے ملائکہ اور شیاطین میں جنگ ہو پڑتی اور ملائکہ جیت جاتے اور پھر وہ شخص فرشتوں سے مصافحہ کر لیتا ہے اس کے متعلق قرآن کریم میں فرمایا۔ اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَیْہِمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ ......الآیہ

پس ایسے لوگوں پر پھر ملائکہ نازل ہوتے اور خدا کہتا کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں۔ مت غم کھاؤ۔ پس اس طرح ملائکہ کا ماننا بھی نیکی سکھلاتا اور بدی سے روکتا ہے۔

(الحکم جلد ۹ نمبر ۳ مورخہ ۲۴ جنوری ۱۹۰۵ء صفحہ ۱۱)

اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَیْہِمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ اَلَّا تَخَافُوْا وَ لَا تَحْزَنُوْا وَ اَبْشِرُوْا بِالْجَنَّۃِ الَّتِیْ کُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ۔ نَحْنُ اَوْلِیٰٓؤُکُمْ فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَ فِی الْاٰخِرَۃِ (حٰمٓ السّجدہ: ۳۱، ۳۲) جن لوگوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر اس اقرار پر پختہ ہو گئے ان پر فرشتے اترتے ہیں یہ کہتے ہوئے کہ نہ ڈرو اور نہ غمگین ہو اور خوشی مناؤ اس جنت کی کہ جس کا تمہیں وعدہ دیا جاتا تھا۔ ہم دنیا میں اور آخرت میں تمہارے ساتھی ہیں۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۳)

۳۴۔ وَ مَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَی اللّٰہِ وَ عَمِلَ صَالِحًا وَّ قَالَ اِنَّنِیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ۔

ترجمہ۔ اور اُس سے بہتر کس کی بات ہو سکتی ہے جو اللہ کی طرف بلائے اور بھلے کام کرے اور کہے میں تو فدائی فرمانبرداروں میں سے ہوں۔

تفسیر۔ اس شخص سے بھلی بات کس کی۔ جس نے لوگوں کو اللہ کی طرف بلایا اور اچھے کام کئے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۴)

۳۵، ۳۶۔ وَ لَا تَسْتَوِی الْحَسَنَۃُ وَ لَا السَّیِّئَۃُ ؕ اِدْفَعْ بِالَّتِیْ ھِیَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِیْ بَیْنَکَ وَ بَیْنَہٗ عَدَاوَۃٌ کَاَنَّہٗ وَلِیٌّ حَمِیْمٌ ۔ وَ مَا یُلَقّٰھَآ اِلَّا الَّذِیْنَ صَبَرُوْا ۚ وَ مَا یُلَقّٰھَآ اِلَّا ذُوْ حَظٍّ عَظِیْمٍ ۔

ترجمہ۔ اور نیکی بدی تو برابر نہیں ہوسکتی۔ بُری بات کو ایسی بات سے دفع کیا کر جو بہت بھلی ہو جب تُو ایسا کرے گا تو وہ شخص کہ تجھ میں اور اُس میں دشمنی ہے (تیرا) گاڑھا دوست بن جائے گا گویا کہ وہ تیرا دلی دوست ہے۔ اور یہ خصلت انہیں کو دی جاتی ہے جو نیکی پر جمے رہتے ہیں اور بدیوں سے بچتے ہیں اور یہ (بات) تو بڑے ہی خوش نصیب لوگوں کو ملتی اور سکھائی جاتی ہے۔

تفسیر۔ نیکی و بدی۔ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ ہم پلہ اور خوبی میں مساوی نہیں۔ بدی کا دفعیہ نیکی کے ساتھ کر دکھاؤ۔ اگر ایسا ہی حسنِ سلوک اپنے دشمنوں سے کر دکھاؤ گے تو تمہارے دشمن بھی تمہارے سچے دوستوں اور گرم جوش والے خیر خواہوں کی طرح ہو جاویں گے۔ اس نصیحت کو وہی لوگ مانیں جو بڑی بردباری اور بلند حوصلگی کا حصہ رکھتے ہیں۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۰، ۲۳۱)

اِدْفَعْ بِالَّتِیْ ھِیَ اَحْسَنُ (حٰمٓ السّجدۃ: ۳۵)۔ مدافعت بھی کرو تو اس طریق سے کہ وہ بہت ہی عمدہ ہو۔ ادفع السّیّئۃ بالحسنۃ۔ ہر بدی کو کسی خوبی سے ہٹا دو۔ جب مخالفوں کے ساتھ بھی ہمیں مدافعت میں خوبیاں مدنظر رکھنی چاہییں تو دو مسلمانوں کے درمیان تباغض، عداوت اور باہم جنگ کیونکر ہوسکتی ہے۔ (بدر جلد ۱۰ نمبر ۹ مورخہ ۵؍ جنوری ۱۹۱۱ء صفحہ ۱۴)

۳۷۔ وَ اِمَّا یَنْزَغَنَّکَ مِنَ الشَّیْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰہِ ؕ اِنَّہٗ ھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۔

ترجمہ۔ اور اگر تجھ کو رو کے شیطان کی طرف سے کوئی وسوسہ تو تُو اللہ کی پناہ مانگ (یعنی کثرت سے استغفار کر) بے شک وہ بڑا سننے والا ہے (مضطر کی دعا) بڑا جاننے والا ہے (نیک نیتی کا)۔

۳۸۔ وَ مِنْ اٰیٰتِہِ الَّیْلُ وَ النَّھَارُ وَ الشَّمْسُ وَ الْقَمَرُ ؕ لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَ لَا لِلْقَمَرِ وَ اسْجُدُوْا لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَھُنَّ اِنْ کُنْتُمْ اِیَّاہُ تَعْبُدُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اُس کی نشانیوں میں سے رات اور دن اور سورج اور چاند ہیں۔ تو تم سجدہ کرو سورج کو نہ چاند کو اور سجدہ کرو اللہ ہی کو جس نے ان کو پیدا فرمایا اگر تم اسی کی عبادت کرنا چاہتے ہو۔

تفسیر۔ اور اس کے نشانوں سے ہے رات، دن، سورج اور چاند۔ مت سجدہ کرو سورج اور چاند کو بلکہ اللہ کو سجدہ کرو جس نے انہیں پیدا کیا اگر تم اسی کی عبادت کرتے ہو۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۳۴ حاشیہ)

اللہ کا علم ایسا وسیع ہے کہ بشر اس کے مساوی ہو ہی نہیں سکتا۔ جو نشان اللہ تعالیٰ نے اپنی الوہیت کیلئے بطور نشان رکھے ہیں وہ کسی اور میں نہیں بنانے چاہییں۔ بڑا نشان تذلّل کا ہے۔ سجدہ۔ اس سے بڑھ کر اور کوئی عاجزی نہیں۔ زمین پر گر پڑے۔ اب آگے اور کہاں کدھر جاویں۔ فرماتا ہے۔ لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَ لَا لِلْقَمَرِ وَ اسْجُدُوْا لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَھُنَّ۔ پس جو غیر کو سجدہ کرے وہ مشرک ہے۔

حنفی مذہب میں یہ معرفت کا نکتہ ہے کہ رکوع کو بھی سجدہ میں داخل کر لیا ہے۔ چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ آیت سجدہ پڑھ کر رکوع چلے جانا بھی مِنْ وَجْہٍ سجدہ ہے۔ اسی واسطے وَ کے ساتھ نہیں آتا۔ الرُّکَّعِ السُّجُوْدِ آیا ہے۔ اردو میں ایک مصرعہ

سرِ تسلیم خم ہے جو مزاجِ یار میں آئے

ہاتھ باندھ کر بہیئت صلوٰۃ کسی کے سامنے کھڑے ہونا اور امید وبیم کے لحاظ سے اس کی وہ تعریفیں (جو خدا تعالیٰ کی کی جاتی ہیں) کرنا بھی شرک ہے۔ اور کسی سے سوائے اللہ کے دعا مانگنا بھی۔ ہاں دعا کروانا شرک نہیں ہے۔ (بدر جلد ۹ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۳؍ جنوری ۱۹۱۰ء صفحہ ۲)

۴۱۔ اِنَّ الَّذِیْنَ یُلْحِدُوْنَ فِیْٓ اٰیٰتِنَا لَا یَخْفَوْنَ عَلَیْنَا ؕ اَفَمَنْ یُّلْقٰی فِی النَّارِ خَیْرٌ اَمْ مَّنْ یَّاْتِیْٓ اٰمِنًا یَّوْمَ الْقِیٰمَۃِ ؕ اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ ۙ اِنَّہٗ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ۔

ترجمہ۔ جو لوگ ہیر پھیر کر غلط مطلب ثابت کرنا چاہتے ہیں ہماری آیتوں میں وہ ہم سے چھپے

ہوئے نہیں بھلا جو شخص آگ میں ڈال دیا جائے وہ بہتر ہے یا وہ شخص جو آئے گا قیامت کے دن امن چین سے۔ خیر کرلو جو تمہیں کرنا ہے کچھ شک نہیں کہ تمہارے سب کرتوت اللہ دیکھ ہی رہا ہے۔

تفسیر۔ یُلْحِدُوْنَ۔ کسی اسمِ الٰہی کی تکذیب کرتے۔ استہزاء کرتے تحریف کرتے ہیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۷۹)

۴۳۔ لَا یَاْتِیْهِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَ لَا مِنْ خَلْفِهٖ ؕ تَنْزِیْلٌ مِّنْ حَكِیْمٍ حَمِیْدٍ۔

ترجمہ۔ جھوٹ اس کے پاس آنے ہی نہیں پاتا نہ آگے سے نہ پیچھے سے۔ یہ اتاری ہوئی بڑے حکمت والے تعریف کئے گئے کی ہے۔

تفسیر۔ اس کتاب کا محافظ حضرت حق سبحانہٗ ہے۔ جس کیلئے آئندہ پیشگوئی ہے کہ اس کتاب کی باطل کرنے والی آئندہ بھی کوئی چیز نہیں بھیجیں گے۔ تو پھر ہم کو سائنس یا بیرونی خطرناک دشمن سے گھبرانے کی کیا ضرورت ہے۔ جب ہم کو ایسی کتاب دی گئی ہے کہ جس کا خدا حافظ ہے اور جس کی باطل کرنے والی کوئی چیز فطرت کے خالق نے پیدا ہی نہیں کی۔ پس جیسا ہمارا رسول کامل ہے۔ ویسے ہی ہماری کتاب کامل ہے۔ یہ کتاب تو قیامت تک رہے گی مگر ایسی کامل کتاب ہمارے گھروں سے نکل کر دوسرے گھروں میں چلی گئی۔ تو ہمارے بزرگوں کی روح کو کیا خوشی ہوگی؟ پس خوف ہے تو یہ کہ ہمارے گھروں سے یہ کتاب نہ نکلے اور ہم اس کی اِتباع سے محروم نہ رہیں۔

(بدر جلد ۹ نمبر ۲۳ مورخہ ۳۱؍ مارچ ۱۹۱۰ء صفحہ ۳)

لَا یَاْتِیْهِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَ لَا مِنْ خَلْفِهٖ ؕ تَنْزِیْلٌ مِّنْ حَكِیْمٍ حَمِیْدٍ

(حٰم سجدہ: ۴۳) یہ حکیم حمید خدا کی کتاب ہے اس میں کسی راہ سے جھوٹ کا کوئی دخل نہیں۔ یہ کتاب باوجود ان خوبیوں کے جو اس میں ہیں یہ بھی دیکھنا چاہیے کہ وہ کس ملک میں اتری ہے۔ وہ ایسے ملک میں اتری جہاں نہ کوئی کالج تھا اور نہ کوئی یونیورسٹی۔ اس ملک میں اس زمانہ کی تصنیف شدہ کسی علم کی کوئی کتاب نہیں ملتی نہ کوئی یادداشت دکھائی دیتی ہے۔ زیادہ سے زیادہ دو علم ان میں رائج تھے۔ ایک

تو بسبب تجارت پیشہ ہونے کے ان کو علم حساب کی ضرورت رہتی تھی اس واسطے یہ علم ان میں پایا جاتا تھا۔ دوسرا ان کو اپنی زبان کا فخر تھا اور ان میں سے کا ہر ایک شخص اپنی زبان کے کچھ نہ کچھ اشعار یاد رکھتا تھا۔ یہی ان سب کا مایۂ فخر اور یہی ان سب کا مایۂ علم تھا۔ اس بات پر بہت بحث ہوئی ہے کہ علم حساب سب سے اول کہاں سے نکلا ہے مگر مجھے اس وقت اس بحث میں پڑنے کی کچھ ضرورت نہیں۔ غرض یہ ہے کہ ہماری کتاب اس خدا کی طرف سے ہے جو سب کچھ جانتا ہے اور اس کتاب کی تعریف میں فرماتا ہے کہ لَا یَاْتِیْہِ الْبَاطِلُ کوئی نیا علم، کوئی نئی سائنس، کوئی نئی تحقیقات ایسی نہیں ہوسکتی جو اس کتاب کو باطل کرسکے۔ کوئی مشاہدہ کوئی تجربہ صحیحہ، کسی زمانہ کی ترقی علوم ایسی نہیں ہے اور نہ ہوسکتی ہے جو اس کتاب کی مبطل ہوسکے۔ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْہِ نہ اس وقت وَ لَا مِنْ خَلْفِہٖ اور نہ اس زمانہ کے بعد کوئی ایسا امر پیدا ہوسکتا ہے جو اس کو باطل کرسکے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دامن قیامت تک وسیع ہے۔ یہ ایک بہت بڑا دعویٰ ہے کہ قیامت تک کوئی ایسا امر پیدا نہ ہوگا جو کہ اس کتاب کا مبطل ہوسکے۔

**قرآن ہمیشہ سچا پایا** تیرہ ۱۳ سو برس کی ترقیات کو میں نے دیکھا اور پڑھا ہے۔ یہ ترقی سائنس میں ہو یا صوفیائے کرام میں ہو ہر ایک کے واسطے مسلمانوں میں بہت سامان موجود ہے۔ کیونکہ یہ بڑی خوش قسمتی کی بات ہے کہ تمام علوم جدیدہ کا ترجمہ عربی میں ہوجاتا ہے۔ غرض تمام موجودہ علوم کو میں نے دیکھا ہے ان سب کو پڑھ کر میں نے اللہ تعالیٰ کے فرمان کو سچا پایا ہے۔ جو شخص قرآن کو ہاتھ میں رکھے اس کے واسطے کوئی مشکل نہیں۔ (بدر جلد ۷ نمبر ۳۱ مورخہ ۱۳؍اگست ۱۹۰۸ء صفحہ ۹)

یاد رکھو قرآن مجید کامل کتاب ہے لَا یَاْتِیْہِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْہِ وَ لَا مِنْ خَلْفِہٖ (حٰمٓ السجدۃ: ۴۳) اس کی شان ہے باطل اس پر اثر نہیں کرسکتا۔ جو لوگ آجکل کے علوم جدیدہ اور سائنس سے ڈرتے ہیں انہوں نے قرآن مجید کی عظمت اور شوکت کو سمجھا ہی نہیں قرآن مجید پر باطل کا اثر نہیں ہوسکتا۔ وہ تمام صداقتوں کی جامع کتاب ہے اور خاتم الکتب ہے۔ اس کے فہم کے لئے اوّل وہ کتاب خود ذریعہ ہے پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل درآمد ہے پھر احادیث ہیں پھر لغت

ہے پھر اللہ تعالیٰ کی حضور سے مدد اور دعا ذرائع ہیں۔ یہ میرے اصول ہیں یہاں رہو تب اور چلے جائیں تب ان کو یاد رکھو۔ (الحکم جلد ۱۶ نمبر ۳ مورخہ ۲۱؍ جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۷)

۴۷۔ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ؕ وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ۔

ترجمہ۔ (خیر) جس نے نیک عمل کیا تو اپنی ذات کے لئے کیا اور جس نے بدکاری کی تو اس کا وبال اسی پر ہے اور تیرا رب تو بندوں پر کچھ بھی ظلم کرنے والا نہیں۔

تفسیر۔ اور تیرا رب ایسا نہیں کہ ظلم کرے بندوں پر۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۰۰ حاشیہ)

۴۸۔ اِلَيْهِ يُرَدُّ عِلْمُ السَّاعَةِ ؕ وَمَا تَخْرُجُ مِنْ ثَمَرٰتٍ مِّنْ اَكْمَامِهَا وَمَا تَحْمِلُ مِنْ اُنْثٰى وَلَا تَضَعُ اِلَّا بِعِلْمِهٖ ؕ وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ اَيْنَ شُرَكَآءِيْ ۙ قَالُوْٓا اٰذَنّٰكَ ۙ مَا مِنَّا مِنْ شَهِيْدٍ۔

ترجمہ۔ اللہ ہی کی طرف حوالہ کیا جاتا ہے قیامت کا علم اور جو نکلتے ہیں پھل اپنے گابھوں میں سے اور جو کسی مادہ کو پیٹ رہتا ہے یا جنتی ہے مگر یہ سب کام اللہ ہی کے علم کے مطابق ہیں اور جس دن اللہ ان کو پکارے گا کہ میرے شریک کہاں ہیں وہ کہیں گے کہ ہم نے تو تجھ کو کہہ سنایا تھا کہ ہم میں سے اس بات کا کوئی گواہ نہیں۔

تفسیر۔ عِلْمُ السَّاعَةِ۔ ہر گھڑی کا علم کیا معلوم کہ اب سے کچھ منٹ بعد کیا ہوگا۔

وَمَا تَخْرُجُ مِنْ ثَمَرٰتٍ۔ یہ تفصیل اس لئے ہے تا لوگ جانیں کہ اللہ کو علم جزئیات کا بھی ہے۔ فلاسفر کہتے ہیں۔ صرف کلیات کا علم ہے۔ وہ غلطی پر ہیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)



# سُوْرَۃُ الشُّوْرٰی مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورۂ شوریٰ کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اُس عظیم الشان اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے۔

۲، ۳۔ حٰمٓ ۔ عٓسٓقٓ ۔

ترجمہ ۔ جو بات ہونے والی تھی وہ ہوچکی ۔ (اگر) وعدۂ ساعتِ قیامت نہ ہوتا۔

تفسیر۔ حمید ۔ مجید ۔ علی و عظیم ۔ سمیع و قادر و قوی ہوں ۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹ ۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۶۔ تَکَادُ السَّمٰوٰتُ یَتَفَطَّرْنَ مِنْ فَوْقِہِنَّ وَ الْمَلٰٓئِکَۃُ یُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّہِمْ وَ یَسْتَغْفِرُوْنَ لِمَنْ فِی الْاَرْضِ ؕ اَلَاۤ اِنَّ اللّٰہَ ہُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ۔

ترجمہ ۔ معلوم ہوتا ہے کہ آسمان پھٹ پڑیں اوپر سے اور فرشتے تسبیح کرتے ہیں اپنے رب کی حمد کی اور مغفرت مانگتے ہیں ملک والوں کے لئے ۔ ہوشیار ہوجاؤ بے شک اللہ ہی غفور الرحیم ہے۔

تفسیر۔ وَ یَسْتَغْفِرُوْنَ لِمَنْ فِی الْاَرْضِ ۔ اور گناہ بخشواتے ہیں زمین والوں کے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۹۴ حاشیہ)

۹۔ وَ لَوْ شَآءَ اللّٰہُ لَجَعَلَہُمْ اُمَّۃً وَّاحِدَۃً وَّ لٰکِنْ یُّدْخِلُ مَنْ یَّشَآءُ فِیْ رَحْمَتِہٖ ؕ وَ الظّٰلِمُوْنَ مَا لَہُمْ مِّنْ وَّلِیٍّ وَّ لَا نَصِیْرٍ ۔

ترجمہ ۔ اور اللہ چاہتا تو سب لوگوں کو ایک ہی جماعت بنا دیتا لیکن وہ داخل فرماتا ہے جس کو چاہتا ہے اپنی رحمت میں (یعنی نیک بختوں کو) اور بے جا کام کرنے والوں کا تو کوئی بھی دلی دوست اور مددگار نہیں (نہ اللہ نہ غیر اللہ)۔

تفسیر۔ لَوْ شَآءَ اللّٰہُ لَجَعَلَھُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً۔ اللہ نے چاہا ایک ہو جاؤ گے۔ چنانچہ ہو گئے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۱۲۔ فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا وَّ مِنَ الْاَنْعَامِ اَزْوَاجًا ۚ یَذْرَؤُكُمْ فِیْهِ ؕ لَیْسَ كَمِثْلِهٖ شَیْءٌ ۚ وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ۔

ترجمہ۔ وہ پیدا فرمانے والا ہے آسمانوں اور زمین کا اسی نے پیدا کر دیئے تمہارے لئے تمہارے ہی میں سے جوڑے اور چوپایوں میں سے جوڑے تم کو پھیلاتا ہے اُس میں۔ اُس کے جیسی تو کوئی بھی چیز نہیں اور وہی بڑا سننے والا ہے بڑا دیکھنے والا ہے۔

تفسیر۔ ہم اللہ تعالیٰ پر ایمان لاتے ہیں کہ وہ جمیع صفاتِ کاملہ سے موصوف اور تمام بدیوں سے منزہ ہے وہ اپنی ذات میں، اپنے صفات میں، اسماء اور محامد اور افعال میں واحد لاشریک ہے۔ وہ اپنی ذات میں یکتا، صفات میں بے ہمتا اور افعال میں لَیْسَ كَمِثْلِهٖ شَیْءٌ اور بے نظیر ہے۔

(الحکم جلد ۱۲ نمبر ۱۵ مورخہ ۲۶؍فروری ۱۹۰۸ء صفحہ ۳)

لَیْسَ كَمِثْلِهٖ شَیْءٌ ۚ وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ۔ اس کے مانند کوئی نہیں اور وہ ہے سنتا دیکھتا۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۲۵ حاشیہ)

میں جس ایمان پر قائم ہوں وہ وہی ہے جس کا ذکر میں نے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ میں کیا ہے۔ میں اللہ کو اپنی ذات میں واحد، صفات میں یکتا اور افعال میں لَیْسَ كَمِثْلِهٖ اور حقیقی معبود سمجھتا ہوں۔

(بدر جلد ۹ نمبر ۲۳ مورخہ ۳۱؍مارچ ۱۹۱۰ء صفحہ ۳)

۲۴۔ ذٰلِكَ الَّذِیْ یُبَشِّرُ اللّٰهُ عِبَادَهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ؕ قُلْ لَّاۤ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَیْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِی الْقُرْبٰی ؕ وَ مَنْ یَّقْتَرِفْ حَسَنَةً نَّزِدْ لَهٗ فِیْهَا حُسْنًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ۔

ترجمہ۔ یہی وہ حالت ہے جس کی خوش خبری دیتا ہے اللہ اپنے ان بندوں کو جو ایمان لائے اور بھلے کام کئے۔ تُو کہہ دے میں تو کچھ تم سے مانگتا نہیں اس پر مزدوری مگر رشتے ناتے میں محبت قائم رکھو

اور جو شخص نیکی کرے گا ہم اس کو زیادہ دیں گے اُس کی نیکی میں خوبی۔ بے شک اللہ بڑا عیبوں کا ڈھانپنے والا بڑا قدردان قبول کرنے والا ہے۔

تفسیر۔ اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی ۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بارہا اعلان فرمایا لَآ اَسْئَلُکُمْ عَلَیْہِ اَجْرًا کہ میں اس تبلیغ پر کوئی اجر نہیں مانگتا۔ ہاں مودۃ فی القربیٰ چاہتا ہوں۔لوگوں نے اس کے معنے کئے ہیں۔حضرت امام حسینؓ وسیّدۃ النساءؓ سے محبت کرو۔ یہ بات تو بہت اچھی ہے۔مگر یہ سورۃ مکی ہے اور اس وقت امام حسینؓ پیدا نہیں ہوئے تھے۔حضرت ابن عباسؓ نے اس کے خوب معنے کئے ہیں کہ تمام عرب آپس میں خانہ جنگیاں چھوڑ کر اتحاد و مودّت پیدا کرلو۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر قوم میں رشتہ تھا پس آپ نے فرمایا۔ان خانہ جنگیوں کو چھوڑ کر مودّت اختیار کرلو کہ اس میں بھی تمہارا ہی بھلا ہے۔ دوسرے معنے یہ ہیں کہ جو چیزیں تمہیں اللہ کے نزدیک کرتی ہیں ان کی محبت پیدا کرو اور ان کے حصول کی کوشش و آرزو میں لگ جاؤ۔ تیسرے معنے یہ ہیں کہ اللہ کی قربت حاصل کرنے کی محبت رکھو۔ تینوں معنی صحیح اور پاکیزہ ہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۴۔ ماہ اپریل ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۷۸۔۱۷۹)

اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی ۔تم پیار کرو ان کاموں میں جو قربِ الٰہی کا موجب ہیں یا یہ کہ اپنے رشتہ داروں میں محبت بڑھاؤ۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

## ۳۱۔ وَ مَآ اَصَابَکُمْ مِّنْ مُّصِیْبَۃٍ فَبِمَا کَسَبَتْ اَیْدِیْکُمْ وَ یَعْفُوْا عَنْ کَثِیْرٍ ۔

ترجمہ ۔اور تم پر جو کچھ مصیبت پڑتی ہے وہ تمہاری ہی بداعمالیوں کی وجہ سے ہے اور بہت کچھ تو وہ معافی کر دیتا ہے یا بہتوں سے وہ معاف کر دیتا ہے۔

تفسیر۔ جب ہمارے نبی کریم اور رسول رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ معظّمہ سے مدینہ طیبہ میں رونق افروز ہوئے۔تو چند دشٹ، منافق، دل کے کمزور جن میں نہ قوتِ فیصلہ تھی اور نہ تاب مقابلہ۔آپ کے حضور حاضر ہوئے اور بظاہر مسلمان ہو گئے اور آخر بڑے بڑے فسادوں کی جڑ بن گئے۔ وہ مسلمانوں میں آکر مسلمان بن جاتے اور مخالفانِ اسلام کے پاس پہنچتے تو مسلمانوں کی

بدیاں کرتے۔ ........... سردست جماعت اسلام تعداد میں بہت ہی قلیل اور تھوڑی سی ہے اور مسائل اسلام بھی جو پیش ہوئے ہیں بہت کم ہیں۔ یہ بدبخت منافق اگر اس قلیل جماعت کے سامنے تابِ مقابلہ نہیں لا سکتے اور اپنے دل کی مرض سے بزدل ہو کر مسلمانوں کی ہاں میں بظاہر ہاں ملاتے ہیں تو یاد رکھیں۔ ان کا یہ کمزوری کا مرض اور بڑھے گا کیونکہ یہ جماعت اسلام روز افزوں ترقی کرے گی اور یہ موذی بدمعاش اور بھی کمزور ہوں گے اور ہوں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

نیز اسلام کے مسائل روز بروز ترقی کریں گے۔ جب یہ لوگ تھوڑے سے مسائل کا فیصلہ نہیں کر سکتے تو ان مسائل کثیرہ کا کیا فیصلہ کر سکیں گے جو یوماً فیوماً روز افزوں ہیں۔ بہرحال ان کا مرض اللہ تعالیٰ بڑھائے گا اور اسلام کو ان کے مقابلہ میں ترقی دے گا۔ ہاں رہی یہ بات کہ یہ سزا ان کو کیوں ملی تو اس کا جواب بھی سچ ہے کہ ان کے اپنے اعمال کا بدنتیجہ تھا۔ اس میں قرآن کریم کا ارشاد یہ ہے۔ مَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ (الشوریٰ:۳۱) یعنی تمہیں ہر ایک مصیبت اپنے ہاتھوں کی کرتوت کے سبب سے پہنچتی ہے۔ عمدہ غذا، ہوا اور بہار کا مزہ تندرست کو ملتا ہے۔ نہ بیمار کو۔ یہ قانونِ قدرت ہے۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۸۸۔۸۹)

میں نے بعض نادانوں کو دیکھا ہے۔ جب جناب الٰہی اپنی کامل حکمت و کمالیت سے اس کے قصور کے بدلے سزا دیتے ہیں اور وہ سزا اسی کی شامتِ اعمال سے ہی ہوتی ہے۔ جیسے فرمایا۔ وَمَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ تو وہ شکایت کرنے لگ جاتے ہیں۔ مثلاً کسی کا کوئی پیارے سے پیارا مر جائے تو اس ارحم الرّاحمین کو ظالم کہتے ہیں۔ بارش کم ہو تو زمیندار سخت لفظ بک دیتے ہیں اور اگر بارش زیادہ ہو تب بھی خدا تعالیٰ کی کامل حکمتوں کو نہ سمجھتے ہوئے برا بھلا کہتے ہیں۔ اس لئے ہر آدمی پر حکم ہے کہ اللہ تعالیٰ کی تنزیہ و تقدیس و تسبیح کرے۔ آپ کے کسی اسم پر کوئی حملہ کرے تو اس حملہ کا دفاع کرے۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۶ مورخہ ۲۲؍جولائی ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۲)

ہر شریف الطبع آدمی دوسرے کو کسی مصیبت میں مبتلا پا کر عبرت پکڑتا ہے۔ شریف مزاج لڑکوں کو جب ہم نصیحت کرتے ہیں تو کسی اور کا حوالہ دیتے ہیں کہ فلاں نے ایسا کام کیا تو یہ سزا پائی۔ اس

سے یہ نتیجہ نکلا کہ ہر ایک شریف انسان دوسرے سے عبرت پکڑتا ہے۔ ہم کس قدر دکھیاروں کو دیکھتے ہیں تو قرآن کریم کے مطابق مَآ اَصَابَکُمْ مِّنْ مُّصِیْبَۃٍ فَبِمَا کَسَبَتْ اَیْدِیْکُمْ ۔ ہر ایک کو اپنے کئے ہوئے کی سزا ملتی ہے۔ جو کچھ تم کو مصیبت آئی۔تمہارے اپنے ہاتھوں کی کمائی سے تم کو ملی۔ میں نے کبھی کسی مومن کو نمبر ۱۰ کا بدمعاش نہیں دیکھا۔ نہ ہی نیک اعمال والے کو آتشک کا شکار ہوتے دیکھا ہے۔اس طرح ہر قسم کی بیماریوں اور مصیبتوں کا یہی حال ہے۔ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ میرے ایک استاد صاحب سے ایک جذامی علاج کروایا کرتا تھا۔اس کی تنخواہ ماہوار تیس ہزار روپے تھی۔ گویا ایک ہزار روپیہ یومیہ وہ پاتا تھا۔ایک دن وہ استاد صاحب کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ حضور نے بیسن کی روٹی کھانے کیلئے فرمایا ہے۔ وہ نگلنی مشکل ہے۔اگر حکم ہو تو کچھ لقموں کے بعد ایک ڈلی مصری کی بھی کھا لیا کروں۔ میرے استاد صاحب نے بڑے زور سے فرمایا کہ نہیں۔ ہرگز نہیں ہوسکتا۔ وہ آدمی بڑا مہمان نواز تھا۔مگر اس وقت وہ روپیہ اس کے کام نہ آسکا۔اسی طرح دیکھتے ہیں کہ مسلول و مدقوق کی حالت جب ترقی کر جاتی ہے تو دوسرے آدمی پاس بیٹھنے ، کھانے پینے وغیرہ سے مضائقہ کرتے ہیں۔ یہ جسمانی بیماری کا حال ہے۔اسی طرح روحانی بیماری کا حال ہے۔

سننے والو! ظاہر کو باطن سے تعلق ہوتا ہے۔اور باطن کو ظاہر سے رشتہ ہے۔غور کرو۔(میں دیکھتا ہوں) ایک دوست کو دیکھ کر میرے دل کو سرور ملتا ہے۔......اور دیکھتے ہی دل خوش ہو جاتا ہے۔اس کا دیکھنا جو ظاہری ہے۔اس نے باطن میں جا کر دخل پایا۔اسی طرح ایک دشمن کو دیکھ کر میں خوش نہیں ہوتا۔ بلکہ اس وقت میرے دل کی حالت کچھ اور ہوتی ہے۔یہ اس باطن کی رنجیدگی سے ظاہر پر اثر ہوتا ہے۔ اور اس کے آثار میرے چہرہ پر اور ہر میرے اعضاء پر بھی نمودار ہوتے ہیں۔ پھر غصہ میں آ کر اسے کچھ نہ کچھ ناگوار لفظ بول دیتے ہیں۔اس سے یہ قاعدہ نکلا کہ باطن کو ظاہر کے ساتھ اور ظاہر کو باطن کے ساتھ تعلق ضرور ہوتا ہے تو یہ معاملہ صاف ہے کہ انسان کا اندرونہ اور بیرونہ کچھ عجائبات سے باہم پیوست ہوتا ہے۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۱۸ مورخہ ۱۵/اکتوبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

۳۴۔ اِنۡ یَّشَاۡ یُسۡکِنِ الرِّیۡحَ فَیَظۡلَلۡنَ رَوَاکِدَ عَلٰی ظَہۡرِہٖ ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّکُلِّ صَبَّارٍ شَکُوۡرٍ ۔

ترجمہ۔ اگر اللہ چاہے تو ہوا کو ٹھہرا دے پس جہاز رہ جائیں کھڑے کے کھڑے دریا کے پشت پر۔ کچھ شک نہیں کہ اس میں نشانیاں ہیں ہر ایک بڑے صبر کرنے والے اور شکر کرنے والے کے لئے۔

تفسیر۔ یُسۡکِنِ الرِّیۡحَ ۔ ان کے اسٹیم روک دے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۳۷،۳۸۔ فَمَاۤ اُوۡتِیۡتُمۡ مِّنۡ شَیۡءٍ فَمَتَاعُ الۡحَیٰوۃِ الدُّنۡیَا ۚ وَ مَا عِنۡدَ اللّٰہِ خَیۡرٌ وَّ اَبۡقٰی لِلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَلٰی رَبِّہِمۡ یَتَوَکَّلُوۡنَ ۔ وَ الَّذِیۡنَ یَجۡتَنِبُوۡنَ کَبٰٓئِرَ الۡاِثۡمِ وَ الۡفَوَاحِشَ وَ اِذَا مَا غَضِبُوۡا ہُمۡ یَغۡفِرُوۡنَ ۔

ترجمہ۔ کہ جو کچھ تم کو دیا گیا ہے کوئی چیز ہو یہ تھوڑے دن کا فائدہ اٹھانا ہے دنیا کی زندگی کا اور جو اللہ کے یہاں ہے وہ تو بہت بہتر و زیادہ پائیدار ہے ان لوگوں کے لئے جو ایمان لائے اور وہ اپنے رب پر بھروسہ کرتے ہیں۔ اور جو لوگ بچتے ہیں کبیرہ گناہوں سے (یعنی بڑے گناہوں سے) اور کھلی بے حیائی کی باتوں سے اور جب ان کو غصہ آجاتا ہے تو وہ معاف کر دیتے ہیں (ڈھانپ لیتے ہیں یعنی پی جاتے ہیں)۔

تفسیر۔ یَجۡتَنِبُوۡنَ کَبٰٓئِرَ ۔ ہر ایک بدی کی ابتدا صغیرہ ہے۔ یعنی مبادی معاصی اور انتہا کبیرہ ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہِ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

وَ مَا عِنۡدَ اللّٰہِ خَیۡرٌ وَّ اَبۡقٰی ...... ہُمۡ یَغۡفِرُوۡنَ ۔ وہ نعمتیں جو اللہ تعالیٰ کے پاس ہیں بہت ہی اچھی اور ہمیشہ رہنے والی ہیں اور انہیں کو ملیں گی کہ جو ایمان لائے اور اپنے رب ہی پر ان کا بھروسہ ہے اور وہ جو بڑے بڑے گناہوں سے اور بے حیائیوں سے بچے رہتے ہیں۔ اور اگر کسی پر غضب کریں تو عفو کرتے ہیں۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۴)

۳۹۔ وَ الَّذِیْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمْ وَ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ ۪ وَ اَمْرُهُمْ شُوْرٰی بَیْنَهُمْ ۪ وَ مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ یُنْفِقُوْنَ۔

ترجمہ۔اور جنہوں نے حکم مانا اپنے رب کا اور نماز کو ٹھیک درست رکھا اور آپس کے مشورہ سے کام کیا اور ہمارے دیئے ہوئے میں سے کچھ خرچ کرتے ہیں۔

تفسیر۔ اور ایمان والے وہ جنہوں نے حکم مانا اپنے رب کا اور درست رکھی نماز اور ان کی حکومت ہے مشورے سے آپس میں۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۵۶ حاشیہ)

اَمْرُهُمْ شُوْرٰی بَیْنَهُمْ ۪ وَ مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ یُنْفِقُوْنَ۔ اور ان کی حکومت باہمی مشورہ سے ہوتی اور کچھ ہمارا دیا خرچ کرتے ہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۴)

ہندوستان میں بارہ ریاستیں ہمارے دیکھتے دیکھتے تباہ ہوگئی ہیں۔کئی معزز گھرانے مرتد اور بے دین ہو گئے ہیں۔اسلام پر اعتراضات کا آرا چلتا ہے۔مگر کسی کو گھبرا نہیں۔اس کی کیا وجہ ہے؟ یہی کہ لوگ اپنے اپنے نفسانی ہمّ وحزن میں مبتلا ہیں اور سچے اسباب اور ذرائع ترقی کی تلاش سے محروم و بے نصیب ہیں۔پس دعا کرنی چاہیے کہ اللہ تعالیٰ عجز سے بچاوے اور بقدرِ فہم وفراست تہیۂ اسباب کرنا ضروری ہے اور پھر اس کے ساتھ مشورہ کرنا چاہیے۔قرآن شریف کا حکم ہے کہ اَمْرُهُمْ شُوْرٰی بَیْنَهُمْ۔مشورہ کرنا ایسا پاک اصول ہے کہ اس کے ساتھ خدا تعالیٰ کی طرف سے نصرت اور برکت عطا ہوتی ہے اور انسان کو ندامت نہیں ہوتی مگر خود پسندی اور کبِر ایسی امراض ہیں کہ انہوں نے شیطان اور انسان دونوں کو ہلاک کر دیا ہے۔دیکھو ہر انسان ایسی پختہ عقل اور فہم رسا کہاں رکھتا ہے کہ خود بخود اپنی عقل سے ہی ساری تدابیر کر لے۔اور کامیاب ہو جاوے۔یہ ہر ایک انسان کا کام نہیں۔اسی واسطے مشورہ کرنا ضروری رکھا گیا۔ناتجربہ کار تو ناتجربہ کار ہی ہے۔مگر اکثر اوقات بڑے بڑے تجربہ کار بھی مشورہ نہ کرنے کی وجہ سے سخت سے سخت ناکامیوں میں مبتلا ہو کر بڑی بڑی ندامتیں برداشت کرتے ہیں۔

پس خود کو موجودہ ناکامیوں کے بہت فکروں میں ہلاک نہ ہونے دو۔اور نہ گزشتہ کاہلیوں

اور فروگزاشتوں کے خیال سے اپنے آپ کو عذاب میں ڈالو۔ بلکہ سچے اسباب کی تلاش کرو اور مشوروں سے کام لو۔ (الحکم جلد ۱۲ نمبر ۲۶ مورخہ ۱۰؍اپریل ۱۹۰۸ء صفحہ ۶)

۴۱۔ وَجَزٰٓؤُا سَیِّئَۃٍ سَیِّئَۃٌ مِّثْلُھَا ۚ فَمَنْ عَفَا وَ اَصْلَحَ فَاَجْرُہٗ عَلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّہٗ لَا یُحِبُّ الظّٰلِمِیْنَ۔

ترجمہ۔ اور برائی کا بدلہ برائی ویسی۔ پھر جو کوئی معاف کر دے اور سنوار کر لے (یعنی عفو بالاصلاح ہو) تو اس کا ثواب اللہ کے ذمہ ہے کچھ شک نہیں کہ وہ پسند نہیں کرتا بے جا کام کرنے والوں کو۔

تفسیر: اور برائی کا بدلہ برائی ویسی ہے۔ پھر جو کوئی معاف کرے اور سنوارے سو اس کا ثواب ہے اللہ کے ذمے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۵۲ حاشیہ)

فَمَنْ عَفَا وَ اَصْلَحَ فَاَجْرُہٗ عَلَی اللّٰہِ۔ جس نے درگزر کی اور سنور گیا تو اس کا اجر اللہ پر ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۳۲ حاشیہ)

۵۲۔ وَ مَا کَانَ لِبَشَرٍ اَنْ یُّکَلِّمَہُ اللّٰہُ اِلَّا وَحْیًا اَوْ مِنْ وَّرَآئِ حِجَابٍ اَوْ یُرْسِلَ رَسُوْلًا فَیُوْحِیَ بِاِذْنِہٖ مَا یَشَآءُ ؕ اِنَّہٗ عَلِیٌّ حَکِیْمٌ۔

ترجمہ۔ اور کسی بشر کی طاقت نہیں کہ اللہ اس سے بات کرے (یعنی روبرو) مگر وحی کے ذریعہ سے یا پردے کے پیچھے سے (رؤیا و کشف کے ذریعہ سے) یا کسی رسول و فرشتے کو بھیج دے۔ پھر وہ پہنچا دے اللہ کے حکم سے جو اللہ چاہے، بے شک اللہ بڑے مرتبے والا حکمت والا ہے۔

تفسیر۔ اَوْ مِنْ وَّرَآئِ حِجَابٍ۔ مثلاً کوئی نقشہ دکھا یا جاوے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

براہمو لوگوں کو دیکھو تو خدا تعالیٰ کی بڑی تعریفیں کریں گے مگر خدا تعالیٰ کی اس صفت سے ان کو قطعاً انکار ہے۔ جس سے وہ ہدایت نامے دنیا میں بھیجتا اور انسان کو غلطیوں سے بچانے کے لئے رہنمائی کرتا ہے اور نہیں مانتے کہ یُرْسِلَ الرَّسُوْلَ بھی خدا تعالیٰ کی کوئی صفت ہے۔

(الحکم جلد ۳ نمبر ۱۶ مورخہ ۵ مئی ۱۸۹۹ء صفحہ ۴)

۵۳۔ وَ كَذٰلِكَ اَوْحَيْنَاۤ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ؕ مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَ لَا الْاِيْمَانُ وَ لٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ؕ وَ اِنَّكَ لَتَهْدِيْۤ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۔

ترجمہ۔ اسی طرح بھیجا ہم نے تیری طرف ہمارے حکم سے ہمارا کلام قرآن مجید۔ تُو جانتا ہی نہ تھا کہ کتاب کیا چیز ہے اور ایمان کیا ہے مگر ہم نے بنا دیا اس وحی کو ایک نور۔ ہم راہ دکھاتے ہیں اس کے ذریعہ سے جسے چاہتے ہیں اپنے بندوں میں سے اور کچھ شک نہیں تُو تو ہدایت کرتا ہے سیدھی راہ ہی کی طرف۔

تفسیر۔ اور ایسا ہی ہم نے تیری طرف اپنے امر سے روح بھیجی ہے۔ تو نہ تو کتاب ہی سمجھتا تھا اور نہ ایمان۔ پر ہم نے اسے نور بنایا ہے۔ اس سے جس کو چاہتے ہیں اپنے بندوں میں سے ہدایت دیتے ہیں اور یقیناً تُو سیدھی راہ کی طرف ہدایت کرتا ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۹۸ حاشیہ)



# سُوْرَۃُ الزُّخْرُفِ مَکِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورہ زخرف کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے۔

۲۔ حٰمٓ ۔

ترجمہ۔ اللہ نے حمایت کی محمدؐ کی۔

تفسیر۔ حمید و مجید وحی (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۴۔ اِنَّا جَعَلْنٰہُ قُرْءٰنًا عَرَبِیًّا لَّعَلَّکُمْ تَعْقِلُوْنَ ۔

ترجمہ۔ ہم نے اس کتاب کو بنایا ہے قرآن عربی زبان کا تا کہ تم سمجھو۔

تفسیر۔ اِنَّا جَعَلْنٰہُ قُرْءٰنًا عَرَبِیًّا (الزخرف:۴) میں جَعَلْنَا پر بڑی بڑی بحثیں ہوئی ہیں کیونکہ مسلمانوں میں ایک فرقہ قرآن کو مخلوق اس بنا پر کہتا ہے۔ امام احمد بن حنبل فرماتے تھے کہ جَعَلَ کا لفظ بولو نہ کہ خَلَقَ کا۔ جَعَلْنٰہُ کے معنے بَیَّنَّاہُ (بیان کیا ہم نے)۔ ان معنوں کے رو سے کوئی مشکل نہیں پڑتی۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۲۶ مورخہ ۱۰؍دسمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱)

۵۔ وَ اِنَّہٗ فِیْۤ اُمِّ الْکِتٰبِ لَدَیْنَا لَعَلِیٌّ حَکِیْمٌ ۔

ترجمہ۔ اور بے شک وہ قرآن سورہ فاتحہ میں ہے اور ہمارے نزدیک وہ بلند قدر حکمتوں سے بھری ہوئی ہے۔

تفسیر۔ اِنَّہٗ۔ اس ضمیر کی طرف خیال رکھو۔ سب قرآن مجید کی طرف پھرتی ہیں۔ سوائے ایک کے کہ شیطان کی طرف ہے۔

فِیْۤ اُمِّ الْکِتٰبِ۔ محکمات کا علم ہو تو سب قرآن کا حل ہو جاتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

اِنَّهٗ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ (الزخرف:۵) کے متعلق فرمایا کہ اس پر بھی مفسرین نے بہت بحث کی ہے مگر اللہ تعالیٰ نے مجھ پر خاص فضل کیا اور اس کے معنے سمجھائے کہ اَلْكِتٰبِ سے مراد تورات ہے اور اُمّ کے معنے محکمات۔ تو مطلب یہ ہے کہ قرآن مجید کی پیشگوئی تورات کے محکمات میں موجود ہے۔ چنانچہ استثناء باب ۱۸ آیت ۱۸ کو پڑھنے سے معلوم ہوسکتا ہے۔

فرمایا۔ اَفَنَضْرِبُ عَنْكُمُ الذِّكْرَ صَفْحًا (الزخرف:۶) سے مَا مَنَعَنَآ اَنْ نُّرْسِلَ بِالْاٰيٰتِ اِلَّآ اَنْ كَذَّبَ بِهَا الْاَوَّلُوْنَ (بنی اسرائیل:۵۸) کے معنے حل ہوتے ہیں۔ فرمایا۔ جیسے تمہارے خطا کار ہونے سے ہم اس قرآن مجید کے بھیجنے سے نہیں رک سکتے ایسے ہی نشانات بھیجنے سے ہمیں یہ بات نہیں روک سکتی کہ پہلوں نے جھٹلایا۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۲۶ مورخہ ۱۰ر دسمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱)

## ۱۱۔ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ مَهْدًا وَّ جَعَلَ لَكُمْ فِيْهَا سُبُلًا لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ۔

ترجمہ۔ جس نے بنا دیا تمہارے لئے زمین کو جھولنا اور بنا دیئے تمہارے لئے اس میں راستے تا کہ تم راہ پا جاؤ۔

تفسیر۔ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ۔ جب ظاہری رستے بنائے تو باطنی رستے بھی ضرور ہیں۔ کتاب اللہ پر عمل سے خدا تک پہنچو۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

## ۱۲۔ وَالَّذِيْ نَزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ ۚ فَاَنْشَرْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ۚ كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ۔

ترجمہ۔ وہی اللہ ہے جس نے اتارا بادل سے پانی اندازے سے پھر ہم نے زندہ کر دیا اس سے ایک شہر مردہ کو۔ اسی طرح نکالے جاؤ گے یعنی مرے بعد زندہ ہو کر اٹھو گے۔

تفسیر۔ فرمایا۔ علماء میں بحث ہے کہ جس گاؤں میں طاعون ہو اس کے باشندوں کو باہر ڈیرہ لگانا چاہیے یا نہیں۔ فَاَنْشَرْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا (الزخرف:۱۲) سے یہ مسئلہ حل ہوتا ہے کیونکہ بارش اس گاؤں کی زمینوں کو تروتازہ وشاداب کرتی ہے نہ مکانوں کو۔ پس گاؤں سے نکل کر اس کی زمین میں ڈیرہ لگانا منع نہیں۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۲۶ مورخہ ۱۰ر دسمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱)

۱۴، ۱۵۔ لِتَسْتَوٗا عَلٰى ظُهُوْرِهٖ ثُمَّ تَذْكُرُوْا نِعْمَةَ رَبِّكُمْ اِذَا اسْتَوَيْتُمْ عَلَيْهِ وَ تَقُوْلُوْا سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَ مَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ۔ وَ اِنَّاۤ اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ۔

ترجمہ۔ تا کہ چڑھ بیٹھو اور ٹھیک سوار ہو اس کی پیٹھ پر پھر یاد کرو تمہارے ربّ کا احسان جب ان پر بیٹھ جاؤ اور کہو پاک ذات ہے وہ جس نے ہمارے بس میں کر دیا اس سواری کو اور اس کو ہم قابو میں نہ لا سکتے تھے۔ اور ہمیں تو اپنے رب ہی کی طرف ضرور لوٹ جانا ہے۔

تفسیر۔ فرمایا۔ ہم بچپن سے سنتے تھے کہ گھوڑے کی ایک رکاب میں پاؤں رکھ کر دوسری میں رکھنے تک مولیٰ مرتضیٰ قرآن مجید پڑھ لیا کرتے۔ اب اس کا مطلب سمجھ میں آیا کہ جزوِ قرآن بھی قرآن ہے۔ پس اس سے یہ مراد ہے کہ وہ آیت سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَ مَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ وَ اِنَّاۤ اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ (الزخرف: ۱۴، ۱۵) پڑھ لیتے تھے۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۲۶ مورخہ ۱۰ر دسمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱)

۱۶۔ وَ جَعَلُوْا لَهٗ مِنْ عِبَادِهٖ جُزْءًا ؕ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَكَفُوْرٌ مُّبِيْنٌ۔

ترجمہ۔ اور لوگوں نے ٹھہرایا اللہ کے بندوں میں سے ایک جزء بے شک انسان بڑا ہی ناشکرا ہے۔

تفسیر۔ یہ قرآن کریم میں نہیں لکھا کہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی ذات یا اس کی صفات کے جزو ہیں اور اللہ تعالیٰ کے نور سے ایک ٹکڑا محمد صلی اللہ علیہ وسلم بن گیا۔ ایسا خیال شرک ہے۔ قرآن کریم میں اس کو رد کیا گیا ہے۔ جہاں فرمایا کہ لوگوں نے اللہ تعالیٰ کے عباد اور بندوں کو اللہ تعالیٰ کا جزو بنایا ہے یہ بڑا کفر ہے اور کھلا کفر ہے جَعَلُوْا لَهٗ مِنْ عِبَادِهٖ جُزْءًا ؕ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَكَفُوْرٌ مُّبِيْنٌ۔ ہاں کل نورانی بندے اس کے نور سے ہوتے ہیں۔ کیا معنے؟ اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہیں۔ مگر یہ لفظ قرآن کریم میں نہیں۔ (بدر جلد ۹ نمبر ۴۵ مورخہ ۲، ۹ر ستمبر ۱۹۱۰ء صفحہ ۳)

۱۹۔ اَوَ مَنْ يُّنَشَّؤُا فِي الْحِلْيَةِ وَ هُوَ فِي الْخِصَامِ غَيْرُ مُبِيْنٍ۔

ترجمہ۔ کیا بیٹی ذات جو پرورش پائے زیوروں میں اور وہ جھگڑے کے وقت میں صاف بات بھی نہیں کر سکتی (تو کیا اللہ کے لئے ایسی چیز مقرر کرتے ہو)۔

تفسیر۔ فِی الْخِصَامِ ۔لڑائی میں کھل کر نہیں نکل سکتی۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۲۱۔ وَ قَالُوْا لَوْ شَآءَ الرَّحْمٰنُ مَا عَبَدْنٰھُمْ ؕ مَا لَھُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ ۗ اِنْ ھُمْ اِلَّا یَخْرُصُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور یہ کہتے ہیں کہ اگر رحمن چاہتا تو ہم ان کی پوجا نہ کرتے۔اس بات کا تو ان کو علم نہیں ہے ہاں یہ تو صرف اٹکل ہی دوڑا رہے ہیں۔

تفسیر۔ اور کہتے ہیں اگر چاہتا رحمن ہم نہ پوجتے ان کو کچھ خبر نہیں ان کو اس کی یہ سب اٹکلیں دوڑاتے ہیں۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۲۵ حاشیہ)

۳۲۔ وَ قَالُوْا لَوْ لَا نُزِّلَ ھٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰی رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْیَتَیْنِ عَظِیْمٍ۔

ترجمہ۔اور کہتے ہیں کہ یہ قرآن کیوں نہ اتارا گیا بڑے آدمی پر دو بڑی بستیوں کے رہنے والوں سے۔

تفسیر۔ نبوت اور ماموریت ایک باریک اورلطیف راز ہوتا ہے۔جس کو دنیا میں منہمک انسان جھٹ پٹ نہیں سمجھ سکتا۔اگر یہ بات ہوتی کہ ہر شخص معاً نبی کے دعویٰ کرنے ہی پر اس کی حقیقت کو سمجھ لیتا تو پھر مخالفوں کا وجود ہی نہ ہوتا۔چونکہ انسان اپنی عقل و دانش پر بھروسہ کرنا چاہتا ہے۔اور مجرد اسی کے فیصلہ پر راضی ہونا پسند کرتا ہے۔اس لئے اکثر اوقات وہ غلطیاں کرتا اور نقصان اٹھاتا ہے۔یہی اٹکل بازی تھی جس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں لوگوں سے یہ کہلوایا۔ لَوْ لَا نُزِّلَ ھٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰی رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْیَتَیْنِ عَظِیْمٍ ۔میاں یہ قرآن شریف تو مکہ یا طائف کے کسی بڑے نمبردار پر نازل ہونا چاہیے تھا۔اپنی نگاہ ونظر میں وہ یہی سمجھتے تھے کہ قرآن شریف اگر نازل ہو تو کسی نمبردار پر نازل ہو۔کیونکہ ان کی نگاہوں کی منتہا تو وہ نمبرداری ہوسکتی تھی۔پس یہی حال ہے کہ انسان اپنی اٹکلوں سے کام لینا چاہتا ہے حالانکہ ایسا اس کو نہیں کرنا چاہیے۔ بلکہ جس معاملہ میں اس کو کوئی علم اور معرفت نہیں ہے۔اس پر اسکو رائے زنی کرنے سے شرم کرنی چاہیے۔اس لئے پاک کتاب کا حکم ہے کہ لَا تَقْفُ مَا لَیْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ۔

ناواقف دنیا اپنی تدبیروں سے جو انتخاب کرنا چاہتی ہے وہ منظور نہیں ہوسکتا۔سچا انتخاب وہی ہے جس کو اللہ تعالیٰ کرتا ہے۔ چونکہ انسانی عقل پورے طور پر کام نہیں کرتی اور وہ فتویٰ نہیں دے سکتی کہ ہمارا کیا ہوا انتخاب صحیح اور مفید ثابت ہوگا یا ناقص۔ اس لئے انتخاب ماموریت کیلئے اللہ تعالیٰ ہی کا کام ہے۔ (الحکم جلد ۵ نمبر ۶ مورخہ ۱۷رفروری ۱۹۰۱ءصفحہ ۵)

مشکلات پیش آنے کا یہ باعث ہوا کرتا ہے کہ انسانی طبائع کسی کا محکوم ہونے میں مضائقہ کیا کرتے ہیں۔ چنانچہ خود خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہماری حکومت کو یہ لوگ طوعاً اور کرھاً مانتے ہیں۔ پس جب خدا کی حکومت کا یہ حال ہے تو پھر جب انبیاء علیہم السلام کی حکومت ہوتی ہے اس وقت لوگوں کو اور بھی اعتراضات سوجھتے اور کہتے ہیں لَوْ لَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ کہ وحی کا مستحق فلاں رئیس یا عالم تھا۔ اس سے ظاہر ہے کہ لوگ رسول کی بعثت کیلئے خود بھی کچھ صفات اور اسباب تجویز کرتے ہیں۔ جس سے ارادہ الٰہی بالکل لگاؤ نہیں کھاتا۔ علیٰ ھذا القیاس۔ جب رسول کے خلیفہ کی حکومت ہو تب تو ان کو مضائقہ پر مضائقہ اور کراہت پر کراہت ہوتی ہے۔

(الحکم جلد ۹ نمبر ۱ مورخہ ۱۰رجنوری ۱۹۰۵ءصفحہ ۱۱)

## ۳۳۔ اَهُمْ يَقْسِمُوْنَ رَحْمَتَ رَبِّكَ ؕ نَحْنُ قَسَمْنَا بَيْنَهُمْ مَّعِيْشَتَهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ رَفَعْنَا بَعْضَهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ لِّيَتَّخِذَ بَعْضُهُمْ بَعْضًا سُخْرِيًّا ؕ وَ رَحْمَتُ رَبِّكَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ۔

ترجمہ۔ کیا یہ لوگ بانٹ رہے ہیں تیرے رب کی رحمت کو۔ ہم نے تقسیم کی اُن کے درمیان اُن کی روزی اسی دنیا کی زندگی میں۔ ہمیں نے بلند مرتبہ بنایا ہے ایک کو ایک پر تا کہ بنائے ایک دوسرے کو محکوم۔ تیرے رب کی رحمت تو ان چیزوں سے بہتر ہے جو یہ جمع کر رہے ہیں۔

تفسیر۔ کیا یہ لوگ الٰہی فضل کی خود تقسیم کرتے ہیں حالانکہ دیکھتے ہیں کہ وجہ معاش میں ہم نے ان کو خود مختار نہیں رکھا اور خود ہم نے اس کی تقسیم کی ہے۔ پس جب ان کو علم ہے کہ خدا کے ارادہ سے سب کچھ ہوتا ہے تو پھر انبیاء اور ان کے خلفاء کا انتخاب بھی اس کے ارادہ سے ہونا چاہیے۔

(الحکم جلد ۹ نمبر ۱ مورخہ ۱۰رجنوری ۱۹۰۵ءصفحہ ۱۱)

ہمارے سید ابن ابراہیم علیہما الصلوٰۃ والسلام کی نسبت جب آپ کے پہلے مخاطبوں میں سے چند نا سمجھ اور نا عاقبت اندیشوں نے اس قسم کا اعتراض کیا تھا تو وہ دو گروہ تھے۔ عرب کے قدیم باشندے اور یہود...... عربوں کے سوال کو اس طرح نقل فرمایا ہے۔ وَ قَالُوْا لَوْ لَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ (الزخرف:۳۲)[1]

اور جواب میں فرمایا ہے۔

اَهُمْ يَقْسِمُوْنَ رَحْمَتَ رَبِّكَ ؕ نَحْنُ قَسَمْنَا بَيْنَهُمْ مَّعِيْشَتَهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ رَفَعْنَا بَعْضَهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ لِّيَتَّخِذَ بَعْضُهُمْ بَعْضًا سُخْرِيًّا ؕ وَ رَحْمَتُ رَبِّكَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ[2] (الزخرف:۳۳)۔

اس سوال و جواب میں ایک لطیفہ غور کے قابل ہے۔ اُمّی، ان پڑھ عربوں نے یہ تو نہ کہا کہ رسول کیوں ہوا؟ اور اللہ تعالیٰ نے کیوں رسول کر کے بھیجا؟ کیونکہ آخر اتنی تو سمجھ رکھتے تھے کہ رسولوں کا آنا، ملہموں کا پیدا ہونا بے وجہ نہیں۔ ضرور ان کا بابرکت وجود برکات کا مُثمر ہے مگر یہ کہا کہ رسولوں کا آنا بے شک ضروری اور فضل ہے۔ پر جن پر دنیوی فضل ہو رہا ہے وہی اس روحانی فضل کے مورد کیوں نہ ہوئے؟ اگر امیر ہی رسول ہوتے تو بڑی کامیابی ہو جاتی۔ پادریو! آریو! کاش تم اتنی عقل رکھتے! اور جواب سے یہ ظاہر کیا جب دنیوی ترقیات کو دیکھتے ہو کہ بعض ترقی کے اعلیٰ درجہ پر پہنچ گئے ہیں اور بعض سخت تنزل میں گرفتار۔ پس روحانی معاملات کو دنیا کے حال پر کیوں نہیں قیاس کرتے؟ جیسے

---

[1] اور عربوں نے کہا یہ قرآن مکّہ اور طائف کے کسی بڑے آدمی پر کیوں نہ اترا۔

[2] قرآن کا نازل ہونا۔ قرآن کا لانے والا ہونا تو اللہ تعالیٰ کا فضل ہے۔ وہ اتنا بھی نہیں سمجھتے کہ دنیا کے گزارے میں یہی تو ہم نے ہی تقسیم کر رکھی ہے اور بعض کو بعض پر مختلف درجوں کے فضائل دے کر عزت بخشی ہے تو کہ ایک دوسرے کے کام آویں۔ بادشاہ رعایا کا خادم اور رعایا بادشاہ کی خدمت گزار۔ جب ظاہری دنیا و دولت کی تقسیم ان لوگوں کی تجویزوں پر نہیں تو نبوّت و رسالت والا تو ان تمام چیزوں سے بڑھ کر ہے۔ جس کو یہ لوگ جمع کرتے ہیں کیا اس رحمت و فضل کو یہ لوگ اپنے ناقص عقل پر تقسیم کرنا چاہتے ہیں۔

دنیاوی عزتوں کی تقسیم الٰہی ارادوں اور اس کے قدرتی اسبابوں سے ہو رہی ہے۔ اور تمہاری عقلیں وہاں پوری حاوی نہیں۔ ایسے ہی روحانی عزت بھی جس کا اعلیٰ حصہ نبوت و رسالت ہے۔ تمہاری غلط منطق سے کسی کو نہیں مل سکتی۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۲۴۴۔۲۴۵)

۳۴۔ وَ لَوْ لَاۤ اَنْ یَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً لَّجَعَلْنَا لِمَنْ یَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ لِبُیُوْتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّ مَعَارِجَ عَلَیْهَا یَظْهَرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اگر ایسا نہ ہوتا کہ لوگ ایک ہی جماعت ہو جائیں گے (کافر و مومن حرص کے سبب سے) تو البتہ رحمن کے منکروں کے گھروں کی چھت ہم چاندی ہی کی بنا دیتے اور سیڑھیاں بھی کہ وہ اس پر چڑھیں۔

تفسیر۔ لَّجَعَلْنَا لِمَنْ یَّكْفُرُ۔ آخر کافر بھی جو محنت کرتے ہیں۔ ان کا معاوضہ دنیا میں اجر پاتے ہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۳۶۔ وَ زُخْرُفًا ؕ وَ اِنْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمَّا مَتَاعُ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا ؕ وَ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِیْنَ۔

ترجمہ۔ اور سونے کے بھی (گھر بنا دیتے) اور یہ سب کیا ہے دنیا کی چند روزہ زندگی کا گزران ہے اور تیرے رب کے نزدیک متقیوں کے لئے انجام بخیر ہے۔

تفسیر۔ عاقبت اندیش اللہ تعالیٰ کی صفت عدل اور رحم اور صفت فوقیت علی الکل پر ایمان رکھنے والا فتح و نصرت کا مالک صرف اللہ تعالیٰ کو یقین کرنے والا۔ تمام نظامِ عالم کا قابض اور متصرف صرف ایک اللہُ الحق۔ قدوس رب کو سمجھنے والا اللہ تعالیٰ ہی کو حق اور راستی کا حامی اور مددگار جاننے والا جانتا ہے کہ الٰہی امداد انجام کار راست بازی کے ساتھ ہے۔ حق ہی کی عمارت مستحکم چٹان پر قائم ہے۔ سچائی کامیابی سے مآل کار علیحدہ نہیں ہوتی۔ اور وہ الہامِ الٰہی بالکل سچ ہے جس میں ہے۔ وَ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِیْنَ (الزخرف:۳۶)۔[۱]

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۳)

---

[۱] آخر کار کامیابی خدا کے پاس پرہیزگاروں ہی کا حصہ ہے۔

۳۷۔ وَ مَنْ يَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَيِّضْ لَهٗ شَيْطٰنًا فَهُوَ لَهٗ قَرِيْنٌ۔

ترجمہ۔اور جوکوئی رحمن کے ذکر سے غفلت کرے ہم اس پر مقرر کر دیتے ہیں ایک شیطان تو وہ اس کے ساتھ ساتھ رہتا ہے۔

تفسیر۔ اور جوکوئی آنکھیں چراوے رحمان کی یاد سے ہم اس پر تعین کریں ایک شیطان پھر وہ ہے اس کا ساتھی۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۲۱ حاشیہ)

۴۳۔ اَوْ نُرِيَنَّكَ الَّذِيْ وَعَدْنٰهُمْ فَاِنَّا عَلَيْهِمْ مُّقْتَدِرُوْنَ۔

ترجمہ۔ یا تجھ کو وہی دکھا دیں گے جو ہم نے ان سے پیشگوئیاں کہہ رکھی ہیں کیونکہ ہم تو ان پر بڑا اختیار رکھتے ہیں۔

تفسیر۔ اَوْ نُرِيَنَّكَ یہ الہام کا طرز ہے۔ اب تو مسلمان بھی اعتراض کرتے ہیں کہ یقینی بات نہیں بتائی۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۵۲۔ وَ نَادٰى فِرْعَوْنُ فِيْ قَوْمِهٖ قَالَ يٰقَوْمِ اَلَيْسَ لِيْ مُلْكُ مِصْرَ وَ هٰذِهِ الْاَنْهٰرُ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِيْ ۚ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور ڈھنڈوری پٹوا دی فرعون نے اپنی قوم میں اور کہلا یا اے میری قوم! کیا مصر کا ملک میری سلطنت نہیں اور یہ نہریں جو بہہ رہی ہیں ہمارے مکانوں کے نیچے کیا تم کو دِکھتا ہی نہیں۔

تفسیر۔ اے میری قوم۔ کیا تم نہیں دیکھتے۔ ملک مصر کا میں مالک ہوں اور یہ ندیاں میرے نیچے بہتی ہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۶ حاشیہ)

۵۳، ۵۴۔ اَمْ اَنَا خَيْرٌ مِّنْ هٰذَا الَّذِيْ هُوَ مَهِيْنٌ ۙ وَّ لَا يَكَادُ يُبِيْنُ۔ فَلَوْ لَاۤ اُلْقِيَ عَلَيْهِ اَسْوِرَةٌ مِّنْ ذَهَبٍ اَوْ جَآءَ مَعَهُ الْمَلٰٓئِكَةُ مُقْتَرِنِيْنَ۔

ترجمہ۔ ہاں میں بہتر ہی ہوں اُس شخص سے جو ایک ذلیل آدمی ہے (یعنی موسیٰ) یہ تو بات بھی صاف نہیں کر سکتا۔ پھر کیوں نہیں ڈالے گئے اس پر سونے کے کنگن یا اس کے ساتھ فرشتے ہوتے صفیں باندھ کر۔

تفسیر۔ وَ لَا یَکَادُ یُبِیْنُ ۔ بولنا بھی نہیں جانتا۔ بات بھی نہیں کرسکتا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

متقیوں کے مقابلہ میں بڑے بڑے بادشاہ باریک درباریک تدبیریں کرنے والے، مال خرچ کرنے والے، جتھوں والے آئے۔ مگر وہ بھی ان متقیوں کے سامنے ذلیل وخوار ہوئے۔ فرعون کی نسبت قرآن مجید میں مفصل ذکر ہے۔ حضرت موسیٰؑ کے بارہ میں کہا۔

هُوَ مَهِيْنٌ ۙ وَّ لَا يَكَادُ يُبِيْنُ ایک ذلیل (اور ہینا) آدمی ہے۔ میرے سامنے بات بھی نہیں کر سکتا۔ اور اس کی قوم کو غلام بنا رکھا مگر دیکھو آخر اس طاقتوں والے، شان وشوکت والے، جاہ وجلال والے فرعون کا کیا حال ہوا۔ (بدر جلد ۷ نمبر ۳ مورخہ ۲۳ /جنوری ۱۹۰۸ء صفحہ ۸)

یہ غلط خیال ہے کہ نبیوں نے اس وقت مقابلہ کیا جب ان کا جتھا ہو گیا...... حضرت موسیٰؑ کیسی حالت میں تھے۔ فرعون نے کہا۔ هُوَ مَهِيْنٌ ۙ وَّ لَا يَكَادُ يُبِيْنُ۔ ان کی تمام قوم غلام تھی مگر ایک آواز سے سب کام کروا لیا۔ وَ اشْدُدْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْا حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ۔[1] (یونس: ۸۹) نبیوں کو۔ خدا کے پاک لوگوں کو جتھوں کی کیا پرواہ ہے۔ انبیاء کے نزدیک ایسا خیال شرک ہے۔ (بدر جلد ۹ نمبر ۱ مورخہ ۴ /نومبر ۱۹۰۹ء صفحہ ۱)

فرعون نے موسیٰ علیہ السلام کی تبلیغ سن کر کہا قَوْمُهُمَا لَنَا عٰبِدُوْنَ (المؤمنون: ۴۸) اس کی قوم تو ہماری غلام رہی ہے۔ هُوَ مَهِيْنٌ ۙ وَّ لَا يَكَادُ يُبِيْنُ۔ یہ کمینہ ہے اور بولنے کی اس کو مقدرت نہیں۔ اور ایسا کہا کہ اگر خدا کی طرف سے آیا ہے تو کیوں اس کو سونے کے کڑے اور خلعت اپنی سرکار سے نہیں ملا۔ (الحکم جلد ۶ نمبر ۳ مورخہ ۲۴ /جنوری ۱۹۰۲ء صفحہ ۶)

بلکہ میں بہت اچھا ہوں اس ذلیل سے اور یہ تو صاف صاف بول بھی نہیں سکتا بھلا کیوں نہ ڈالے گئے اس کو سونے کے کنگن۔ اور نہ آئے اس کے ساتھ فرشتے پر باندھ کر۔ کنگن اس کے زمانہ میں عزّت کا نشان تھا جیسے ہندوستان کی ہندو ریاستوں میں اب بھی ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۶ حاشیہ)

---

[1] اور سخت کر دے اُن کے دل کہ وہ تجھ پر ایمان ہی نہ لائیں جب تک نہ دیکھ لیں ٹیس دینے والا عذاب۔

۵۷۔ فَجَعَلْنٰھُمْ سَلَفًا وَّ مَثَلًا لِّلْاٰخِرِیْنَ۔

ترجمہ۔ پھر ہم نے اس کو بنا دیا گیا گزرا اور ایک فسانہ پچھلوں کے لئے۔

تفسیر۔ مَثَلًا نیک نمونہ۔ اچھی صفتوں والا۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۶۱، ۶۲۔ وَ لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنَا مِنْکُمْ مَّلٰٓئِکَۃً فِی الْاَرْضِ یَخْلُفُوْنَ۔ وَ اِنَّہٗ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَۃِ فَلَا تَمْتَرُنَّ بِھَا وَ اتَّبِعُوْنِ ؕ ھٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ۔

ترجمہ۔ اور اگر ہم چاہیں تو بنا دیں تم میں فرشتے کہ زمین میں وہ تمہاری جگہ کام کریں۔ اور بے شک قرآن شریف ایک قیامت کی علامت ہے تو تم قیامت سے شبہ نہ کرو اور میرا کہا مانو یہی سیدھا راستہ ہے۔

تفسیر۔ اِنَّہٗ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَۃِ۔ یہ قرآن کہ اس میں قیامت کا خوب بیان ہے۔ اگر مسیحؑ کی طرف ضمیر پھرتی ہے تو آگے فرمایا وَعِنْدَہٗ عِلْمُ السَّاعَۃِ۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

اِنَّہٗ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَۃِ۔ سورہ زخرف کو اگر غور سے مطالعہ کیا جاوے تو صاف کھل جاتا ہے کہ اِنَّہٗ کی ضمیر قرآن مجید کی طرف راجع ہے چنانچہ شروع سورۃ میں ہے۔ اِنَّا جَعَلْنٰہُ قُرْءٰنًا عَرَبِیًّا لَّعَلَّکُمْ تَعْقِلُوْنَ۔ وَ اِنَّہٗ فِیْٓ اُمِّ الْکِتٰبِ لَدَیْنَا لَعَلِیٌّ حَکِیْمٌ۔ یہ اِنَّہٗ قرآن مجید ہے۔ پھر اس سے آگے اسی سورۃ میں دوسرے مقام پر ارشاد ہوتا ہے۔ وَ اِنَّہٗ لَذِکْرٌ لَّکَ وَ لِقَوْمِکَ ۚ وَ سَوْفَ تُسْئَلُوْنَ یہاں بھی اِنَّہٗ قرآن مجید ہے۔ آگے چل کر تیسرے مقام پر فرمایا۔ وَ اِنَّہٗ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَۃِ فَلَا تَمْتَرُنَّ بِھَا وَ اتَّبِعُوْنِ ؕ ھٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ۔ یہاں کیوں قرآنِ مجید مراد نہ ہو۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ قرآن مجید میں انسان کے تنزل و ترقی کی گھڑیوں کا علم ہے۔ اور اس میں بتایا گیا ہے کہ قومیں کیونکر بنتی اور بگڑتی ہیں۔ پس تو اے قرآن پڑھنے والے ان میں شک نہ کرو کیونکہ یہ بہت ہی قطعی اور صحیح اور سچی باتیں ہیں۔

اگر یہ ضمیر عیسیٰؑ کی طرف پھیری جائے تو یہ خرابی پڑتی ہے کہ عِلْمٌ صفت ہے اور مبتدا کی خبر صفت

نہیں ہوسکتی پھر اس کا بھی وَ عِنْدَہٗ عِلْمُ السَّاعَۃِ وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ سے فیصلہ ہو گیا کہ عیسیٰ علیہ السلام عِلْمُ السَّاعَۃِ اور وہ عِلْمُ السَّاعَۃِ خدا کے پاس ہے۔ اور تم بھی اے مخاطبو! اسی کی طرف لوٹ کر جاؤ گے۔ تُرْجَعُوْنَ اور اِنَّالِلّٰہِ وَاِنَّآاِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ سے ظاہر ہے کہ اللہ کے پاس زندہ بجسد العنصری موجود نہیں بلکہ جس طرح اور ابرار مر کر جاتے ہیں۔ اُسی طرح وہ بھی چلا گیا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۳۔ ماہ مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۳۴)

اس سوال کے جواب میں کہ ’’ابنِ مریم قیامت کی نشانی ہیں یا علامت اس لئے ثابت ہوتا ہے کہ وہ زندہ ہیں اور قریبِ قیامت آویں گے‘‘ فرمایا۔

اول یہاں لفظ علم کا بہ عین مکسور ہے۔ جس کے معنے یہ لوگ علامت یا نشانی کہتے ہیں حالانکہ وہ لفظ جس کے معنے علامت یا نشانی ہے۔ عَلم بہ عین مفتوح ہے سو اول تو ان کی خاطر لغت کو محرف مبدل کیا جاوے تو ان کے معنے تسلیم کئے جاویں۔

دوم یہاں لفظ ساعت کا ہے جس کے معنے قیامت کے کئے جاتے ہیں حالانکہ یہ لفظ عذاب اور گھڑی یعنی وقت کے معنوں پر آتا ہے اور قیامت صغریٰ یعنی ایک قوم کی موت یا تباہی پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ کوئی خصوصیت اسے قیامتِ کبریٰ سے نہیں اور اگر فرض کر لیا جاوے کہ اِنَّہٗ کی ضمیر ابن مریم کی طرف ہے۔ تو اس کے معنے یہ ہوئے کہ ابنِ مریم کے ذریعہ اس عذاب کی گھڑی کا علم حاصل ہوتا ہے جو کہ یہودیوں پر آنا ہے۔ چنانچہ ابنِ مریم کے بعد یہودی طیطوس رومی کے ہاتھوں سخت تباہ و برباد ہوئے۔

سوم یہاں ابنِ مریم کو ساعت کا علم کہا گیا ہے اور اسی سورت کے اگلے رکوع ۱۳ میں لکھا ہے۔ وَ عِنْدَہٗ عِلْمُ السَّاعَۃِ وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ۔ یعنی ساعت کا علم خدا کے پاس ہے اور تم نے اسی کے پاس جانا ہے۔ تو جب ساعت کا علم خدا کے پاس ہوا تو جو شئے ساعت کا علم ہوگی وہ خدا کے پاس ہوگی۔ پس اگر ابن مریم ساعت کا علم ہے تو اسے خدا کے پاس ہونا چاہیے مگر کس طرح جیسے کہ ہم نے بھی خدا کے پاس ہونا ہے اسی طرح دیکھو یہاں بھی لفظ تُرْجَعُوْن کا ہے اور ہماری نسبت بھی ہے اِنَّالِلّٰہِ وَ اِنَّآ

اِلَيْهِ رَاجِعُوْن ۔تو گویا جیسے ہم نے خدا کے پاس جانا ہے ویسے ہی مسیحؑ بھی خدا کے پاس ہیں اور اس سے وفات ثابت ہوئی۔

چہارم ۔اس سورۃ میں جیسے اِنَّہٗ یہاں آیا ہے ویسے ہی اور جگہ بھی آیا ہے۔اور وہاں اکثر جگہ قرآن شریف مراد ہے۔تو یہ معنے ہوئے کہ قرآن شریف قیامت کی بات کا خوب علم بتاتا ہے اور یہ بالکل سچ ہے۔

پنجم ۔کیا وجہ ہے کہ اِنَّہٗ کی ضمیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نہ پھیری جاوے حالانکہ آپ نے دو انگلیوں کو ملا کر کہا بُعِثْتُ اَنَا وَ السَّاعَۃُ کَھَاتَیْنِ اب کیا ضرورت ہے کہ ابنِ مریم جو کہ آپ سے پیشتر ہوا۔اُسے ساعت کا علم کہا جاوے اور آنحضرتؐ جو بعد ازاں ۔گو یا عیسٰی علیہ السلام کی نسبت قیامت سے بہت قریب ہوئے ان کو عِلْمُ السَّاعَۃِ نہ کہا جاوے۔

(بدر جلد ۲ نمبر ۴ مورخہ ۱۳؍فروری ۱۹۰۳ء صفحہ ۳۰)

۷۰۔ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاٰيٰتِنَا وَ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ۔

ترجمہ۔ جن لوگوں نے مانا ہماری آیتوں کو اور وہ فدائی فرمانبردار تھے۔

تفسیر۔ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ ۔ایمان کے ساتھ عمل ضروری ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰۔۴۸۱)

۷۱۔ اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ اَنْتُمْ وَ اَزْوَاجُكُمْ تُحْبَرُوْنَ۔

ترجمہ۔(اُن کو کہا جائے گا) جنت میں جاؤ تم اور تمہارے ساتھ والے یا بیبیاں مزے کرتے ہوئے۔

تفسیر۔ داخل ہوجاؤ جنت میں اور تمہاری بیبیاں بڑی خوشی اور امن میں ۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۶۱)

۷۲۔ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِصِحَافٍ مِّنْ ذَهَبٍ وَّ اَكْوَابٍ ۚ وَ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْهِ الْاَنْفُسُ وَ تَلَذُّ الْاَعْيُنُ ۚ وَ اَنْتُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ۔

ترجمہ ۔اُن کے سامنے دَور چلے گا طلائی رکابیوں کا اور دستی دار پیالوں کا اور اس میں جو تمہارا جی چاہے سب ہی موجود ہے اور آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔سدا وہاں رہو گے۔

تفسیر۔ وَ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْهِ الْاَنْفُسُ وَ تَلَذُّ الْاَعْيُنُ ۔ اور تمہارے لئے اس میں وہ چیزیں ہیں جو نفس چاہتا ہے اور آنکھیں مزہ لیتی ہیں۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اول صفحہ ۱۷۵ حاشیہ)

۸۶۔ وَ تَبٰرَكَ الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ مَا بَيْنَهُمَا ۚ وَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ ۚ وَ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔

ترجمہ۔ بڑی بابرکت ہے وہ ذات اور اسی کی سلطنت آسمانوں اور زمین میں ہے اور جو کچھ ان دونوں کے بیچ میں ہے اور اسی کے نزدیک ہے قیامت کا علم اور اسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔

تفسیر۔ وَعِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ ۔ گویا مسیحؑ مر کر خدا کے پاس ہے جہاں اب بھی مر کر پہنچیں گے۔

وَ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۔ یہ بھی ثابت ہوا کہ عیسٰی تمہارے پاس نہیں آئے گا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۰)

۸۷۔ وَ لَا يَمْلِكُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ وَ هُمْ يَعْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور وہ تو کچھ اختیار نہیں رکھتے جن کو تم پکارتے ہو اللہ کے سوا شفاعت کرنے کے لئے مگر ہاں جس نے گواہی دی سچی اور وہ جانتے ہیں۔

تفسیر۔ بعض لوگ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے شافع ہونے کا ثبوت قرآن مجید سے طلب کرتے ہیں۔ ان کیلئے یہ آیت حجتِ قویہ ہے۔ وَ لَا يَمْلِكُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ وَ هُمْ يَعْلَمُوْنَ ۔ اور جن کو یہ خدا کے سوا پکارتے ہیں وہ شفاعت کے مالک نہیں۔ ہاں یہ بات صحیح ہے کہ ایک شافع ہے۔ جس نے حق کی گواہی دی اور وہ لوگ اسے خوب جانتے ہیں۔ یعنی (سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم)۔ اسی طرح ایک اور آیت ہے۔ وَ لَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَ اسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا (النساء:۶۵) اور اگر ان لوگوں نے اپنی جان پر کوئی ظلم کیا تو وہ تیرے پاس آتے اور اللہ سے مغفرت مانگتے اور رسول بھی ان کیلئے مغفرت مانگتا۔ تو اللہ کو توبہ قبول کرنے والا مہربان پاتے۔

شفاعت کی حقیقت سمجھنے کیلئے یہ جاننا ضروری ہے کہ یہ لفظ شفع سے نکلا ہے۔ اور مندرجہ ذیل
اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَ يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔ [1]
(آلِ عمران: ۳۲) آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع انسان کے گناہوں کی مغفرت کا موجب ہے۔ حضورِ انور کی ذات ستودہ صفات ایک نور ہے۔ جو اس نور سے تعلق پیدا کرتا ہے۔ اس سے ظلمات دور ہوتی ہیں۔ یہ شفاعت ہے۔ مجرموں کی جنبہ بازی کا نام شفاعت نہیں جیسا کہ بعض نادانوں نے غلطی سے سمجھا ہے اور اس پر اعتراض کرتے ہیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۳۔ ماہ مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۳۶ ۔ ۱۳۷)

مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ ۔ جو آجکل حق کی گواہی دے رہا ہے یعنی محمد رسول اللہؐ۔ جسے کفار تک جانتے ہیں بعض مسلمان جو شفاعت کے منکر ہیں ان پہ افسوس۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

’’میں اپنے فن طبابت میں دیکھتا ہوں کہ میری کوشش کی سپارش، میری دی ہوئی دواؤں کی سپارش کہیں منظور ہے اور کہیں نامنظور۔ اسی طرح سائنس دانوں کی سپارشیں کہیں منظور ہیں کہیں نامنظور۔ بادشاہوں کے وزراء، امراء سپہ سالاروں کی سپارشیں کہیں منظور ہیں کہیں نامنظور۔ دعائیں کہیں کامیاب کر کے شکر کے انعامات کا موجب ہوتی ہیں اور کہیں ناکامی سے صبر کے انعامات دلاتی ہیں۔

پس اس قاعدہ کے مطابق بعضوں کے حق میں لکھا ہے کہ ان کے لئے سپارش نامنظور ہے اور بعض کے لئے سپارش منظور ہے۔ اسی طرح بعض کی سپارش منظور اور بعض کی نامنظور۔ سپارش اور گناہ کا یہ تعلق ہے کہ گناہ اخذ کا موجب ہے۔ اور سپارش کنندہ کی سپارش اس کے نیک اعمال کے باعث الٰہی عفو (کھما) کو حاصل کر کے ایک قسم کے گناہ گار کیلئے تو کھما کا موجب ہوتی ہے اور سپارش کنندہ کے واسطے باعثِ اعزاز و امتیاز۔ شفاعت ایک دعا بلکہ دعا سے بڑھ کر ایک درجہ کی پرارتھنا ہے۔ پس اس پر انکار کیا؟

(نور الدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۱۴۱، ۱۴۲)

[1] (اے محمدؐ) تم ان سے کہہ دو کہ اگر تم اللہ کے محبوب بننا چاہتے ہو (جیسا کہ میں اللہ کا محبوب بنا ہوں) تو تم میرے چال چلو پوری پوری تو تم بھی اللہ کے محبوب بن جاؤ گے اور تمہارے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور اللہ غفور الرحیم ہے۔

ایک عیسائی کے اعتراض کہ ’’ انسان کی نجات قیامت کے روز کیونکر ہوگی۔حسنِ عمل سے یا شفاعت شفیع سے یا دونوں سے‘‘ کے جواب میں تحریر فرمایا۔

مخلوق کی نجات کا مدار ایسا تنگ اور محدود نہیں جو پادریوں نے بیان کیا۔کیا خدائی ارادے محدود ہیں؟ کیا اس بے حد ہستی کے کام کسی مخلوق کے خیال اور وہم پر موقوف ہیں؟ بندگانِ خدا کی نجات قیامت کے روز محض باری تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہوگی اور صرف اس کے رحم اور غریب نوازی سے ہم نجات پائیں گے اگر اعمال وغیرہ سے نجات ہے تو فضل کچھ بھی نہیں ناظرین یقین کرو کہ فضل وکرم خداوندی سے نجات ہے اور یہی فضل وکرم اسلام میں نجات کا باعث ہے دیکھو سورۂ دخان۔اس میں اہل جنت کے انعامات کا ذکر ہوتے ہوتے بتایا ہے کہ جنّت میں جانے والے دوزخ سے اللہ کے فضل سے بچے۔

وَ وَقٰىهُمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ۔ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكَ۔[۱] (الدخان:۵۷،۵۸)

اور سورۂ حدید میں ہے۔

سَابِقُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ جَنَّةٍ عَرْضُهَا كَعَرْضِ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ ۙ اُعِدَّتْ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ ؕ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ[۲] (الحدید:۲۲)

وَ مَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَ الرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَ الصِّدِّيْقِيْنَ وَ الشُّهَدَآءِ وَ الصّٰلِحِيْنَ ۚ وَ حَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا۔ ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ ؕ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا۔[۳] (النساء:۷۰،۷۱)

---

۱؎ اور بچایا ان کو دوزخ کی مار سے فضل سے تیرے رب کے۔ ۲؎ دوڑو اپنے رب کی معافی کی طرف اور بہشت کو جس کا پھیلاؤ ہے جیسے پھیلاؤ آسمان اور زمین کا رکھی گئی ہے ان کے واسطے جو یقین لائے اللہ پر اور اس کے رسولوں پر۔ یہ بڑائی اللہ کی ہے دیوے اس کو جس کو چاہے اور اللہ کا فضل بڑا ہے۔ ۳؎ اور جو لوگ چلتے ہیں حکم میں اللہ کے اور رسول کے سو وے ان کے ساتھ ہیں جن کو اللہ نے نوازا۔ نبی اور صدیق اور شہید اور نیک بخت اور خوب ہے ان کی رفاقت۔ یہ فضل ہے اللہ کی طرف سے اور اللہ بس ہے خبر رکھنے والا۔

قرآن بیان کرتا ہے۔گناہ تین قسم کے ہوتے ہیں۔اوّل شرک۔دوم کبائر۔
سوم صغائر۔شرک کی نسبت قرآن کریم فیصلہ دیتا ہے کہ وہ ہرگز بدوں توبہ معاف نہ ہوگا۔اس کی سزا بھگتنی ضرور ہے اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَ يَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ۔[1] (النساء:۱۱۷) انجیل بھی بااین کہ بڑی بشارت اور بشیر ہے۔فرماتی ہے متی ۱۲ باب ۳۱۔روح کے خلاف کا کفر معاف نہ ہوگا۔

دوسری قسم گناہوں کی وہ کبائر اور بڑے بڑے گناہ جو شرک کے نیچے ہیں اور صغائر یا مبادی کبائر سے اوپر اور یہ بالکل ظاہر ہے کہ ہر ایک کبیرہ اور بڑے گناہ کی ابتدا میں چھوٹے گناہ جو اس کبیرہ سے کم ہیں ہوتے ہیں مثلاً جو شخص زنا کا مرتکب ہوا۔ضرور ہے کہ ارتکابِ زنا سے پہلے وہ اس نظربازی کا مرتکب ہو جس سے زنا کے ارتکاب تک نوبت پہنچی۔یا ابتداءً وہ باتیں سنیں جن کے باعث اس بدکاری کے ارتکاب تک اس زنا کنندہ کی نوبت پہنچی۔ایسے ہی ان باتوں کا ارتکاب جن کے وسیلے سے اس کو وہ شخص ملا۔جس سے زانی نے زنا کیا اور بالکل ظاہر ہے کہ ان ابتدائی کارروائیوں کی برائی زنا کی برائی سے ضرور کمی پر ہے۔ایسے کبائر اور بڑے گناہوں کی نسبت قرآن کریم فرماتا ہے۔

اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآىِٕرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ۔[2] (النساء:۳۲) کیا معنی؟ جن بڑے بڑے گناہوں کے ارتکاب سے تم لوگ منع کئے گئے۔اگر ان بڑے گناہوں سے بچ رہو تو ان کے مبادی اور ان کے حصول کی ابتدائی کارروائی صرف ان بڑے گناہوں سے بچ رہنے کے باعث معاف ہوسکتی ہے۔مثلاً کسی شخص نے کسی ایسی عورت سے جماع کرنا چاہا جو اس کے نکاح میں نہیں اور اس عورت کے بلانے پر کسی کو ترغیب دی یا کچھ مال خرچ کیا۔اور اُسے خالی مکان میں لایا اور اسے دیکھا۔بلکہ اس کا بوسہ بھی لے لیا۔لیکن جب وہ دونوں برضا و رغبت برائی کے مرتکب ہونے لگے اور کوئی چیز روک اور بدکاری کی مانع وہاں نہ رہی اور اس بدکارروائی کا آخری بدنتیجہ بھی ظاہر نہ ہوا تھا کہ

---

۱؎ اللہ یہ نہیں بخشتا کہ اس کا شریک ٹھہرایا جائے اور اس سے نیچے بخشتا ہے۔
۲؎ اگر تم بچتے رہو گے بری چیزوں سے جو تم کو منع ہوئیں تو ہم اتار دیں گے تم سے تقصیریں تمہاری۔

اس زانی کے ایمان نے آ کر اسے زنا سے روک دیا۔اب یہ شخص باایں کہ مال خرچ کر چکا ہے یا ثانی کی رضامندی پا چکا۔صرف ایمان کے باعث ہاں صرف ایمان ہی کے باعث اور خدا کے خوف سے باہمہ وسعت و طاقت اس بڑی برائی کے ارتکاب سے ہٹ گیا اور اسکا مرتکب نہ ہوا۔تو صرف اسی اجتناب سے اس کی ابتدائی کارروائیاں جو حقیقت میں مبادی گناہ اور گناہ کی محرک تھیں معاف ہو جائیں گی۔کیونکہ اس کا ایمان بڑا تھا۔جس نے آخری حالت میں خدا کے فضل سے دستگیری کی۔

اور تیسری قسم گناہ کی صغائر ہیں۔جن کا ذکر کبائر میں ضمناً آ گیا۔

ناظرین! نجات صرف رحم اور فضل سے ہے اور رحم اور فضل کا مستحق ایماندار ہے۔ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ۔[1] (الاعراف:۵۷)

اور ایمان کے پھل نیک اعمال ہیں۔پس کل اعمال یا اکثر اعمال اگر عمدہ ہیں تو معلوم ہوا کہ اُن عمدہ اعمال کے عامل کا ایمان بڑا اور قوی تھا۔جب ایمان بڑا اور قوی ہوا۔تو بہت بڑے فضل کا جاذب ہو گا اور اگر نیک اعمال کے ساتھ تیسری قسم کے چھوٹے بداعمال یا چھوٹے بڑے دونوں قسم کے بُرے اعمال مل گئے تو ظاہر ہے کہ ایسے شخص کے ایمان میں بمدّ مقابل کچھ کفر بھی ہے۔جس کے بدثمرات یہ معاصی چھوٹے اور بڑے ہیں۔کیونکہ ایمان کا پھل تو یہ بداعمال ہو نہیں سکتے۔پھر لامحالہ کفر سے یہ ثمرات ہوں گے۔گو وہ چھوٹا ہی کفر کیوں نہ ہو۔اور کفر فضل کا جاذب نہیں۔بلکہ فضل کو روکتا ہے۔جیسے اندھیری کوٹھڑی کی دیواریں اور چھت سورج کی روشنی کو روکتی ہیں۔

پس ایسے شخص میں ضرور جنت اور نجات کے اسباب اور فضل کے کھینچنے اور لینے کے ذریعے دوزخ میں جانے کے اسباب اور بہشت و نجات میں جانے کی روکیں مل جائیں گی۔اس لئے ایک میزان کی ضرورت پڑی۔مگر یہ میزان دکانداروں کی ترازو سے یا ریلوے والوں کی ماپ تول سے نرالی ہے۔دیکھو سموئیل ۲ باب ۳۔ یہ ترازو خدا کے عدل اور قدوسیّت کی ترازو ہے۔نیک اعمال کی زیادتی میں ایمان کی قوت ظاہر ہے اس لئے وہ ایمان بڑے فضل کا لینے والا ہوا۔اور مساوات اور کمی کی

---

[1] بے شک مہر اللہ کی نزدیک ہے نیکی والوں سے۔

صورت میں قرآن کی اس امید بھری آیت سے

وَ اٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ خَلَطُوْا عَمَلًا صَالِحًا وَّ اٰخَرَ سَيِّئًا ؕ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔[1] (التوبة:۱۰۲)

امید ہے کہ خداوندی رحم اس کے غضب پر سبقت لے جاوے اور اس کا فضل بچالے۔ اِلَّا یہی فضل کبھی کسی شفیع کو اپنے پہنچنے کیلئے ذریعہ بنالیتا ہے۔ اہلِ اسلام میں بےاذن شفاعت ثابت نہیں۔ اور جب اذن سے شفاعت ہوئی۔ تو وہ شفاعت حقیقت میں فضل ہوگیا۔ یہی فضل نجات کا باعث ہے اور اس بِالِاذن شفاعت کا ثبوت جسے خدا کے رحم اور فضل نے گنہگار کے بچانے کیلئے تحریک دی۔ قرآن میں یہ ہے۔

وَ لَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْۤا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَ اسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ۔[2] (النساء:۶۵)

یادرکھو جب نیک اعمال☆ کثرت سے نہیں ہوتے۔ اور ایمانی قوت کا قوی ہونا ثابت نہیں ہوتا۔ اس وقت بڑے فضل کو یہ چھوٹا سا ایمان نہیں کھینچ سکتا اور فضل لینے سے سبب میں کمزوری ہوتی ہے اس لئے باری تعالیٰ کا رحم اور کرم چھوٹے سے ایمان کے ساتھ کسی شفیع کی شفاعت اور داعیوں کی دعا کو ملادیتا ہے اور اسی کمزور ایمان کو اس ذریعہ سے قوّت دیکر فضل کے لائق بنادیتا ہے۔ بلکہ صرف ایمان ہی ابدی سزا سے بچانے کیلئے اس فضل کو لے لیتا ہے۔ جس کے ساتھ انسان دوزخ کی ابدی سزا سے بچ جاوے۔ پادری صاحب! پولوس بھی کیا کہتا ہے۔ پھر اگر فضل سے ہے تو اعمال سے نہیں۔ نہیں تو فضل فضل نہ رہے گا اور اگر اعمال سے ہے تو پھر فضل کچھ نہیں۔ نہیں تو عمل عمل نہ رہے گا۔ نامۂ رومیاں ۱۱ باب ۶۔

---

[1] اور بعضے لوگوں نے مان لیا اپنا گناہ۔ ملایا ایک کام نیک اور دوسرا بد۔ شاید اللہ معاف کرے ان کو۔ بے شک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ [2] اور ان لوگوں نے جس وقت اپنا برا کیا تھا اگر آتے تیرے پاس پھر اللہ سے بخشواتے اور بخشواتا ان کو رسول۔ تو اللہ کو پاتے معاف کرنے والا مہربان۔

☆ اعمال ، ایمان ، گناہ ، ثواب ، فضل ان سب اصطلاحات کی نسبت حکیمانہ طور پر ہمارا خیال کچھ کیوں نہ ہو اور ہم عیسائی مفہوم اور مذاق سے بالکل الگ کیوں نہ ہو لیکن بہر حال ان اصطلاحات کا اطلاق مخاطبین ہی کے مذاق کے موافق ہم کیے جاتے ہیں کیونکہ ہماری اس کتاب کا موضوع ومنشاء بھی یہی ہے۔

پادری صاحبان! آپ کو عہدِ جدید میں دکھلا دیا کہ آپ کا یہ سوال کہ نجات اعمال سے ہے یا شفاعت سے کیسا کمزور ہے۔نجات نہ اعمال سے ہے نہ شفاعت سے۔نجات صرف خدا کے فضل سے ہے۔

ہاں اتنی بات رہی کہ خداوندی فضل کو کون چیز جذب کرتی ہے۔اور کس کے ذریعہ ہم محض فضل سے نجات پا سکتے ہیں۔تو اس کا جواب یہ ہے کہ ایمان فضلِ ربانی کو جذب کرتا ہے۔قرآن فرماتا ہے۔

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ اعْتَصَمُوْا بِهٖ فَسَيُدْخِلُهُمْ فِيْ رَحْمَةٍ مِّنْهُ وَ فَضْلٍ۔[1] (النساء:۱۷۶)

اس آیت سے صاف واضح ہوتا ہے کہ جو لوگ ایمان لائے ان کو خداوند کریم فضل و رحمت میں داخل کرے گا۔

عہد جدید بھی یہی کہتا ہے۔دیکھو نامۂ رومیاں ۳ باب ۲۸۔کیونکہ ہم نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ آدمی ایمان ہی سے بے اعمال شریعت کے راست باز ٹھہرتا ہے اور نامۂ رومیاں ۴ باب ۳۔فرشتہ کیا کہتا ہے۔یہی کہ ابراہام خدا پر ایمان لایا اور یہ اس کیلئے راست بازی گِنا گیا۔

نجات اور فضل اور ایمان کی مثال بعینہٖ ایسی ہے کہ ایک شخص جس کی آنکھیں تندرست ہیں۔ایک ایسے مکان میں جو بالکل بند ہے بیٹھا ہے اور کہیں اُس مکان میں روشنی آنے کا راستہ نہیں۔اب اس شخص کو ایک نہایت عزیز اور پیارے دوست کا دیدار مطلوب ہے اور وہ دوست بھی اس مکان میں موجود ہے۔اور ظاہر ہے کہ روشنی کے بدوں اپنے دوست کا چہرہ نہیں دیکھ سکتا اور اس دوست کے دیدار سے اس طالبِ دیدار کے دل اور روح کو کوئی راحت نہیں مل سکتی۔جب تک روشنی نہ آوے۔اور دوست کا چہرہ نہ دکھلاوے۔روشنی لینے کے مختلف ذریعے ہیں۔یا تو اس مکان میں روشندان نکالے یا چراغ وغیرہ سے کام لے۔غرض کوئی چیز روشنی کی جاذب ہی نہیں تو روشنی دیدار لینے میں امداد نہ کرے

---

[1] سو جو یقین لائے اللہ پر اور اس کو مضبوط پکڑا تو ان کو داخل کرے گا اپنی مہر میں اللہ فضل میں۔

گی۔گوروشنی فی الحقیقت دیکھنے کا آلہ ہے۔جب روشندان یا چراغ وغیرہ سے روشنی لے تو دوست کے دیدار سے وہ دیدار کا طالب آرام پا سکتا ہے۔ایسا ہی دیدار اور دیدار سے آرام تو نجات ہے۔اور وہ روشنی فضل وکرمِ خداوندی ہے۔ایمان ایک روشندان یا چراغ ہے جو فضل کی روشنی کو کھینچتا ہے اور ایمان کو اس روشنی کا جاذب قرآن نے بھی کہا ہے۔

اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ۙ یُخْرِجُھُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ ۔[۱] (البقرۃ:۲۵۸)

پس جس قدر مومن کا ایمان بڑھتا ہے۔اسی قدر وہ بڑے فضل کو جذب کرتا ہے۔اور اسے حاصل کرتا ہے جیسے جس قدر روشندان اور فتیلہ بڑا ہوگا۔اسی قدر زیادہ روشنی کو کھینچے گا۔اب اگر کوئی یہ سوال کرے کہ جب ایمان فضل کو بلاتا ہے اور فضل سے نجات ہے تو اعمال کیا ہوئے؟ کیا اعمال لغو اور بیکار ہوں گے؟ تو معلوم ہوا کہ سائل نے ایمان اور اعمالِ نیک کا تعلق نہیں سوچا۔کیونکہ نیک اعمال اور سچا ایمان ایک دوسرے کو لازم وملزوم ہے۔سچّا ایمان نیک اعمال کا بیج ہے۔اور اچھے بیج کا ضرور ہاں اچھے بیج کا ضرور اچھا ہی پھل ہوتا ہے۔

پولوس نامۂ رومیاں ۶ باب ۱۵ میں صاف فرماتے ہیں کہ تم فضل کے اختیار میں ہو۔پس تو کیا ہم گناہ کیا کریں۔اس لئے کہ ہم شریعت کے اختیار میں نہیں۔بلکہ فضل کے اختیار میں ہیں۔ایسا نہ ہو۔کیا تم نہیں جانتے کہ جس کی تابعداری میں تم اپنے آپ کو غلام کے مانند سونپتے ہو۔اسی کے غلام ہو۔جس کی تابعداری کرتے ہو۔خواہ گناہ کی۔جس کا انجام موت ہے۔خواہ فرماں برداری کی جس کا پھل راست بازی ہے۔بھلا کچھ شک ہے کہ درخت اپنے پھلوں سے ہی پہچانا جاتا ہے۔بالکل سچ ہے کہ سچا ایمان اچھے اور نیک اعمال کا باعث ہے اور کفر اقسام بدکاریوں کا مثمر۔انسان کی کمزوریاں کبھی اسے کفر کے باعث فضل کے لینے میں بدنصیب کرکے گناہ کا مرتکب بناتی ہیں۔

اور غفلت کی حالت میں شیطان کڑوے بیج بوتا ہے۔متی ۱۲ باب ۲۵۔اس واسطے عادل خدا کی ذاتِ بابرکات نے اس کی تدبیر فرمائی۔

---

[۱] اللہ کام بنانے والا ہے ایمان والوں کا ، نکالتا ہے ان کو اندھیروں سے اُجالے میں۔

فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۔[۱] (الاعراف:۹)

وَ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَ هُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ يُرْزَقُوْنَ فِيْهَا بِغَيْرِ حِسَابٍ ۔[۲] (المومن:۴۱)

کیا معنی؟ کہ جب ایک انسان بد اور نیک اعمال دونوں قسم کے عملوں کا مرتکب ہوتا ہے تو معلوم ہوا کہ اُس میں ایمان اور اس کے مدمقابل کے بیج بوئے گئے ہیں۔ اس لئے میزان کی ضرورت ہوئی۔ تا کہ عدل کی صفت پوری ہو۔ پس جس کے نیک اعمال بڑھ گے۔ عدل اور رحم اس کا شفیع ہوا اور فضل وکرم سے ایسے شخص کا بیڑا پار ہو گیا۔ سچ ہے بھلے اور چنگے کو طبیب کی ضرورت نہیں۔ متی ۹ باب ۱۲۔ اور جس کے اعمال نیک اور بد ملے جلے ہیں تو اس کیلئے بھی رحم اور کرم کا پلہ امید ہے کہ فضل سے بھاری ہو جاوے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۸۹ تا ۲۹۴)

اس سوال کے جواب میں کہ ’’اگر شفیع کی ضرورت ہے تو اس کے شرائط اور وجہ خصوصیت کیا ہے؟‘‘

جواب:۔

’’شفیع کے شرائط وہی جانے جسے شفیع بنانا ہو۔ یعنی خدا جس کے رحم اور کرم اور فضل نے شفیع بنایا ہو۔ اِلّا جہاں جہاں شفاعت کا ثبوت ہے۔ وہاں وہاں قرآن نے وہ شرائط بتلا دیئے ہیں۔ غور کرو۔ انبیاء اور ملائکہ کی شفاعت اُسی کے رحم اور فضل سے ہے۔ اور اسی کے اذن اور اجازت سے دیکھو۔

بَلْ عِبَادٌ مُّكْرَمُوْنَ ۔ لَا يَسْبِقُوْنَهٗ بِالْقَوْلِ وَ هُمْ بِاَمْرِهٖ يَعْمَلُوْنَ ۔[۳] (الانبیاء:۲۷،۲۸)

وَ لَا يَشْفَعُوْنَ ۙ اِلَّا لِمَنِ ارْتَضٰى ۔[۴] (الانبیاء:۲۹)

وَ لَا يَمْلِكُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ وَ هُمْ يَعْلَمُوْنَ ۔[۵] (الزخرف:۸۷)

---

۱؎ سو جن کی تولیں بھاری پڑیں سو وہی ہیں جن کا بھلا ہوا۔ ۲؎ اور جس نے کی ہے بھلائی وہ مرد ہو یا عورت اور وہ یقین رکھتا ہو سو وہ لوگ جائیں گے بہشت میں۔ روزی پائیں گے وہاں بے شمار۔ ۳؎ لیکن وہ بندے ہیں جن کو عزت دی ہے۔ اس سے بڑھ کر نہیں بول سکتے۔ اور وہ اسی کے حکم پر کام کرتے ہیں۔ ۴؎ اور سفارش نہیں کرتے مگر اس کی جس سے وہ راضی ہو۔ ۵؎ اور اختیار نہیں رکھتے جن کو یہ پکارتے ہیں سفارش کا۔ مگر جس نے گواہی دی سچی اور ان کو خبر تھی۔

وَ يَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّ عِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَ اتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَ قِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ۔[1] (المومن:۸)

وَ يَسْتَغْفِرُوْنَ لِمَنْ فِي الْاَرْضِ ۔[2] (الشوریٰ:٦)

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ دوم صفحہ ۲۹۴)

اس سوال کے جواب میں کہ ''شفاعت کبریٰ اور صغریٰ کی تعریف کیا ہے۔شفاعت کبریٰ یا صغریٰ کا قرآن سے بہ نسبت محمدؐ صاحب کے کیا ثبوت ملتا ہے۔لفظی معنی لکھ کے آیت سے ثابت کریں تاویلیں اور مرادی معنی مطلوب نہیں۔

**جواب:۔** یہ قرآن ہی وہ کتاب ہے جو ہر زمانے کے فلسفے میں اپنے آپ کو راست باز ثابت کرتی رہی اور ثابت کرے گی جس قدر علوم دنیا میں ترقی پاویں گے۔یہ کتاب ان کے سچے اصولوں سے کبھی مخالفت نہ کرے گی اور اپنا صدق ظاہر کرنے کو بے تعصب محقّقوں کو اپنی راستی پر کھینچ لائے گی۔اگر حق طلبی مدنظر ہے۔اسی سوال کے جواب پر اکتفا کیجئے اور لیجئے ہم آپ کے تمام پہلوؤں کو دیکھ کے جواب دیتے ہیں اور لفظی معنے لکھ کر آیتیں دکھلاتے ہیں۔اور دونوں قسم کی شفاعتوں کا قرآن سے ثبوت دیتے ہیں۔شفاعت کے معنے سفارش۔صغریٰ کے معنے چھوٹی اور کبریٰ کے معنی بڑی۔شفاعتِ صغریٰ چھوٹی سپارش۔شفاعت کبریٰ بڑی سپارش۔ہاں نہیں سپارش بڑی۔ چھوٹا اور بڑا ہونا ایک نسبتی امر ہے۔جیسے ایک اور تین۔ایک تین سے چھوٹا اور تین ایک سے بڑا۔ اب قرآن سے ثبوت لیجئے اور ثبوت بھی کیسا جس میں یہ بات بھی ثابت ہوجائے گی کہ دونوں قسم کی سفارش آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں ثابت ہے۔پہلے چھوٹی سفارش۔

وَ لَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَ اسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ۔[3] (النساء:٦۵)

---

[1] اور گناہ بخشواتے ہیں ایمان والوں کے۔اے رب ہمارے ہر چیز سمائی ہے تیری مہر اور خبر میں۔سو معاف کر ان کو جو توبہ کریں اور چاہیں تیری راہ اور بچا ان کو آگ کی مار سے۔ [2] اور گناہ بخشواتے ہیں زمین والوں کے۔

[3] اور ان لوگوں نے جس وقت اپنا برا کیا تھا اگر آتے تیرے پاس پھر اللہ سے بخشواتے اور بخشواتا ان کو رسول تو اللہ کو پاتے معاف کرنے والا مہربان۔

خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَ تُزَكِّيْهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ ؕ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۔ (التوبہ:۱۰۳)[1]

دیکھو یہاں صرف منافقوں کے گروہ کی شفاعت کا تذکرہ ہے۔اس لئے یہ شفاعت صغریٰ شفاعت ہوئی اور کبریٰ شفاعت کا ذکر ان آیات شریفہ میں ہے جن کے ذریعے آپ بڑے جوش وخروش سے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے گنہگار ہونے کا استدلال کرتے ہیں۔ وہ آیات اس قسم کی ہیں۔
وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ۔[2] (محمد:۲۰)

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۹۶، ۲۹۷)

شفاعت ایک قسم کی دعا ہے اور دعا کا مؤثر ہونا کل مذاہب تاریخیہ میں مسلّم اور دعا کیلئے یا دعا کی قبولیت کیلئے گناہوں سے پاک ہونا ہرگز ہرگز شرط نہیں۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۹۷)

## ۸۹۔ وَ قِيْلِهٖ يٰرَبِّ اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ قَوْمٌ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ۔

ترجمہ ۔اور رسول اللہ کے یارب یارب کہنے کی قسم ہے کہ یہ ایسے نکمے لوگ ہیں کہ مانتے ہی نہیں۔

تفسیر۔ وَ قِيْلِهٖ ۔ یہ عطف ساعۃ پر ہے۔ ۲۔ و بمعنے رب یعنی بار بار اس کا کہنا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

## ۹۰۔ فَاصْفَحْ عَنْهُمْ وَ قُلْ سَلٰمٌ ؕ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ۔

ترجمہ۔ تو خیر تُو ان سے منہ پھیر لے اور کہہ دے سلام۔ آگے چل کر یہ معلوم کرلیں گے۔

تفسیر۔ فَاصْفَحْ عَنْهُمْ وَ قُلْ سَلٰمٌ ۔تو ان سے درگزر کر اور سلام کہہ دے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۲)

پھر عفو کر ان سے اور کہہ سلام۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اول صفحہ ۵۳ حاشیہ)

---

[1] لے ان کے مال میں سے زکوٰۃ کہ ان کو پاک کرنے اس سے اور تربیت اور دعا دے ان کو البتہ تیری دعا ان کے واسطے آسودگی ہے۔ اور اللہ سب سنتا ہے جانتا۔ [2] اور معافی مانگ اپنے گناہ کے واسطے اور ایماندار مردوں اور عورتوں کے لئے۔

# سُوْرَۃُ الدُّخَانِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورۂ دخان کو پڑھنا شروع کرتے ہیں صاحبِ جلال و جمال اللہ کے اسم شریف سے جس کا مظہر رحمٰن و رحیم ہے۔

۱۱۔ فَارْتَقِبْ یَوْمَ تَاْتِی السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِیْنٍ ۔

ترجمہ۔ تو تُو اس وقت کا منتظر رہ جس دن آسمان لے آوے ایک ظاہر دھواں۔

تفسیر۔ تَاْتِی السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِیْنٍ ۔قحط کے دن آئیں گے جن کی وجہ سے آسمان دھواں دھار نظر آئے گا۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

جب ابن صیاد کی بعض مشابہ بہ دجال شعبدہ بازیوں کا حال نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور پہنچا تو آپؐ اس کے پاس تشریف لے گئے اور اسے پوچھا اَتَشْھَدُ اَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ کیا تو گواہی دیتا ہے کہ میں اللہ کا رسول ہوں۔ اس نے جواب دیا۔ آپ اُمیوں کے رسول ہیں۔ پھر اس نے اپنی نسبت سوال کیا تو آپؐ نے جواب دیا کہ میں اللہ کے سب رسولوں کو مانتا ہوں۔ اس سے اس احتیاط کا پتہ چلتا ہے جو انبیاء کرتے ہیں۔ یہ اور ان کے پیرو لوگ کبھی تکذیب کی راہ اختیار نہیں کرتے۔ پھر آپؐ نے پوچھا کہ میرے دل میں اس وقت کیا ہے۔ تو اُس نے دُخ کہا۔ روایات میں آیا ہے۔ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس وقت یَوْمَ تَاْتِی السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِیْنٍ کا خیال فرمایا تھا۔ ابن عربی نے اپنا ایک ذوقی لطیفہ اس واقعہ کے متعلق لکھا ہے۔ وہ کہتے ہیں۔ ابنِ صیاد کو دُخ بھی معلوم نہ ہوتا۔ مگر حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے طور پر بغیر صریح امر ربی تشریف لے گئے تھے۔ میں نے اس حکایت سے یہ فائدہ اٹھایا ہے کہ مباحثہ کبھی اپنی خواہش سے نہیں کرنا چاہیے اور کبھی پہل نہ کرو۔

چنانچہ میرا معمول ہے کہ جب بات گلے پڑ جائے۔تو پھر میں اللہ سے دعا مانگتا ہوں۔اور خدا کے فضل سے ہمیشہ کامیاب ہوتا ہوں۔اور مجھے کوئی ایسا واقعہ یادنہیں کہ میں نے کسی مباحثہ میں زِک اٹھائی ہو۔ماموریں کی جدا بات ہے۔انہیں تو اللہ کے حکم سے بعض وقت چیلنج کرنا پڑتا ہے۔مگر غور سے دیکھا جائے تو ابتدا ان کی طرف سے بھی نہیں ہوتی۔(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۲۔ماہ فروری ۱۹۱۲ء صفحہ ۸۴،۸۵)

يَوْمَ تَاْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ۔[1] اس آیت کے شانِ نزول میں لکھا ہے۔مکے میں جب قحط نہایت سخت پڑا۔ابوسفیان آپؐ کے پاس آئے اور کہا تو صلہ رحمی کا حکم کرتا ہے۔اور دیکھ تیرے باعث ہم کیسے وبال میں ہیں۔تو دعا کر۔آپؐ نے دعا کی۔جناب یوسفؑ نے تو فرعونی خزانہ سے غلہ دلایا تھا۔آپؐ نے الٰہی خزانہ سے دلایا۔(بخاری۔سورۃ دخان)

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اول صفحہ ۷۲)

۱۷۔ يَوْمَ نَبْطِشُ الْبَطْشَةَ الْكُبْرٰى ۚ اِنَّا مُنْتَقِمُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور جس دن ہم بڑی پکڑ پکڑیں گے ہم تو بدلہ لینے والے ہیں۔

تفسیر۔ الْبَطْشَةَ الْكُبْرٰى۔جنگ بدر۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۱۸،۱۹۔وَ لَقَدْ فَتَنَّا قَبْلَهُمْ قَوْمَ فِرْعَوْنَ وَ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ۔ اَنْ اَدُّوْۤا اِلَيَّ عِبَادَ اللّٰهِ ؕ اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ۔

ترجمہ۔ اور بے شک ہم آزما چکے ہیں ان سے پہلے فرعون کی قوم کو اور ان کے پاس معزز پیغمبر آیا تھا۔کہ میرے ساتھ کر دو اللہ کے بندوں کو(یعقوب کی اولاد کو) میں تمہارے پاس بھیجا ہوا آیا ہوں، امانت دار ہوں۔

تفسیر۔ اور ہر آئینہ آزمایا ہم نے ان سے پہلے فرعون کی قوم کو اور آیا ان لوگوں کو رسول بزرگ کہ حوالے کرو طرف میرے اللہ کے بندوں کو ہر آئینہ میں تم لوگوں کا امانت دار اور رسول ہوں۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اول صفحہ ۱۵۰ حاشیہ)

---

[1] جس دن لاوے آسمان دھواں صریح۔

۲۱۔ وَ اِنِّیْ عُذْتُ بِرَبِّیْ وَ رَبِّکُمْ اَنْ تَرْجُمُوْنِ۔

ترجمہ۔اور میں پناہ مانگتا ہوں میرے اور تمہارے رب سے اس سے کہ تم مجھ کو سنگسار کرو۔

تفسیر۔ وَ اِنِّیْ عُذْتُ بِرَبِّیْ۔ یہ دعا میری مجربہ ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۳۰۔ فَمَا بَکَتْ عَلَیْہِمُ السَّمَآءُ وَ الْاَرْضُ وَ مَا کَانُوْا مُنْظَرِیْنَ۔

ترجمہ۔ تو اُن پر آسمان وزمین نہ روئے (مذہبی اور دنیوی لوگ) اور نہ اُن کو مہلت ملی نہ خود رو سکے اور نہ نادم ہو سکے۔

تفسیر۔ فَمَا بَکَتْ عَلَیْہِمُ السَّمَآءُ۔ ا۔اہل ملک و اہل زمین ۲۔اس وقت خاص بارش کے چند قطرے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۵۰۔ ذُقْ اِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْکَرِیْمُ۔

ترجمہ۔ چکھ تُو تو بڑا عزت والا سردار تھا۔

تفسیر۔ عزت بمعنی حمیت ضد جاہلیت ہے۔دیکھو قرآن میں ایک جگہ اس کا استعمال ہوا ہے۔

اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ فَحَسْبُهٗ جَهَنَّمُ (البقرہ:۲۰۷)۔

یعنی جب اسے خدا سے ڈرنے کو کہا جاتا ہے تو اسے عزت (ضد وحمیت جاہلانہ) گناہ پر آمادہ کرتی ہے۔پس ایسے کیلئے جہنم بس ہے۔

اور عزیز کا لفظ جو اس سے مشتق ہوا ہے۔قرآن میں (سورۂ دخان) شریر جہنمی پر جب جہنم میں ڈالا جائے گا بولا گیا ہے۔ذُقْ اِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْکَرِیْمُ ۔چکھ کیونکہ تو بڑی حمیت والا اور بزرگ بنا بیٹھا تھا۔اور عزیز اور رب العزت کے معنی ایک ہی ہیں۔پس رب العزت اُس شخص سے مراد ہے جو دنیا میں متکبر اور جبار اور بڑا ضدی کہلاتا ہے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۱۵۳)

۵۷، ۵۸۔ لَا یَذُوْقُوْنَ فِیْهَا الْمَوْتَ اِلَّا الْمَوْتَةَ الْاُوْلٰی ۚ وَ وَقٰهُمْ عَذَابَ الْجَحِیْمِ ۔ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكَ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ۔

ترجمہ ۔ نہ مزہ چکھیں گے وہاں موت کا سوا پہلی موت کے (جو چکھ چکے دنیا میں) اور ان کو اللہ نے بچا لیا جہنم کی آگ سے ۔ یہ تیرے رب کا فضل ہے اور یہی تو بڑی کامیابی ہے ۔

تفسیر ۔ وَ وَقٰهُمْ عَذَابَ الْجَحِیْمِ ۔ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكَ ۔ اور بچایا ان کو دوزخ کی مار سے فضل سے تیرے رب کے ۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۸۸ حاشیہ)



# سُوْرَۃُ الْجَاثِیَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۃ جاثیہ کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اللہ کے اسم پاک سے جو بلا مبادلہ رحم کرنے والا سچی کوشش کو بے کار نہیں کرنے والا ہے۔

۷۔ تِلْكَ اٰیٰتُ اللّٰہِ نَتْلُوْھَا عَلَیْكَ بِالْحَقِّ ۚ فَبِاَیِّ حَدِیْثٍۭ بَعْدَ اللّٰہِ وَ اٰیٰتِہٖ یُؤْمِنُوْنَ۔

ترجمہ۔ یہ ہیں اللہ کی آیتیں جو ہم تجھ کو پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں ٹھیک و درست۔ پھر اب اللہ اور اس کی آیتوں کے بعد کونسی حدیث اور بات پر ایمان لائیں گے۔

تفسیر۔ فَبِاَیِّ حَدِیْثٍۭ۔ یعنی قرآن مجید کے بعد۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۱۳۔ اَللّٰہُ الَّذِیْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِیَ الْفُلْكُ فِیْہِ بِاَمْرِہٖ وَ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِہٖ وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اللہ وہ ذات پاک ہے جس نے تمہارے قبضہ میں کر دیا سمندر کو اور یہ کہ چلیں اس میں جہاز اللہ ہی کے حکم سے تاکہ تم تلاش کرو اس کا مال اور شکر گزاری اختیار کرو۔

تفسیر۔ سچ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ایمان ثریّا پر چلا جائے گا۔ دو مولویوں کا ذکر سناتا ہوں۔ ایک مولوی میرے پاس بڑے اخلاص و محبت سے بہت دن رہا آخر ایک دن مجھے کہا۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے پاس کوئی تسخیر کا عمل ہے جو آسائش کی تمام راہیں آپ کیلئے کھلی ہیں اور اتنی مخلوقِ خدا آپ کے پاس آتی ہے۔ میں نے کہا۔ عملِ تسخیر کیا ہوتا ہے۔ خدا نے تو فرما دیا کہ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الْاَرْضِ۔ سارا جہان تمہارے لئے مسخر۔ اس سے بڑھ کر اور کیا

تسخیر ہوسکتی ہے۔انسان کو چاہیے کہ دعا کرے۔دعا کی عادت ڈالے۔اس سے کامیابیوں کی تمام راہیں کھل جائیں گی۔میری یہ بات سن کر وہ ہنس دیا اور کہا۔یہ تو ہم پہلے ہی سے جانتے ہیں۔کوئی عملِ تسخیر بتلاؤ۔ایک اور مولوی تھا۔اس نے مجھ سے مباحثہ چاہا۔میں نے اُسے سمجھایا۔تم لوگوں کی تعلیم ابتداہی سے ایسی ہوتی ہے کہ ایک عبارت پڑھی اور پھر اس پر اعتراض۔پھر اس اعتراض پر اعتراض۔اسی طرح ایک لمبا سلسلہ چلا جاتا ہے۔اس سے کچھ اس قسم کی عادت ہوجاتی ہے کہ کسی کے سمجھائے سے کچھ نہیں سمجھتے۔میں تمہیں ایک راہ بتاتا ہوں۔بڑے اضطراب سے خدا تعالیٰ کے حضور دعا کرو۔اس نے بھی یہی کہا کہ یہ تو جانتے ہیں۔

غرض دعا سے لوگ غافل ہیں حالانکہ دعا ہی تمام کامیابیوں کی جڑھ ہے۔دیکھو قرآن شریف کی ابتدا بھی دعا ہی سے ہوتی ہے۔انسان بہت دعائیں کرنے سے **منعَم علیہ** بن جاتا ہے۔دکھی ہے تو شفاء ہوجاتی ہے غریب ہے تو دولتمند۔مقدمات میں گرفتار ہے تو فتحیاب۔بے اولاد ہے تو اولاد والا ہوجاتا ہے۔نماز روزہ سے غافل ہے تو اسے ایسا دل دیا جاتا ہے کہ خدا کی محبت میں مستغرق رہے۔اگر کسل ہے تو اسے وہ ہمت دی جاتی ہے جس سے بلند پروازی کر سکے۔کاہلی ، سستی ہے تو اس سے یہ بھی دور ہوجاتی ہے۔غرض ہر مرض کی دوا ہر مشکل کی مشکل کشا یہی دعا ہے۔

(بدر جلد ۷ نمبر ۳ مورخہ ۲۳ /جنوری ۱۹۰۸ء صفحہ ۱۰)

## ۲۰۔ اِنَّهُمْ لَنْ يُّغْنُوْا عَنْكَ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا ؕ وَ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۚ وَ اللّٰهُ وَلِيُّ الْمُتَّقِيْنَ۔

ترجمہ۔ وہ تو تجھے کچھ بھی مدد نہ دے سکیں گے اللہ کے مقابلہ میں۔کچھ شک نہیں کہ بے جا کام کرنے والے لوگ ایک دوسرے کے دشمن ہیں اور اللہ تو متقیوں ہی کا دوست ہے۔

تفسیر۔ تقویٰ کے باعث اللہ تعالیٰ متقی کے لئے مکتفی ہو جاتا ہے۔اور اس سے ولایت ملتی ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ وَلِيُّ الْمُتَّقِيْنَ۔ (الحکم جلد ۶ نمبر ۳۹ مورخہ ۳۱/اکتوبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۵)

۲۴۔ اَفَرَءَیْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰھَہٗ ھَوٰىہُ وَ اَضَلَّہُ اللّٰہُ عَلٰی عِلْمٍ وَّ خَتَمَ عَلٰی سَمْعِہٖ وَ قَلْبِہٖ وَ جَعَلَ عَلٰی بَصَرِہٖ غِشٰوَۃً ؕ فَمَنْ یَّھْدِیْہِ مِنْۢ بَعْدِ اللّٰہِ ؕ اَفَلَا تَذَکَّرُوْنَ۔

ترجمہ۔ بھلا تو نے دیکھا اس کو جس نے اپنا معبود بنا لیا اپنی خواہش کو اور اس کو گمراہ کر دیا اللہ نے علم ہوتے ہوئے اور مہر لگا دی اس کے کان اور دل پر اور اس کی آنکھوں پر پردہ ڈال دیا تو اللہ کے گمراہ کرنے کے بعد اس کی کون رہنمائی کر سکے۔تو کیا تم کچھ بھی نہیں سوچتے اور نصیحت نہیں پکڑتے۔

تفسیر۔ اَفَرَءَیْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰھَہٗ ھَوٰىہُ۔تم دیکھتے ہو بعض آدمی اپنی خواہش کو معبود بنا لیتے ہیں۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن ۲ ۱۴ حاشیہ)

۲۵۔وَ قَالُوْا مَا ھِیَ اِلَّا حَیَاتُنَا الدُّنْیَا نَمُوْتُ وَ نَحْیَا وَ مَا یُھْلِکُنَآ اِلَّا الدَّھْرُ ۚ وَمَا لَھُمْ بِذٰلِکَ مِنْ عِلْمٍ ۚ اِنْ ھُمْ اِلَّا یَظُنُّوْنَ۔

ترجمہ۔ اور کہتے ہیں یہ کیا (جھگڑا ہے) بس ہماری زندگی تو یہی دنیا کی ہے ہم مرتے ہیں اور جیتے ہیں اور ہمیں تو کوئی بھی نہیں مارتا مگر زمانہ اور ان کو اس کا کچھ علم بھی نہیں (دہریوں کو صحیح علم نہیں ہوتا) وہ تو صرف اٹکلیں دوڑاتے ہیں۔

تفسیر۔ اور وہ کہتے ہیں۔ ہماری دنیا کی زندگی ہے (یہیں) ہم مرتے ہیں اور جیتے ہیں اور زمانہ ہی ہمیں ہلاک کرتا ہے۔انہیں اس بات کا کچھ بھی علم نہیں۔ وہ تو بس اٹکلیں دوڑاتے ہیں۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن ۱۹۱ حاشیہ)



# سُوْرَۃُ الْاَحْقَافِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورۂ احقاف کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس بابرکت اللہ کے نام سے جو سب کچھ دے چکا ہے اور نتیجے دینے کو بھی تیار ہے۔

۵۔ قُلْ اَرَءَیْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ اَرُوْنِیْ مَاذَا خَلَقُوْا مِنَ الْاَرْضِ اَمْ لَھُمْ شِرْکٌ فِی السَّمٰوٰتِ ؕ اِیْتُوْنِیْ بِکِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ ھٰذَآ اَوْ اَثٰرَۃٍ مِّنْ عِلْمٍ اِنْ کُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ۔

ترجمہ۔ کہہ دے بھلا دیکھو تو سہی جن کو تم پکارتے ہو اللہ کے سوا مجھ کو دکھاؤ تو انہوں نے کیا پیدا کیا زمین میں یا ان کا کچھ ساجھا ہے آسمان میں۔ تم میرے پاس کوئی کتاب تو لاؤ اس سے پہلے کی یا کوئی علمی نشان بتاؤ یا کوئی علمی روایت جب تم سچے ہو۔

تفسیر۔ مَاذَا خَلَقُوْا مِنَ الْاَرْضِ ۔ ارضی اشیاء میں سے کوئی ایک بنائی؟ ثابت ہوا۔ مسیحؑ نے چمگاڈر نہیں بنائی۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۶۔ وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ یَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ مَنْ لَّا یَسْتَجِیْبُ لَہٗٓ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ وَھُمْ عَنْ دُعَآئِھِمْ غٰفِلُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اس سے زیادہ گمراہ کون ہے جو اللہ کے سوا ایسوں کو پکارے جو اس کو جواب تک نہ دیں قیامت کے دن تک اور ان کے پکارنے تک کی خبر نہیں۔

تفسیر۔ وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ یَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ۔ اور اس سے زیادہ کون گمراہ ہے جو اللہ کے سوا دوسروں کی عبادت کرتا ہے۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۳۱)

۹۔ اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ؕ قُلْ اِنِ افْتَرَيْتُهٗ فَلَا تَمْلِكُوْنَ لِيْ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا ؕ هُوَ اَعْلَمُ بِمَا تُفِيْضُوْنَ فِيْهِ ؕ كَفٰى بِهٖ شَهِيْدًۢا بَيْنِيْ وَ بَيْنَكُمْ ؕ وَ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ۔

ترجمہ۔ کیا یہ لوگ کہتے ہیں کہ قرآن کو نبی نے اپنے دل سے بنا لیا ہے تو جواب دے دے کہ اگر میں اس کو بنا لایا ہوں اپنے دل سے تو تم اللہ سے میرا کچھ پیچھا نہیں چھڑا سکتے وہی بخوبی جانتا ہے جن کاموں میں تم لگے ہوئے ہو تو اللہ کی یہ غیب گوئی کافی ہے تمہارے میرے درمیان شہادت دینے کو اور وہی غفور الرحیم ہے۔

تفسیر۔ کیا کہتے ہیں یہ بنا لایا تو کہہ اگر میں بنا لایا ہوں تو تم میرا بھلا نہیں کر سکتے۔ اللہ کے سامنے کچھ۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۱۹۹ حاشیہ)

۱۰،۱۱۔ قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ وَ مَاۤ اَدْرِيْ مَا يُفْعَلُ بِيْ وَ لَا بِكُمْ ؕ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰۤى اِلَيَّ وَ مَاۤ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ۔ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَ كَفَرْتُمْ بِهٖ وَ شَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْۢ بَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰى مِثْلِهٖ فَاٰمَنَ وَ اسْتَكْبَرْتُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ۔

ترجمہ۔ تو کہہ دے میں نیا اور انوکھا رسول تو نہیں ہوں اور میں جانتا نہیں کہ میرے ساتھ اور تمہارے ساتھ کیا کیا جائے گا اور میں تو اُسی پر چلوں گا جو میری طرف وحی کی جاتی ہے اور میں ہوں ہی کیا صرف ایک کھلم کھلا دشمنوں کو ڈرانے والا ہی۔ تو کہہ دے بھلا غور کرو یہ قرآن اگر اللہ ہی کی طرف سے ہو اور تم نے اس کو نہ مانا اور بنی اسرائیل کا ایک حکمران شہادت دے چکا اپنے مثیل کی تو وہ ایمان لا چکا اور تم نے اپنے کو بڑا سمجھا اور دوسرے کو حقیر۔ کچھ شک نہیں کہ ظالم لوگ جس راہ پر چل رہے ہیں وہ تو اللہ کی بتائی ہوئی نہیں۔

تفسیر۔ ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا لطیف ارشاد فرمایا قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ کہہ دو کہ میں کوئی نیا رسول تو نہیں آیا۔ مجھ سے پیشتر ایک دراز سلسلہ انبیاء و رسل کا گزرا

ہے۔ ان کے حالات دیکھو۔ وہ کھاتے پیتے بھی تھے۔ بیویاں بھی رکھتے تھے۔ پھر مجھ میں تم کون سی انوکھی اور نرالی بات پاتے ہو غرض یہ مامور ایک ہی قسم کے حالات اور واقعات رکھتے ہیں۔ ان پر اگر انسان خدا ترسی اور عاقبت اندیشی سے غور کرے تو وہ ایک صحیح رائے اور یقینی نتیجہ پر پہونچ سکتا ہے۔ (الحکم جلد ۵ نمبر ۶ مورخہ ۱۷ر فروری ۱۹۰۱ء صفحہ ۶)

ہمارے سید و مولیٰ فرماتے ہیں کہ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ میں کوئی نیا رسول تو نہیں آیا۔ آدم سے لے کر اب تک جو رسول آئے ہیں۔ ان کو پہچانو۔ ان کی معاشرت، تمدن اور سیاست کیسی تھی اور ان کا انجام کیا ہوا؟ ان کی صداقت کے کیا اسباب تھے۔ ان کی تعلیم کیا تھی۔ ان کے اصحاب نے اُن کو پہلے پہل کس طرح مانا۔ ان کے مخالفوں اور منکروں کا چال چلن کیسا تھا اور ان کا انجام کیا ہوا؟ یہ ایک ایسا اصل تھا کہ اگر اِس وقت کے لوگ اس معیار پر غور کرتے تو ان کو ذرا سی دقت پیش نہ آتی۔ اور ایک مجدد، مہدی، مسیح مرسل من اللہ کے ماننے میں ذرا بھی اشکال نہ ہوتا۔ مگر اپنے خیالات ملکی اور قومی رسوم، بزرگوں کے عادات کے ماننے میں تو بہت بڑی وسعت سے کام لیتے ہیں۔ اور خدا تعالیٰ کے ماموروں اور اس کے احکام کیلئے خدا کے علم اور حکمت کے پیمانہ کو اپنی ہی چھوٹی سی کھوپڑی سے ناپنا چاہتے ہیں۔ ہر ایک امام کی شناخت کیلئے یہ عام قاعدہ کافی ہے کہ کیا یہ کوئی نئی بات لے کر آیا ہے؟ اگر اس پر غور کرے تو تعجب کی بات نہیں ہے جو اللہ تعالیٰ اصل حقیقت کو اس پر کھول دے۔ ہاں یہ ضروری ہے کہ اپنے آپ کو ہیچ سمجھے اور تکبر نہ کرے۔ ورنہ تکبر کا انجام یہی ہے کہ محروم رہے۔ (الحکم جلد ۵ نمبر ۱۹ مورخہ ۲۴ر مئی ۱۹۰۱ء صفحہ ۱۰-۱۱)

ہمارے سید و مولیٰ ہادیٔ کامل محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی رسالت اور نبوت کو پیش کرتے ہوئے یہی فرمایا اور یہی آپ کو ارشاد ہوا۔ قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ میں کوئی نیا رسول تو نہیں آیا ہوں۔ جو رسول پہلے آتے رہے ہیں۔ ان کے حالات اور تذکرے تمہارے پاس ہیں۔ ان پر غور کرو اور سبق سیکھو کہ وہ کیا لائے۔ اور لوگوں نے ان پر کیا اعتراض کئے۔ کیا باتیں تھیں جن پر عمل درآمد کرنے کی وہ تاکید فرماتے تھے اور کیا امور تھے جن سے نفرت دلاتے تھے۔ پھر اگر مجھ میں

کوئی نئی چیز نہیں ہے تو اعتراض کیوں ہے؟ کیا تمہیں معلوم نہیں؟ ان کے معترضوں کا انجام کیا ہوا تھا؟

(الحکم جلد ۶ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۲ء صفحہ ۸)

قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ۔ ان کو کہہ دو کہ میں نے کوئی نیا دعویٰ نہیں کیا۔ نئے رسول کیلئے مشکلات ہوتی ہیں لیکن جس سے پہلے اور رسول اور نواب اور ملوک اور راست باز گزر چکے ہیں اس کو کوئی مشکلات نہیں ہوتیں۔ جن ذرائع سے پہلے راست بازوں کو شناخت کیا ہے۔ وہی ذریعے اس کی شناخت کیلئے کافی اور حجت ہیں۔ تعلیم میں مقابلہ کرلے۔ اس کا چال چلن دیکھ لے کہ پہلے راست بازوں جیسا ہے یا نہیں۔ دشمن کو دیکھ لے کہ اسی رنگ کے ہیں یا نہیں۔ آدمی کو ایک آسان راستہ نظر آتا ہے مگر خدا کے فضل سے مجھے محض اللہ ہی کے فضل سے اس آیت کے قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ کے بعد راست باز کی شناخت میں کوئی مشکل نہیں پڑی۔

(الحکم جلد ۷ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۲)

قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ (الاحقاف:۱۰) کہہ دے میں کوئی نیا رسول دنیا میں نہیں آیا دنیا میں مجھ سے پہلے رسول آتے رہے ہیں تم نے اگر کسی کو راستباز اور صادق مانا ہے تو جس قاعدہ اور معیار سے مانا ہے تو وہی قاعدہ اور معیار میرے لئے بس ہے۔ میں نے قرآن شریف کے اس استدلال کی بنا پر بارہا ان لوگوں سے جو حضرت میرزا صاحب کے متعلق سوال اور بحث کرتے ہیں پوچھا کہ تم نے کبھی کسی کو دنیا میں راستباز اور صادق تسلیم کیا ہے یا نہیں؟ اگر کیا ہے تو وہ ذریعے اور معیار کیا تھے؟ جن ذریعوں سے تم نے صادق تسلیم کیا ہے پھر میرا ذمہ ہوگا کہ اس معیار پر اپنے صادق امام کی راستبازی اور صداقت ثابت کردوں۔ میں نے بارہا اس گُر اور اصول سے بہتوں کو لاجواب اور خاموش کرایا ہے اور یہ میرا مجرب نسخہ ہے اس راہ سے اگر چلو تو تم تمام مباحث کا دو لفظوں میں فیصلہ کردو۔

(الحکم جلد ۶ نمبر ۱۴ مورخہ ۱۷؍ نومبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۴)

شَاهِدٌ کی تنوین واسطے تفخیم و تعظیم کے ہے۔اور لفظِ مِثْلِہٖ قابلِ غور ہے......

حضرت موسیٰؑ کا قصہ بتکرار و کثرت قرآن میں مذکور ہونا۔اس امر کا اشارہ اور اظہار کرتا ہے کہ قرآن اپنے رسولِ نبیؐ عربی کو مثیلِ موسیٰؑ ثابت کرتا ہے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۱۹۷)

جو لوگ پیچھے آتے ہیں۔وہ بڑے خوش نصیب ہوتے ہیں۔کیونکہ پہلے لوگوں کے حالات ان تک پہنچ جاتے ہیں۔پس عقلمند ان سے فائدہ اٹھا کر خود ان غلطیوں میں نہیں پڑتے جن میں وہ پڑ کر ہلاک ہوئے بلکہ ان راہوں پر چلتے ہیں۔جن پر اگلے چل کر فائز المرام ہوئے۔حضرت نبی کریم صلعم نے اپنی صداقت کی دلیل پیش کی اور لوگوں کو متوجّہ کیا کہ مجھ سے پہلے کئی رسول ہو چکے ہیں۔خصوصًا بنی اسرائیل میں سے ایک عظیم الشان اپنے مثیل ہونے کی گواہی دے چکا ہے۔وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنۢ بَنِيٓ إِسۡرَٰٓءِيلَ عَلَىٰ مِثۡلِهِۦ ان کے منہاج پر غور کرو تو میرا صدق کھل جائے گا۔پھر صحابہ کرامؓ سے بڑھ کر ہم خوش قسمت ہیں کہ ہم میں جو ولی اللہ آیا اس سے پہلے ہزاروں اولیاء اللہ گزر چکے ہیں۔ان کی کتابیں ہمارے پاس محفوظ ہیں۔تمام دنیا کی رسالتیں کھل کر ہم تک پہنچ چکی ہیں۔مجوسیوں، یہودیوں، نصرانیوں، ہندوؤں کے پیغمبروں اور ان کے مذہب کی کتابیں مل سکتی ہیں۔پس ایسے وقت میں اگر کوئی تقویٰ سے لبریز دل لے کر غور کرتا تو اس فرستادۂ الٰہی کی شناخت میں اسے کیا مشکل تھی۔ آسمان سے نزول کے معنے بھی ایلیاء کی پیشگوئی یوحنا میں پوری ہونے سے حل ہو چکے ہیں۔ملاکی نبی باب ۴ آیت ۵ میں ارشاد ہوتا ہے۔دیکھو۔خداوند کے بزرگ اور ہولناک دن کے آنے سے پیشتر میں ایلیا نبی کو تمہارے پاس بھیجوں گا اور وہ باپ دادا کے دلوں کو بیٹوں کی طرف اور بیٹیوں کے دلوں کو ان کے باپ دادوں کی طرف مائل کرے گا۔یہ پیشگوئی ہے۔اس کے پورا ہونے کا حال متی باب ۱۱ آیت ۷ میں پڑھو۔الیاس جو آنے والا تھا۔یہی ہے۔چاہو تو قبول کرو۔انجیل مرقس باب ۹ ورس ۱۱۔۱۳ میں یہی مضمون ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۴۔ماہ جولائی ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۷۹۔۱۸۰)

شَاهِدٌ مِّنۢ بَنِيٓ إِسۡرَٰٓءِيلَ ۔ یعنی حضرت موسیٰؑ پیشگوئی فرما چکے ہیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۱۶۔ وَ وَصَّیْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَیْهِ اِحْسٰنًا ؕ حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ كُرْهًا وَّ وَضَعَتْهُ كُرْهًا ؕ وَ حَمْلُهٗ وَ فِصٰلُهٗ ثَلٰثُوْنَ شَهْرًا ؕ حَتّٰۤی اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَ بَلَغَ اَرْبَعِیْنَ سَنَةً ۙ قَالَ رَبِّ اَوْزِعْنِیْۤ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْۤ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَ عَلٰی وَالِدَیَّ وَ اَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَ اَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ؕۚ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْكَ وَ اِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ۔

ترجمہ۔اور ہم نے انسان کو وصیت کی ماں باپ کے ساتھ نیک سلوک کرنے کی۔اُس کو پیٹ میں رکھا اس کی ماں نے تکلیف سے اور جنا تکلیف سے اور اس کا پیٹ میں رہنا اور دودھ چھڑائی تیس مہینے کی ہے۔یہاں تک کہ جب پہنچا اپنی جوانی کو اور چالیس برس کا ہوا تو لگا کہنے اے میرے ربّ! مجھ کو اس بات کی توفیق دے کہ میں شکر ادا کروں تیرے احسان کا جو تُو نے مجھ پر اور میرے ماں باپ پر کیا اور یہ کہ میں نیک کام کروں جس سے تو راضی ہو اور میری اولاد میں نیک بختی پیدا کر۔ میں نے تیری طرف رجوع کیا اور میں فدائی فرمانبرداروں میں سے ہوں۔

تفسیر۔ بڑے ہی بدقسمت وہ لوگ ہیں جن کے ماں باپ دنیا سے خوش ہو کر نہیں گئے۔باپ کی رضامندی کو میں نے دیکھا ہے اللہ کی رضامندی کے نیچے ہے اور اس سے زیادہ کوئی نہیں۔ افلاطون نے غلطی کھائی ہے وہ کہتا ہے ’’ہماری روح جو اوپر اور منزہ تھی ہمارے باپ اسے نیچے گرا کر لے آئے‘‘

وہ جھوٹ بولتا ہے۔وہ کیا سمجھتا ہے روح کیا ہے۔نبیوں نے بتلایا ہے کہ یہاں ہی باپ نطفہ تیار کرتا ہے پھر ماں اس نطفہ کو لیتی ہے اور بڑی مصیبتوں سے اسے پالتی ہے۔۹ مہینے پیٹ میں رکھتی ہے بڑی مشقت سے حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ كُرْهًا وَّ وَضَعَتْهُ كُرْهًا اسے مشقت سے اٹھائے رکھتی ہے اور مشقت سے جنتی ہے۔اس کے بعد وہ دو سال یا کم از کم پونے دو سال اسے بڑی تکلیف سے رکھتی ہے اور اسے پالتی ہے۔رات کو اگر وہ پیشاب کر دے تو بستر کی گیلی طرف اپنے نیچے کر لیتی ہے اور خشک طرف بچے کو کر دیتی ہے۔

انسان کو چاہیے کہ اپنے ماں باپ (یہ بھی میں نے اپنے ملک کی زبان کے مطابق کہہ دیا۔ ورنہ باپ کا حق اول ہے اس لئے باپ ماں کہنا چاہیے) سے بہت ہی نیک سلوک کرے۔تم میں سے جس کے ماں باپ زندہ ہیں۔ وہ ان کی خدمت کرے۔ اور جس کے ایک یا دونوں وفات پا گئے ہیں۔ وہ ان کیلئے دعا کرے۔صدقہ دے اور خیرات کرے۔

ہماری جماعت کے بعض لوگوں کو غلطی لگی ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ مردہ کو کوئی ثواب وغیرہ نہیں پہنچتا۔ وہ جھوٹے ہیں۔ان کو غلطی لگی ہے۔ میرے نزدیک دعا ،استغفار ،صدقہ ،خیرات بلکہ حج ، زکوٰۃ ،روزے یہ سب کچھ پہنچتا ہے۔ میرا یہی عقیدہ ہے اور بڑا مضبوط عقیدہ ہے۔

ایک صحابی نبی کریم صلعم کے پاس حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ میری ماں کی جان اچانک نکل گئی ہے۔ اگر وہ بولتی تو ضرور صدقہ کرتی۔ اب اگر میں صدقہ کروں تو کیا اسے ثواب ملے گا تو نبی کریم صلعم نے فرمایا۔ ہاں۔تو اس نے ایک باغ جو اس کے پاس تھا صدقہ کر دیا۔

میری والدہ کی وفات کی تار جب مجھے ملی ۔تو اس وقت میں بخاری پڑھا رہا تھا۔ وہ بخاری بڑی اعلیٰ درجہ کی تھی۔ میں نے اس وقت کہا۔ اے اللہ۔ میرا باغ تو یہی ہے۔تو میں نے پھر وہ بخاری وقف کر دی۔ فیروز پور میں فرزند علی کے پاس ہے۔

(الفضل جلد ا نمبر ۲۵ مورخہ ۳/دسمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

## ۳۰۔ وَ اِذْ صَرَفْنَآ اِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ يَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ ۚ فَلَمَّا حَضَرُوْهُ قَالُوْٓا اَنْصِتُوْا ۚ فَلَمَّا قُضِيَ وَلَّوْا اِلٰى قَوْمِهِمْ مُّنْذِرِيْنَ ۔

ترجمہ۔ اور جب ہم نے پھیرا تیری طرف جنّوں میں سے چند آدمیوں کو کہ وہ سننے لگے قرآن کو جب پیغمبر کے پاس آ چکے تو آپس میں باتیں کرنے لگے کہ چپ رہو تو جب وہ پورا ہو گیا لوٹ کر پہنچے قوم کی طرف ڈراتے ہوئے۔

تفسیر۔ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ ۔ کچھ پہاڑی لوگ تھے۔ یہودی معلوم ہوتے تھے۔ نصیبین کے رہنے والے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۳۱۔ قَالُوْا یٰقَوْمَنَاۤ اِنَّا سَمِعْنَا كِتٰبًا اُنْزِلَ مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰى مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ یَهْدِیْۤ اِلَى الْحَقِّ وَ اِلٰى طَرِیْقٍ مُّسْتَقِیْمٍ۔

ترجمہ۔ کہنے لگے اے ہماری قوم! ہم نے ایک کتاب سنی جو نازل ہوئی ہے موسیٰ کے بعد تصدیق کرتی ہے سب اچھی باتوں کی جو سامنے پیش ہوئی ہیں اور ایک سچی بات کی رہ نمائی کرتی ہے سیدھی راہ کی طرف۔

تفسیر۔ بولے اے قوم ہماری ہم نے سنی ایک کتاب جو اتری ہے موسیٰؑ کے پیچھے۔ سچا کرتی سب اگلیوں کو سمجھاتی سچا دین اور راہ سیدھی۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۱۹۷ حاشیہ)

۳۲، ۳۳۔ یٰقَوْمَنَاۤ اَجِیْبُوْا دَاعِیَ اللّٰهِ وَ اٰمِنُوْا بِهٖ یَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَ یُجِرْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِیْمٍ۔ وَ مَنْ لَّا یُجِبْ دَاعِیَ اللّٰهِ فَلَیْسَ بِمُعْجِزٍ فِی الْاَرْضِ وَ لَیْسَ لَهٗ مِنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِیَآءُ ؕ اُولٰٓىِٕكَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ۔

ترجمہ۔ اے ہماری قوم! اللہ کی طرف بلانے والوں کو مان لو اور ایمان لاؤ۔ تمہارے گناہ تمہارے لئے معاف کئے جائیں گے اور ٹیس دینے والے عذاب سے تم پناہ میں آ ہی جاؤ گے۔ اور جو نہ مانے گا اللہ کی طرف بلانے والے کو تو وہ تھکا نہ سکے گا ملک میں اور اللہ کے سوا اس کا کوئی بھی مددگار نہیں۔ تو یہی لوگ صریح گمراہی میں ہیں۔

تفسیر۔ اے قوم ہماری مانو اللہ کے بلانے والے کو اور اس پر یقین لاؤ کہ بخشے تم کو کچھ تمہارے گناہ اور بچاوے تم کو ایک دکھ کی مار سے اور جو کوئی نہ مانے گا اللہ کے بلانے والے کو تو وہ نہ تھکا سکے گا بھاگ کر زمین میں اور کوئی نہیں اس کو اس کے سوائے مددگار۔ وہ لوگ بھٹکے ہیں صریح۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۱۹۹ حاشیہ)



# سُوْرَةُ مُحَمَّدٍ مَّدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔

ہم سورۂ محمد کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اللہ کے اسم شریف سے جو رحمن ورحیم ہے۔

۲۔ اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ صَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَضَلَّ اَعْمَالَهُمْ ۔

ترجمہ۔ جن لوگوں نے حق کو چھپایا اور اللہ کی راہ سے روکا ان کے اعمال اکارت گئے۔

تفسیر۔ خدا تعالیٰ کی ذات اس سے پاک ہے کہ اسے گمراہ کرنے والا کہا جائے۔ اس لئے کہ خود قرآن مجید نے مختلف مقامات میں بڑے بڑے لوگوں اور شریروں کی نسبت کہا ہے کہ وہ گمراہ اور ہلاک کرنے والے ہوتے ہیں۔ چنانچہ......... اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ صَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَضَلَّ اَعْمَالَهُمْ۔

جو لوگ منکر ہوئے۔ اور اللہ کے راہ سے روکتے ہیں۔ اللہ نے ان کے عمل باطل کر دیئے۔

(نور الدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۰۰)

۵۔ فَاِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَضَرْبَ الرِّقَابِ ؕ حَتّٰۤى اِذَاۤ اَثْخَنْتُمُوْهُمْ فَشُدُّوا الْوَثَاقَ ۙ فَاِمَّا مَنًّۢا بَعْدُ وَ اِمَّا فِدَآءً حَتّٰى تَضَعَ الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا ۛۚ ذٰلِكَ ؕۛ وَ لَوْ يَشَآءُ اللّٰهُ لَانْتَصَرَ مِنْهُمْ وَ لٰكِنْ لِّيَبْلُوَاۡ بَعْضَكُمْ بِبَعْضٍ ؕ وَ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَلَنْ يُّضِلَّ اَعْمَالَهُمْ ۔

ترجمہ۔ پھر جب تمہاری ملاقات ہو جاوے منکروں سے تو ان کی گردنیں مارو۔ یہاں تک کہ جب ان میں خوب خون ریزی کرو تو مضبوط قید کر لو پھر یا احسان کرنا اس کے بعد یا معاوضہ لے کر چھوڑ دینا یہاں تک کہ لڑائی رکھ دے اپنے ہتھیار۔ یہ حالت ہے اور اگر اللہ چاہتا تو خود ان سے انتقام لیتا لیکن وہ چاہتا ہے کہ آزمائیں تم کو ایک دوسرے سے اور جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے گئے تو اللہ

ہرگز اکارت نہ کرے گا ان کے اعمال۔

تفسیر۔ حَتّٰی تَضَعَ الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا۔ اس جہاد کا منشاء یہ ہے کہ جنگیں موقوف ہو جائیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

غلامی کی نسبت فرمایا

فَاِمَّا مَنًّۢا بَعْدُ وَ اِمَّا فِدَآءً حَتّٰی تَضَعَ الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا......[1]

اسلام میں مخالف قیدی جب جنگ سے آتے اور اس وقت ان کا واپس کرنا مصلحت نہ ہوتا۔ تو پرورش اور تربیت کے واسطے مجاہدین کے سپرد ہوئے اور حکم ہوتا جو کھانا تم کھاؤ۔ ان کو دو۔ جو تم پہنو۔ ان کو پہناؤ۔ طاقت سے زیادہ کام مت بتاؤ۔ ہاں جیل خانوں اور دریائے شور کے دُکھ نہ دیئے جاتے تھے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۵۳)

قیدیانِ جنگ چار قسم کے ہوتے ہیں اور اب بھی چار قسم ہیں اول وہ جو شرارت کے سبب سے اس قابل ہی نہیں رہتے کہ امنِ عام کے سخت دشمن نہ ہوں۔ ایسے لوگوں کو قتل کیا جاتا ہے۔ چنانچہ اب بھی کورٹ مارشل میں ایسا ہی ہوتا ہے۔ ایسے موذیوں کا زندہ رکھنا ایک ایسے دانت کی مثال ہے جس کے ضرر سے دوسرے دانتوں کو تکلیف پہونچتی ہے۔ اگر نکالا نہ جاوے تو سارے دانتوں پر اس کا بُرا اثر پڑ کر سب کو تباہ کر دیتا ہے۔ دوسرے وہ قیدی جن کے بدلے روپیہ دے کر یا دوسرے قیدیوں کو چھڑانے کا فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ ان دونوں کا ذکر قرآن میں یوں آیا ہے۔ وَ اقْتُلُوْهُمْ حَیْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ (البقرۃ:۱۹۲) ۲۔ اِمَّا فِدَآءً میں ہے۔ سوم۔ وہ جن کا مفت چھڑانا ہی قرینِ مصلحت ہوتا ہے۔ جن کا ذکر اِمَّا فِدَآءً میں آ گیا ہے۔ چہارم۔ وہ جن کا واپس کرنا یا ان کا بدلہ لینا یا قتل کرنا مناسب نہیں ہوتا۔ ایسے قیدی اب بھی مہذب گورنمنٹوں میں موجود ہیں اور پورٹ بلیئر وغیرہ انہیں سے آباد ہیں۔ ایسے قیدیوں کی اگر شادیاں بیاہ روک دیئے جاویں تو ان کے فطری قویٰ پر کیسا بُرا اثر پڑتا ہے۔ میرے ایک انگریزی خواں دوست نے ایسا اعتراض کیا تو میں

---

[1] پس یا احسان کیجیو پیچھے اس کے اور یا بدلہ لیجیو یہاں تک کہ رکھ دیوے لڑائی بوجھ اپنے۔

نے اس کو قیدیوں کی چاروں مثالوں سے سمجھایا تھا۔ اوّل بیمار دانت کو باندھا جاتا ہے۔ اس کی منجنوں سے مالش کی جاتی۔ پھر کاٹا جاتا۔ پھر اکھاڑ کر باہر پھینک دیا جاتا ہے۔ یہی حال ہے قیدیانِ جنگ کا۔ پس جو قیدی دائم الحبس ہوں ان کو بیاہ سے روکنا تو جائز نہیں۔ پس مرد ہوں یا عورتیں سب کو نکاح کی اجازت ہے۔ (الحکم جلد ۸ نمبر ۴ مورخہ ۳۱ /جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۴)

۱۴۔ وَ كَاَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ هِيَ اَشَدُّ قُوَّةً مِّنْ قَرْيَتِكَ الَّتِيْٓ اَخْرَجَتْكَ ۚ اَهْلَكْنٰهُمْ فَلَا نَاصِرَ لَهُمْ ۔

ترجمہ۔ اور بہت سے گاؤں جو سخت قوت دار تھے اس تیری بستی سے جس نے تجھ کو وطن سے نکال دیا ہے ہم نے ان کو تباہ کر دیا تو ان کا کوئی بھی مددگار نہ ہوا۔

تفسیر۔ اور کتنی تھیں بستیاں جو زیادہ تھیں زور میں اس تیری بستی سے۔ جس نے تجھ کو نکالا۔ ہم نے ان کو کھپا دیا پھر کوئی نہیں اُن کا مددگار۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۶۰ حاشیہ)

۱۶۔ مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ؕ فِيْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ ۚ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ ۚ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ ۚ۬ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى ؕ وَ لَهُمْ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَ مَغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ ؕ كَمَنْ هُوَ خَالِدٌ فِي النَّارِ وَ سُقُوْا مَآءً حَمِيْمًا فَقَطَّعَ اَمْعَآءَهُمْ ۔

ترجمہ۔ اس جنت کی ایک مثال جس کا متقیوں کو وعدہ کیا گیا ہے اس میں کثرت ہے ایسے پانی کی جس میں بُو نہیں اور باسی نہیں ہوتا نہریں ہیں اور کثرت سے دودھ کی نہریں ہیں جس کا ذائقہ نہیں بدلتا اور کثرت سے رَس پینے والوں کے لئے مزے ہیں اور کثرت سے صاف خالص شہد ہیں اور ان کے لئے وہاں ہر قسم کے میوے ہیں اور ان کے رب کی طرف سے مغفرت ہے (کمزوری سے حفاظت) کیا یہ لوگ برابر ہو سکتے ہیں اس کے جو ہمیشہ جلتا بھنتا رہے گا اور ان کو کھولتا ہوا پانی پلایا جائے گا اور وہ ان کی آنتوں کو ٹکڑے کر دے گا۔

تفسیر۔ حالت اس بہشت کی جو تقویٰ والوں سے وعدہ کیا گیا ہے۔ اس میں نہریں ہیں۔ اس پانی

کی جونہیں اُبستی ہیں اور نہریں ہیں اس دودھ کی جس کا مزہ نہیں بدلتا اور نہریں ہیں شراب کی جس میں مزہ ہے پینے والوں کو اور نہریں ہیں صاف کئے ہوئے شہد کی اور اس میں ہر قسم کا پھل ہے اور معافی ہے ان کے خدا کی۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۱۷۴ حاشیہ)

۲۰۔ فَاعْلَمْ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مُتَقَلَّبَكُمْ وَ مَثْوٰىكُمْ۔

ترجمہ۔ تو تُو جان رکھ کہ کوئی بھی سچا معبود نہیں اللہ کے سوا اور اپنے بشری تقاضوں کی حفاظت طلب کرتا رہ اور ایماندار مرد اور عورتوں کے لئے یہی دعائے خیر کرتا رہ اور اللہ ہی جانتا ہے تمہارے چلنے پھرنے اور ٹھہرنے کی جگہ کو۔

تفسیر۔ ایک عیسائی کے اعتراض ’’وَ اسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ ...... اور ان کے امثال سے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا گنہ گار ہونا ثابت ہوتا ہے‘‘ کے جواب میں فرمایا:

پھر کیا ہوا۔ سوچو تو سہی۔ مسیحؑ ملعون بنیں اور ان کی الوہیت اور خدائی میں بٹا نہ لگے بایں ہمہ گنہگاری کہ تمام عیسائیوں کے معاصی سے گنہگار ہوئے اور بقول ایوب عورت کے شکم سے نکل کر صادق نہیں ٹھہر سکتے تھے۔ دیکھو ایوّب۔ وہ جو عورت سے پیدا ہوا کیا ہے کہ صادق ٹھہرے۔ ۱۵ باب ۱۴۔ ایوب۔

پھر مریم جب بگناہ موروثی آدم گنہگار تھی تو مسیحؑ کو کوئی پاک نہیں ٹھہرا سکتا۔ کون ہے جو ناپاک سے پاک نکالے۔ کوئی نہیں۔ ایوب ۱۴ باب ۴۔ اور پھر عیسائیوں میں تمام آدمی آدم کے گناہ سے گنہگار ہیں اور آدم کا گناہ عورت سے شروع ہوا۔ تو مریم اور اس کا بیٹا کیسے محفوظ رہ سکتے ہیں؟ پس گنہگار اگر الوہیت سے معزول نہیں تو گنہگار نبوت اور رسالت سے کیسے معزول ہو سکتا ہے۔

اور سنو! کتب مقدسہ کا محاورہ ہے۔ مورثِ اعلیٰ کا نام لے کر قوم کو مخاطب کیا جاتا ہے۔ دیکھو یثرون (یعقوب) موٹا ہوا۔ اور اُس نے لات ماری۔ تو تُو موٹا ہو گیا۔ چربی میں چھپ گیا۔ خالق کو چھوڑ دیا۔ استثناء ۳۲ باب ۹۔ ۱۵ یعقوب کو جیسی اُس کی روشیں ہیں۔ سزا دیگا۔ ۱۲ باب ۲ ہوشیع۔ یعقوب کو اس کا

گناہ اور اسرائیل کو اُس کی خطا جتاؤں۔میکہ ۳باب ۸۔ یہ تو عہد عتیق کا محاورہ سنایا۔اب عہدِ جدید کو سنئے۔اس نے تو حد کردی ہے سنو سنو سنو۔

مسیحؑ نے ہمیں مول لے کر شریعت سے چھڑایا کہ وہ ہمارے بدلے میں لعنت ہوا۔ نامہ گلتیاں ۳باب ۱۳،۲۔قرنتی ۵ باب ۲۱۔

پس میں کہتا ہوں جب صاحبِ قوم قوم کے گناہ سے گنہگار کہا جاتا ہے۔اور جب قوم کو صاحب قوم کے نام سے مخاطب کیا جاتا ہے۔تو آپ ان آیات میں جن سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا گنہگار رہونا ثابت کرتے ہیں اس امر کو کیوں فروگزاشت کئے دیتے ہیں باایں ہمہ جن آیات سے آپ لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت الزام قائم کرتے ہیں۔ان میں یقینی طور پر بلحاظ عربی بول چال کے اعتراض ہو ہی نہیں سکتا۔مثلاً سوچو۔آیت وَ اسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ (محمد:۲۰) میں ہم کہتے ہیں۔وَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ والا واؤ عطف تفسیری کا واؤ ہے۔اور واؤ تفسیری خود قرآن میں موجود ہے۔دیکھو سورۂ رعد۔

تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ ؕ وَ الَّذِيْۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ (الرعد:۲)[۱]

تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَ قُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ (الحجر:۲)[۲]

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۱۶۰۔۱۶۱)

## ۲۳۔فَهَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ تَوَلَّيْتُمْ اَنْ تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ وَ تُقَطِّعُوْۤا اَرْحَامَكُمْ۔

ترجمہ۔تو کیا تم قریب ہو کہ اگر والی بنو تو ملک میں فساد کرو اور اپنے رشتہ داروں کا لحاظ کاٹ دو۔

تفسیر۔ فَهَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ تَوَلَّيْتُمْ ۔میں جب یہ آیت پڑھتا ہوں۔یزید یاد آجاتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

---

۱۔ یہ آیتیں قرآن کی ہیں اور جو اتارا گیا ہے تیرے پاس تیرے خدا سے وہ سچ ہے۔ ۲۔ یہ آیتیں ہیں کتاب کی اور کھلے قرآن کی۔

۳۳۔ اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَ صَدُّوْا عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَ شَآقُّوا الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَھُمُ الْھُدٰی لا لَنْ یَّضُرُّوا اللّٰہَ شَیْئًا ط وَ سَیُحْبِطُ اَعْمَالَھُمْ ۔

ترجمہ۔ بے شک جن لوگوں نے انکار کیا اور حق کو چھپایا اور اللہ کے رستے سے روکا اور رسولؐ کو دکھ دیا وہ بھی اس کے بعد کہ ان پر ظاہر ہو چکی راہ راست تو وہ لوگ اللہ کا کچھ بھی بگاڑ نہ سکیں گے اور قریب ہی اللہ ان کے اعمال اکارت کر دے گا (یعنی ان کے منصوبے غلط ہو جائیں گے)۔

تفسیر۔ سَیُحْبِطُ اَعْمَالَھُمْ ۔ان کی کوششیں بارآور نہ ہوں گی اولاً مگر دنیا میں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۳۶۔ فَلَا تَھِنُوْا وَ تَدْعُوْٓا اِلَی السَّلْمِ ۖ وَ اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ ۖ وَ اللّٰہُ مَعَکُمْ وَ لَنْ یَّتِرَکُمْ اَعْمَالَکُمْ ۔

ترجمہ۔ تو تم بودے نہ بنو اور بلاؤ صلح کی طرف یعنی جنگ کرتے رہو اور تمہیں بڑھ چڑھ کر رہو گے قسم اللہ کی (اللہ) تو تمہارے ساتھ ہے اور وہ تمہارے اعمالوں میں ہرگز تمہارا نقصان نہ کرے گا (یعنی تمہاری تدبیریں بنتی ہی جائیں گی)۔

تفسیر۔ جس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کا ان کو دعویٰ ہے۔ان کا تو یہ حال تھا کہ جب ایک جنگ میں بعض صحابہ کی غلطی سے مومنوں کے پاؤں اُکھڑ گئے تو آپ تنِ تنہا جس طرف سے تیروں کی بوچھاڑ ہو رہی تھی۔ بڑھے اور

اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِبْ اَنَا ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبْ

کا نعرہ لگانا شروع کیا۔ دیکھو صاحب۔لڑائی ہے تو مجھ سے ہے۔ میں موجود ہوں۔ اگر کوئی جاتا ہے تو جائے میں میدانِ جنگ میں موجود ہوں۔ یہ تھا آپؐ کا استقلال۔اور یہ تھی آپ کی ہمت ۔ یہ تو نبوت کے وقت کا ذکر ہے۔ اس سے پہلے بھی آپ نے نوجوانی کے عالم میں اپنے بے عدیل بیدار مغزی کا ثبوت دیا۔ آپؐ نے نوجوانوں کی ایک انجمن بنائی۔ جس کا کام تھا مظلوموں کی حمایت۔ ایک مظلوم آپ کے پاس آیا۔ جس کی شکایت اس نے کی ۔ وہ بڑا آدمی تھا۔ کوئی اسے کہنے کی جرأت نہیں کرتا تھا۔ آپ خود گئے اور کچھ ایسے دل آویز طریق سے تقریر کی کہ اس کا حق اسے دلا دیا۔ اسی

طرح قیصرِ روم کی طرف سے ایک شخص مقرر ہوا کہ وہ جوڑ توڑ کر کے عرب پر قیصرِ روم کا اثر بڑھا دے اور یہ ملک اس کے قبضے میں آ جائے۔ آپؐ نے فوراً اسے بھانپ لیا اور اس قومی نمک حرام کو پیش کر دیا۔

پس اے دوستو! تم اس نبی کی امت ہو۔ تو ایسا ہی حزم واحتیاط ، ہمت ، استقلال اور محنت اختیار کرو۔

فَلَا تَهِنُوْا وَ تَدْعُوْۤا اِلَى السَّلْمِ ۖۗ وَ اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ ۖۗ وَاللّٰهُ مَعَكُمْ وَ لَنْ يَّتِرَكُمْ اَعْمَالَكُمْ ۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۴۔ ماہ اپریل ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۷۸)

۳۹۔ هٰۤاَنْتُمْ هٰۤؤُلَآءِ تُدْعَوْنَ لِتُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ فَمِنْكُمْ مَّنْ يَّبْخَلُ ۚ وَ مَنْ يَّبْخَلْ فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ الْغَنِيُّ وَ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ ۚ وَ اِنْ تَتَوَلَّوْا يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۙ ثُمَّ لَا يَكُوْنُوْۤا اَمْثَالَكُمْ ۔

ترجمہ۔ توتم وہ لوگ ہو کہ تم کو بلایا جاتا ہے اس واسطے کہ تم اللہ کی راہ میں خرچ کرو تو کوئی تو تم میں سے ایسا ہے جو بخل کرتا ہے اور جو بخل کرتا ہے تو اپنی ہی جان کے ساتھ بخل کرتا ہے اور اللہ تو غنی ہے اور تم محتاج فقیر ہو اور اگر تم منہ پھیرو گے تو اللہ دوسری قوم کو بدل لے آئے گا تمہارے سوائے تو وہ تمہاری طرح نہ ہوں گی۔

تفسیر۔ انسان محتاج ہے کھانے پینے کا ، مکان کا ، غرض ذرے ذرے میں خدا کے حضور اس کی احتیاج ہے۔ چنانچہ اس نے فرمایا کہ وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ وَ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ حقیقی غنی اللہ کی ذات ہے۔ اور سراپا احتیاج انسان۔ جو احتیاج میں ہے اس کے برابر کوئی ذلیل نہیں۔ اسی لئے حکم ہے اسے خدا کے حضور تذلل کا۔ پھر انسان اپنے وجود میں ، اپنے بقاء میں ، دفعِ امراض میں ، رنج وراحت ، عسر ویسر ، غرض ہر حالت میں اللہ کا محتاج ہے۔

پس اللہ کا نام انسان کو یہ سمجھاتا ہے کہ حقیقی معبود، حقیقی مطاع ، حقیقی غنی ، وہی ذات ہے اور حقیقتاً محتاج ، حقیقتاً ذلیل ، حقیقتاً مطیع وہ انسان ہے جس کو اللہ نے پیدا کیا اور جو اپنے بقا میں ہر آن اس کے فضل کا محتاج ہے۔ اس فضل کے جذب کیلئے اطاعت فرض ہے۔

(بدر جلد ۹ نمبر ۱۰ مورخہ ۳۰ ؍دسمبر ۱۹۰۹ء صفحہ ۲)

# سُوْرَۃُ الْفَتْحِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورۂ فتح کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس کے نام سے جس نے سب تدبیریں پہلے سے بنا رکھی ہیں سچی کوشش کا بدلہ دیا۔

**۲، ۳۔ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ۔ لِّیَغْفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ وَیُتِمَّ نِعْمَتَہٗ عَلَیْکَ وَیَھْدِیَکَ صِرَاطًا مُّسْتَقِیْمًا ۔**

ترجمہ۔ بے شک ہم نے تجھ کو کھلم کھلا فتح دی۔ نتیجہ یہ کہ تیرے اگلے اور پچھلے گناہ معاف کر دے اور تجھ پر اپنا احسان پورا کرے اور تجھے سیدھی راہ چلائے۔

تفسیر۔ ہجرت سے چھٹے سال حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ایک رؤیا ہوا کہ ہم مع صحابہؓ مکہ میں گئے ہیں اور عمرہ کے بعد حلق کروا رہے ہیں۔ اس بناء پر آپؐ نے پندرہ سو کے ہمراہ مکہ کی طرف کوچ کیا۔ حدیبیہ کے پاس مقام فرمایا۔ ادھر سے مکہ کے لوگ مقابلہ کو نکل آئے۔ آپؐ نے فرمایا ہم آپ سے لڑنے کیلئے نہیں آئے۔ آپ ہم کو اجازت دیں کہ بیت اللہ کا طواف کر کے چلے جائیں۔ اس پر بڑا لمبا مباحثہ ہوا۔ آخر یہ قرار پایا کہ ایک عہد نامہ لکھا جاوے دو فہرستیں تیار ہوں۔ ایک میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان قبیلوں کے نام ہوں جو ان کے ساتھ ہیں اور ایک طرف مشرکین اور ان کے ہمراہی قبیلوں کے نام ہوں۔ دوم یہ کہ اس سال آپ واپس تشریف لے جائیں اور آئندہ سال حج کیلئے آویں۔ آپؐ نے اسے منظور فرما لیا۔ حالانکہ صحابہؓ سے بہت اس پر راضی نہ تھے۔ سوم یہ کہ اگر کوئی ہم (مشرکین) میں سے مسلمان ہو جائے۔ تو وہ آپ ہمراہ نہ لے جائیں۔ نہ مدینہ میں رہنے دیں اور اگر آپ (نبی صلی اللہ علیہ وسلم) میں سے کوئی مرتد ہو جائے تو

ہمیں واپس دیا جائے۔ اسے بھی آپؐ نے مان لیا۔ حضرت عمرؓ خصوصیت سے اس پر گھبرا رہے تھے۔ چہارم یہ کہ جب بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اور محمد رسول اللہ لکھنے لگے تو مشرکین مانع ہوئے اور کہا کہ ہم اگر آپ کو رسول مانتے تو یہ جھگڑا ہی کیوں کرتے۔ یہ لفظ چونکہ لکھے جا چکے تھے۔ حضرت علیؓ کو ان کا مٹانا گوارا نہ تھا۔ اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں خود مٹا دیا۔ یہ چار شرطیں ایسی تھیں کہ صحابہؓ کو ان پر بڑا قلق تھا۔ ایسی حالت میں یہ سورۃ نازل ہوئی۔ اِنَّا فَتَحۡنَا لَکَ فَتۡحًا مُّبِیۡنًا۔ اب بتاؤ اس وقت اس پیشگوئی کا سمجھ میں آنا آسان تھا؟ ہرگز نہیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۴۔ ماہ اپریل ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۸۰)

ایسے بشارات حسبِ کتبِ مقدسہ ضرور ہوا کرتی ہیں۔ دیکھو متی۔ پطرس نے جب کہا۔ ہم نے تیرے لئے سب کچھ چھوڑ دیا۔ تو مسیحؑ نے فرمایا۔ تم بادشاہت کے وقت بارہ تختوں پر بیٹھو گے۔ ۱۹ باب ۲۷ متی۔

اگر کہو مسیحی بشارات اور پطرس کی خوشخبری مشروط تھی۔ بدوں شرط نہیں۔ تو ہم کہتے۔ مسیحی اور پطرسی شرط کا تو ذکر انجیل میں نہیں۔ قرآنی بشارات کا خود قرآن میں ذکر ہے۔ دیکھو آیت۔ لَئِنۡ اَشۡرَکۡتَ لَیَحۡبَطَنَّ عَمَلُکَ (الزمر:۶۶) مطلب یہ ہے کہ اگر خاتمہ ایمان پر ہوا تو تیرے گناہ معاف ہیں۔

اور سنو! فَتَحۡنَا لَکَ فَتۡحًا مُّبِیۡنًا (الفتح:۲) کے معنے آپ لوگوں کو معلوم نہیں۔ اس آیت شریف کی تفسیر کے لئے قرآن ہی عمدہ تفسیر ہے اور وہ خود آیت مفسرہ آیت اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَکَ صَدۡرَکَ۔ وَ وَضَعۡنَا عَنۡکَ وِزۡرَکَ۔ (الم نشرح:۲، ۳) ہے۔ فتح سے مراد ہے۔ دل پر علوم باری اور آسمانی بادشاہت کے اَسرار کا کھولنا اور جب وہ کھلتے ہیں تو توبہ اور خشیت اور خوف الٰہی پیدا ہوتا ہے۔ جس کے باعث گناہ نہیں رہتے۔ انسان نئی زندگی پاتا ہے۔ نیا جلال حاصل کرتا ہے۔

ایک اور جواب سنئے۔ مسیحؑ حواریوں کو فرماتے ہیں۔ جن کو تم بخشو۔ ان کے گناہ بخشے جاتے ہیں۔ اور جنہیں تم نہ بخشو گے۔ نہ بخشے جائیں گے۔ یوحنا ۲۰ باب ۲۳۔ بھلا جہاں مچھوں اور ٹوریوں

کو گناہ بخشنے کا اختیار ہے۔ وہاں باری تعالیٰ کو ایک خاتم الانبیاء کے گناہ بخشنے کا اختیار کچھ تعجب انگیز اور محلِّ انکار ہے؟ ہرگز نہیں! بیشک اللہ تعالیٰ نے نبی عرب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو فتوحات دیں۔ ظاہری فتوح فتح مکہ وغیرہ جس کے ظہور سے بُت پرستی کا استیصال اس شہر سے کیا۔ عرب جیسے بت پرست ملک سے ابد کے لئے ہو گیا۔ اور تمام دنیا میں توحیدِ ربوبیت کے علاوہ توحیدِ الوہیت کا شور مچ گیا اور مختلف قبائلِ عرب لوٹ مار کرتے۔ شراب خوری اور جوئے بازی پر فخر بگھارتے۔ سراسر اخلاق مجسّم پورے موحد ہو کر نیک چال پر آ گئے۔ اتنی ہدایت پھیلانے سے ہادی کے گناہ معاف نہ ہوئے ہوں؟ بالکل عقل کے خلاف ہے اور فتوحات باطنی کا حال آگے لکھ چکا ہوں۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۱۶۲۔ ۱۶۳)

**آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بخشش ذنب کے دو معنی** لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ (الفتح: ۳) کے متعلق دو معنی مجھے سمجھ میں آئے ہیں۔

**ایک معنی** تو امام علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کئے ہیں اور وہ اس طرح پر ہیں کہ انسان جب کوئی کام کرتا ہے تو لوگ اس میں کوئی نہ کوئی نقص نکال دیتے ہیں لیکن جب وہ کامیاب ہو جاتا ہے تو اعتراض کرنے والے خود بخود شرمندہ ہو جاتے ہیں۔ ایسا ہی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی اعتراض کرتے تھے لیکن جب آپ فاتح ہو گئے تو ان کو معلوم ہو گیا کہ وہ اعتراض ان کی اپنی غلطی تھی۔

**دوسرے معنی** جو اللہ تعالیٰ نے مجھے سمجھائے ہیں وہ یہ ہیں۔ ذنبك یعنی تیرے قصور، کیا مطلب کہ جو بدیاں اہل مکہ نے تجھ سے کی ہیں اور ہجرت سے پہلے جو ایذائیں اور تکلیفیں دی ہیں وہ ان کا قصور تھا مگر اللہ نے تیرے سبب سے اہل مکہ کے گناہ بھی بخش دیئے کیونکہ وہ مسلمان ہو گئے۔

(الحکم جلد ۷ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۰؍اکتوبر ۱۹۰۳ء صفحہ ۳)



۷ تا ۱۰ ۔ وَّ یُعَذِّبَ الْمُنٰفِقِیْنَ وَ الْمُنٰفِقٰتِ وَ الْمُشْرِکِیْنَ وَ الْمُشْرِکٰتِ الظَّآنِّیْنَ بِاللّٰهِ ظَنَّ السَّوْءِ ؕ عَلَیْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ ۚ وَ غَضِبَ اللّٰهُ عَلَیْهِمْ وَ لَعَنَهُمْ وَ اَعَدَّ لَهُمْ جَهَنَّمَ ؕ وَ سَآءَتْ مَصِیْرًا۔ وَ لِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ عَزِیْزًا حَكِیْمًا۔ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًا۔ لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ تُعَزِّرُوْهُ وَ تُوَقِّرُوْهُ ؕ وَ تُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّ اَصِیْلًا۔

ترجمہ۔ اوران منافق مرداورعورتوں کوعذاب دے گا اورمشرک مرداورعورتوں کو جوگمان کرتے ہیں اللہ کے ساتھ بُرا۔ انہی پر پڑے گا مصیبت کا بُرا چکر اور اللہ ان پر خفا ہوا اور در بدر کر دیا اُن کو اور ان کے لئے تیار کر رکھا ہے جہنم اور وہ بہت ہی بُری جگہ ہے۔ اور اللہ ہی کے لشکر ہیں آسمان اور زمین کے اور اللہ بڑا زبردست حکمت والا ہے۔ بے شک ہم نے تجھ کو بھیجا ہے بادشاہ بنا کر جو دوستوں کو خوش خبری سنانے والا دشمنوں کو ڈرانے والا ہے۔ تا کہ تم ایمان لاؤ اللہ اور اس کے رسول پر اور اس کی مدد کرو اور اس کی تعظیم کرو اور اللہ ہی کی تسبیح کرو صبح وشام۔

تفسیر۔ اور اللہ سزا دے گا منافق مرد وعورت اور مشرک مرد وعورت کو جو اللہ کی نسبت بدظنی رکھتے ہیں۔ انہیں کے اوپر برائی کا پھیر ہے اور اللہ ان پر ناراض ہوا اور ان پر لعنت کی اور ان کیلئے جہنم تیار کیا۔ اور وہ برا ٹھکانہ ہے ( یہ لوگ اپنی دولت ، کثرت اور قوت پر فریفتہ نہ ہوں اور اپنے موجودہ وقت کو جس سے سزا ابھی غائب ہے۔ سردست آرام کا زمانہ تصور فرما کر مغرور نہ ہو جاویں۔ ان کو سزا دینا ، ان کا استیصال کرنا اور عقل وفکر انسان سے باہر نا اندیشہ سامانوں کا ہلاکت کے بہم پہنچانا ہم پر کچھ دشوار نہیں ہے۔ اسباب ہمارے ہیں اور اسباب کے خالق ہم ہیں ) اور آسمان و زمین کے لشکر اللہ کے قبضہ میں ہیں اور اللہ غالب حکمت والا ہے۔ ہم نے تجھ کو ( اے نبی ) شاہد ، مبشر ، نذیر بھیجا ہے ( اب ضرور ہے کہ تم لوگ ) اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ۔ اسے ( رسول کو ) قوت دو اور اس کی تعظیم کرو۔ اور صبح وشام اللہ کے نام کی تقدیس کرو۔ ( تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۰۰ حاشیہ )

۱۱۔ اِنَّ الَّذِیۡنَ یُبَایِعُوۡنَکَ اِنَّمَا یُبَایِعُوۡنَ اللّٰہَ ؕ یَدُ اللّٰہِ فَوۡقَ اَیۡدِیۡہِمۡ ۚ فَمَنۡ نَّکَثَ فَاِنَّمَا یَنۡکُثُ عَلٰی نَفۡسِہٖ ۚ وَ مَنۡ اَوۡفٰی بِمَا عٰہَدَ عَلَیۡہُ اللّٰہَ فَسَیُؤۡتِیۡہِ اَجۡرًا عَظِیۡمًا۔

ترجمہ۔ کچھ شک نہیں کہ جولوگ تجھ سے بیعت کرتے ہیں تو وہ اللہ ہی سے بیعت کرتے ہیں اللہ کا ہاتھ اُن کے ہاتھوں کے اوپر ہے پھر جو عہد توڑ دے گا تو وہ اپنے ہی نفس کے لئے توڑ دے گا اور جو اس عہد کو پورا کرے گا جو اللہ سے کیا ہے تو اللہ اس کو قریب ہی عطا فرمائے گا بڑا اجر۔

تفسیر۔ یقیناً جولوگ تجھ سے بیعت کرتے ہیں وہ اللہ سے بیعت کرتے ہیں۔ اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھوں کے اوپر ہے۔ اب جس نے عہد کو توڑ دیا وہ جان لے کہ وہ عہد شکنی کی سزا پاوے گا۔ اور جس نے پورا کیا اسے جس پر اس نے اللہ سے معاہدہ کیا ہے تو عنقریب اللہ اسے اجر عظیم دے گا۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۰۰ حاشیہ)

اپنے اس بڑے عظیم الشان معاہدہ کو اپنے پیشِ نظر رکھو۔ یہ معاہدہ تم نے معمولی انسان کے ہاتھ پر نہیں کیا خدا تعالیٰ کے مرسل مسیح ومہدی کے ہاتھ پر کیا ہے۔ اور میں تو یقین سے کہتا ہوں کہ خدا کے مُرسل ہی نہیں خدا کے ہاتھ پر کیا ہے۔ کیونکہ یَدُ اللّٰہِ فَوۡقَ اَیۡدِیۡہِمۡ آیا ہے۔

(الحکم جلد ۹ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۰/اپریل ۱۹۰۵ء صفحہ ۶)

۱۹ تا ۲۱۔ لَقَدۡ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ اِذۡ یُبَایِعُوۡنَکَ تَحۡتَ الشَّجَرَۃِ فَعَلِمَ مَا فِیۡ قُلُوۡبِہِمۡ فَاَنۡزَلَ السَّکِیۡنَۃَ عَلَیۡہِمۡ وَ اَثَابَہُمۡ فَتۡحًا قَرِیۡبًا۔ وَّ مَغَانِمَ کَثِیۡرَۃً یَّاۡخُذُوۡنَہَا ؕ وَ کَانَ اللّٰہُ عَزِیۡزًا حَکِیۡمًا۔ وَعَدَکُمُ اللّٰہُ مَغَانِمَ کَثِیۡرَۃً تَاۡخُذُوۡنَہَا فَعَجَّلَ لَکُمۡ ہٰذِہٖ وَ کَفَّ اَیۡدِیَ النَّاسِ عَنۡکُمۡ ۚ وَ لِتَکُوۡنَ اٰیَۃً لِّلۡمُؤۡمِنِیۡنَ وَ یَہۡدِیَکُمۡ صِرَاطًا مُّسۡتَقِیۡمًا۔

ترجمہ۔ بے شک اللہ راضی ہو گیا ہے مومنوں سے جب وہ تجھ سے بیعت کرنے لگے درخت کے نیچے پس اس نے جان لیا جو کچھ ان کے دلوں میں ہے پھر نازل فرمایا دلی اطمینان اُن پر

اور ان کو فتح قریب کا بدلہ دیا۔ اور بہت سی غنیمتیں جن پر قبضہ کریں گے اور اللہ بڑا زبردست حکمت والا ہے۔ اللہ نے تم سے وعدہ فرمایا ہے بہت سی غنیمتوں کا کہ تم ان کو لوگے تو تم کو جلد عطا فرمائیں یہ غنیمتیں (یعنی فتح خیبر) اور لوگوں کے ہاتھ روکے تم سے تا کہ ایک نمونہ ہو قدرت کا ایمانداروں کے لئے اور تا کہ اللہ تم کو سیدھی راہ بتادے (کامیابی کی)۔

تفسیر۔ صحابہؓ بہت سعید تھے۔ وہ خدا کے وعدوں پر ایمان لائے۔ تو مندرجہ ذیل انعامات سے سرفراز ہوئے۔

**ایمان بالغیب کے انعامات۔** ۱۔ اللہ تعالیٰ راضی ہوا (لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ) مومنین کہلائے۔

شیعہ اس مقام پر غور کریں جو صحابہ کو منافق قرار دیتے ہیں۔ **فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ** سے ظاہر ہے کہ ان کے دلوں میں بھی اخلاص ہی بھرا ہوا تھا۔

(۲)۔ خیبر کی فتح (وَ اَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا) (۳)۔ بہت سی غنیمتیں ملیں (مَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّاْخُذُوْنَهَا) (۴)۔ سکینۃ کا نزول ہوا (فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ)۔ هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ فِيْ قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِيْنَ[۱] سے اَنْ يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ سَكِيْنَةٌ[۲] کے معنے حل ہوتے ہیں کہ تابوت سے مراد وہ دل ہیں مطلب یہ ہے کہ ان کے دلوں میں اس خلافت سے اطمینان پیدا ہو جائے گا۔ (۵)۔ وَ كَفَّ اَيْدِيَ النَّاسِ عَنْكُمْ۔ لوگوں کی دست اندازی کو روکا۔ لڑائی نہ ہونے دی۔ (۶)۔ صراطِ مستقیم کی ہدایت فرمائی۔ (وَ يَهْدِيَكُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا) (۷)۔ پھر اسی صبر و اطاعت کی وجہ سے (وَّ اُخْرٰى لَمْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهَا قَدْ اَحَاطَ اللّٰهُ بِهَا[۳] اور انعامات کئے جن کا ان حالات میں وہ اندازہ نہ لگا سکتے تھے۔

وہی شرائط جو اس وقت نقصان دہ اور موجبِ ہتک معلوم ہوتی تھیں۔ اس عظیم الشان فتح کا

---

۱۔ وہی اللہ ہے جس نے اطمینان اتارا ایمانداروں کے دلوں میں۔ ۲۔ کہ ملے گا تم کو ایسا قلب جس میں تسلّی ہو۔ ۳۔ اور ایک فتح اور بھی ہونے والی ہے جن پر ابھی تم نے قدرت نہیں پائی۔

موجب ہو گئیں۔ جو مسلمان مرتد ہوتا وہ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی جماعت کے کام کا نہ تھا۔ اس کے جانے سے انہیں کیا نقصان اور جو مشرکین میں سے مسلمان ہوتا وہ مکہ میں رہتا۔ تو دوسروں کی ہدایت کا موجب بنتا۔ پھر یہ فائدہ ہوا کہ ابوبصیر مسلمان ہو کر مدینہ بھاگ آیا۔ دو آدمی مکہ سے اس کو پکڑنے کیلئے روانہ ہوئے۔ جب حضور رسالتِ مآب میں پہنچے تو آپؐ نے حکم دیا کہ ابوالبصیر واپس چلا جائے اس نے بہتیرے عذر کئے مگر آپؐ نے فرمایا۔ ہم معاہدہ کے خلاف نہیں کریں گے۔ راستے میں اس نے اپنے محافظ مشرکوں میں سے ایک کی تلوار لے کر ایک کو مار دیا۔ دوسرا پھر فریاد کرتا ہوا آیا۔ ابوبصیر بھی پہنچ گیا۔ آپؐ نے اسے کہا۔ تو لڑائی کرانا چاہتا ہے میں تجھے واپس بھجوا دوں گا۔ یہ سن کر وہ وہاں سے بھاگ گیا اور ایک جگہ پر ڈیرہ بنا لیا۔ اب جو مسلمان ہوتا مکہ سے بھاگ کر ان کے پاس آ جاتا اور رفتہ رفتہ ان کی ایک جماعت بن گئی۔ چونکہ وہ مکہ والوں کے نکالے ہوئے تھے اس لئے انہوں نے اپنے اخراجات خوراک وغیرہ کے لئے مکہ ہی کے قافلوں سے اپنا حصہ لینا شروع کیا۔ اس طرح پر یہ شرط ان مشرکین کیلئے موجبِ ضرر ہوئی۔ اور وہ نبی کریمؐ کی خدمت میں آئے کہ آپؐ اپنے آدمیوں کو بلوا لیجئے۔ ہم اس شرط کو توڑتے ہیں۔

دوم۔ ان فہرستوں کے لکھوانے کا فائدہ یہ ہوا کہ خزاعہ پر جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حمایت میں تھے۔ بنوبکر وائل نے حملہ کیا اور مشرکین نے ان کا خفیہ خفیہ ساتھ دیا۔ خزاعہ میں سے دو آدمی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور فریاد لے کر حاضر ہوئے۔ ادھر مکہ والوں نے بھی اپنا ایک سردار بھیج دیا کہ معاہدہ نئے سرے سے ہو۔ کیونکہ میں اس وقت موجود نہ تھا۔ اس طرح پر وہ معاہدہ آپ ہی انہوں نے اپنے عمل اور اپنے قول سے توڑ دیا۔ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دس ہزار قدوسیوں کے ساتھ مکہ پر چڑھائی کی اور اس طرح پر خدا کا کلام اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا پورا ہوا۔ اور اسی فتح کے ذریعہ ثابت ہوا کہ نبی کریم صلعم کی زندگی ہر قسم کے عیبوں اور ان الزاموں سے پاک ہے۔ جو آپ کی ذات سے منسوب کئے جاتے تھے لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ کے یہی معنے ہیں کہ تیری ذات پر جو الزام یہ مکہ کی ہجرت سے پہلے یا پیچھے لگاتے

تھے۔ وہ سب دور ہو جائیں۔ دوسرے معنے یہ ہیں کہ ان مشرکین نے جو تیرے گناہ اس وقت کئے تھے جبکہ تو (اے نبیؐ) پہلے مکّہ میں رہتا تھا اور پھر وہ قصور جو اس وقت کئے جبکہ تو مکہ سے چلا آیا اس فتح کے ذریعہ اللہ تعالیٰ ان کو معاف کر دے چنانچہ جب وہ مشرکین پکڑے حضور رسالت میں حاضر ہوئے تو آپؐ نے فرمایا۔لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَكُمْ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ تم پر آج کے دن کوئی الزام نہیں۔ اللہ تمہیں بخشے اور وہ بڑا رحم کرنے والا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۴۔ ماہ اپریل ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۸۰ تا ۱۸۲)

۲۵۔ وَ هُوَ الَّذِيْ كَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ وَ اَيْدِيَكُمْ عَنْهُمْ بِبَطْنِ مَكَّةَ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ اَظْفَرَكُمْ عَلَيْهِمْ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرًا۔

ترجمہ۔ وہی اللہ ہے جس نے روک رکھے کافروں کے ہاتھ تم سے اور تمہارے ہاتھ ان سے مکہ کے اندر بعد اس کے کہ تم ان پر فتح پا چکے تھے اور اللہ جو کچھ تم کرتے ہو بخوبی دیکھ رہا ہے۔

تفسیر۔ كَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ ۔ یہ حدیبیہ کا ذکر ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۳۰۔ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ وَ الَّذِيْنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَ رِضْوَانًا ؗ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ۛۚ وَ مَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۛ۫ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْـَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّ اَجْرًا عَظِيْمًا۔

ترجمہ۔ محمدؐ اللہ کا رسول ہے اور جو لوگ اس کے ساتھ ہیں وہ کافروں پر بہت مؤثر ہیں ان سے متاثر نہیں ہوتے۔ شدید و غالب ہیں اور آپس میں ایک دوسرے سے متاثر ہوئے ہیں رحیم ہیں۔ تُو ان کو دیکھتا ہے رکوع کرنے والے، سجدہ کرنے والے، اللہ کا فضل چاہتے ہیں اور اس کی خوشنودی کے طالب ہیں ان کی

نشانئیں ان کے چہروں میں ہیں سجدوں کے اثر سے بھی، ان کی مثال ہے توریت میں (استثناء باب ۳۳) اور یہی ان کی مثال ہے انجیل میں (متی باب ۱۳۔آیت ۳۱، ۳۲ و ۸) جیسے ایک کھیتی ہے جس نے اپنی سوئی نکالی پھر اس کو موٹا کیا تو وہ موٹی ہوگئی ہے پھر سیدھی کھڑی ہوگئی اپنی نال پر پیاری لگتی ہے کسانوں کو تا کہ اللہ جی جلائے ایمانداروں سے سب کافروں کا اور اللہ نے وعدہ فرمایا ایمانداروں سے مغفرت اور اجرت عظیم کا۔

تفسیر۔ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ ...... ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ۔ وہ بڑے مضبوط ہیں۔ کفّار کا اثر قبول نہیں کرتے۔ ہاں آپس میں ایک دوسرے سے نیک متأثر ہوتے ہیں۔ تو ان کو عبادت گزار، اللہ کے فضل و رضوان کا امیدوار پائے گا۔ فرماں برداری کے آثار ان کے چہروں سے ظاہر ہیں۔ دیکھو ۳۳ باب استثناء آیت ۲۔ خداوند کریم سینا سے آیا اور شعیر سے ان پر طلوع ہوا۔ فاران ہی کے پہاڑ سے وہ جلوہ گر ہوا۔ دس ہزار قدّوسیوں کے ساتھ آیا۔ اور ان کے دہنے ہاتھ ایک آتشی شریعت ان کیلئے تھی۔ ہاں۔ وہ اس قوم سے بڑی محبت رکھتا ہے۔ اس کے سارے مقدس تیرے ہاتھ میں ہیں اور وہ تیرے قدموں کے نزدیک بیٹھے ہیں اور تیری باتوں کو مانیں گے۔

اور وَ مَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۚ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْـَٔهٗ ...... لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ اس کیلئے دیکھو متی باب ۱۳ آیت ۳۱۔ وہ ان کے واسطے ایک اور تمثیل لایا کہ آسمان کی بادشاہت خردل[1] کے دانہ کی مانند ہے۔ جسے ایک شخص نے لے کر اپنے کھیت میں بویا۔ وہ سب بیجوں میں چھوٹا ہے۔ پر جب اُگتا۔ تو سب ترکاریوں سے بڑا ہوتا اور ایسا پیڑ ہوتا کہ ہوا کی چڑیائیں آ کے اس کی ڈالیوں پر بسیرا کریں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۴۔ ماہ مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۸۲۔ ۱۸۳)



[1] رائی۔ مرتّب

# سُوْرَۃُ الْحُجُرٰتِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۂ حجرات کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس باعظمت اللہ کے اسم شریف سے جس نے رسول اللہ کے مصاحبوں کو آگے سے چن رکھا اور جن کی نیک کوششوں کا بدلہ دینے والا ہے۔

۳۔ یٰٓاَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَکُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ وَ لَا تَجْہَرُوْا لَہٗ بِالْقَوْلِ کَجَہْرِ بَعْضِکُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُکُمْ وَ اَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اے ایماندارو! اونچی اور برابر نہ ہو تمہاری آواز نبی کی آواز سے اور مقابلہ نہ کرو۔ چیخو مت جیسے مقابلہ کیا کرتے ہو تم ایک سے ایک۔ ایسا نہ ہو کہ اکارت ہو جائے تمہارا سب کیا کرایا اور تم کو خبر ہی نہ ہو۔

تفسیر۔ لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَکُمْ ۔ کلام اللہ قول الرسول کے مقابل پر اپنی آواز نہ بڑھاؤ۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۱)

۸۔ وَ اعْلَمُوْٓا اَنَّ فِیْکُمْ رَسُوْلَ اللّٰہِ ؕ لَوْ یُطِیْعُکُمْ فِیْ کَثِیْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ لَعَنِتُّمْ وَ لٰکِنَّ اللّٰہَ حَبَّبَ اِلَیْکُمُ الْاِیْمَانَ وَ زَیَّنَہٗ فِیْ قُلُوْبِکُمْ وَ کَرَّہَ اِلَیْکُمُ الْکُفْرَ وَ الْفُسُوْقَ وَ الْعِصْیَانَ ؕ اُولٰٓئِکَ ہُمُ الرّٰشِدُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور جان رکھو کہ تم میں اللہ کا رسول موجود ہے اگر وہ تمہارا کہا مانا کرے تمہارے بہت سے کاموں میں تو تم ضرور مشکلات میں پڑ جاؤ مگر اللہ نے تمہارے لئے ایمان پسند فرمایا ہے اور اس کو عمدہ کر دکھایا ہے تمہارے دلوں میں اور تمہاری نظروں میں برا بنا دیا ہے کفر اور فسق اور عصیان کو۔ یہی لوگ ہیں جو نیک چلن اور لائق اور منزل مقصود کو پہنچے ہوئے ہیں۔

تفسیر۔ اَنَّ فِیْکُمْ رَسُوْلَ اللّٰہِ ؕ لَوْ یُطِیْعُکُمْ فِیْ کَثِیْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ لَعَنِتُّمْ ۔ کہ تم میں محمدؐ خدا کا رسول ہے۔ اگر تمہاری رائے پر چلے تو تمہیں مشکلوں اور دکھوں کا سامنا ہو۔

(الحکم نمبر ۱ جلد ۹ مورخہ ۱۰ رجنوری ۱۹۰۵ء صفحہ ۱۱)

**۱۱۔ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَۃٌ فَاَصْلِحُوْا بَیْنَ اَخَوَیْکُمْ وَ اتَّقُوا اللّٰہَ لَعَلَّکُمْ تُرْحَمُوْنَ۔**

ترجمہ۔ ایماندار تو آپس میں بس بھائی بھائی ہیں تو صلح کراؤ اپنے دو بھائیوں میں اور اللہ کو سپر بناؤ اور اسی کا خوف رکھو تا کہ تم پر رحم کیا جائے۔

تفسیر۔ تمام ایمان والے آپس میں بھائی بھائی ہیں۔ امیر سے غریب تک، شریف سے وضیع تک، اجنبی سے اپنے پرائے ہم قوم تک۔ اگر ایمان والوں میں رنج آ جاوے تو ان بھائیوں میں صلح کرادو اور اللہ سے ڈرتے رہو تا کہ تم پر رحم ہو۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۹)

اس آیت کے رو سے مجھے یقین ہے کہ کم از کم اس آیت کے نزول تک جس قدر صحابہ تھے۔ وہ آپس میں بھائی بھائی تھے۔ اور یہ شیعہ کے خلاف نص صریح ہے۔

(بدر جلد ۸ نمبر ۱۳ مورخہ ۲۱ رجنوری ۱۹۰۹ء صفحہ ۷)

**۱۲، ۱۳۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا یَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ عَسٰۤى اَنْ یَّكُوْنُوْا خَیْرًا مِّنْهُمْ وَ لَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ عَسٰۤى اَنْ یَّكُنَّ خَیْرًا مِّنْهُنَّ ۚ وَ لَا تَلْمِزُوْۤا اَنْفُسَكُمْ وَ لَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ؕ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ الْاِیْمَانِ ۚ وَ مَنْ لَّمْ یَتُبْ فَاُولٰٓىٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِیْرًا مِّنَ الظَّنِّ ۫ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّ لَا تَجَسَّسُوْا وَ لَا یَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ؕ اَیُحِبُّ اَحَدُكُمْ اَنْ یَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِیْهِ مَیْتًا فَكَرِهْتُمُوْهُ ؕ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِیْمٌ ۔**

ترجمہ۔ اے ایماندارو! ٹھٹھا نہ کیا کرے ایک قوم دوسری قوم سے ممکن ہے کہ جن پر ہنستے ہیں وہ بہتر

ہوں ہنسنے والوں سے اور نہ عورتیں ہنسی کیا کریں دوسری عورتوں سے شاید وہ دوسری بہتر ہوں ان سے اور آپس میں ایک دوسرے پر الزام نہ لگایا کرو اور نہ بُرے نام رکھا کرو ایمان لائے بعد۔ بُرا نام ایک بدکاری ہے اور جو توبہ نہ کرے تو وہی لوگ بے جا کام کرنے والے بداخلاق ہیں۔ اے ایماندارو! بچے رہو بہت بدگمانیوں سے کچھ شک نہیں بعض بدگمانیاں گناہ ہیں اور کسی کا بھید مت ٹٹولا کرو اور نہ کھولا کرو اور بعض کی غیبت بعض نہ کیا کرے بھلا تم میں کسی کو یہ بات پسند ہے کہ وہ اپنے مرے ہوئے بھائی کا گوشت کھائے سو یہ تو تم مکروہ ہی سمجھتے ہو گے (تو غیبت سے بھی کراہت کرو۔ بچو) اور اللہ کو سپر بناؤ بے شک اللہ بڑا توبہ قبول کرنے والا سچی کوشش کا بدلہ دینے والا ہے۔

تفسیر۔ مرد مردوں سے ہنسی نہ کریں۔ ہوسکتا ہے کہ وہی ان سے اچھے ہوں۔ اور نہ عورتیں عورتوں سے ہوسکتا ہے کہ وہی ان سے اچھی ہوں اور ایک دوسرے کی نکتہ چینی اور عیب گیری مت کرو۔ بُرے بُرے اور چھیڑ کے ناموں سے کسی کو مت پکارو۔ مومن ہونے کے بعد یہ ناپاک نام بہت بُری بات ہے۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۴)

اے ایمان والو! ٹھٹھا نہ کریں ایک لوگ دوسروں سے۔ شاید وہ بہتر ہوں اُن سے اور نہ عورتیں دوسری عورتوں سے۔ شاید وہ بہتر ہوں اُن سے۔ اور عیب نہ دو ایک دوسرے کو اور نہ نام ڈالو۔ چڑھ ایک دوسرے کی۔ بُرا نام ہے گنہگاری پیچھے ایمان کے اور جو کوئی توبہ نہ کرے۔ تو وہی ہیں بے انصاف۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۵۰، ۵۱ حاشیہ)

او ایمان والو! کوئی قوم کسی قوم سے تمسخر نہ کرے۔ جس سے تم ہنسی کرتے ہو اور جسے تم مسخرہ بناتے ہو شاید تم سے اچھا ہو اور نہ عورتیں ہنسی کریں عورتوں سے، کیونکہ ہوسکتا ہے کہ جس سے ایک عورت تمسخر کرتی ہے دوسری سے اچھی ہو اور اپنوں کو کوئی طعن مت دیا کرو اور کسی کی نسبت برا لقب مت بولو۔ ایسی کرتوتوں سے برے لقب دینے والا اللہ تعالیٰ کے یہاں سے فاسق و بدکار ہونے کا لقب پاتا ہے۔ اور مومن کہلا کر فاسق بننا بُرا ہے۔ جو لوگ بُرے کاموں سے باز نہ آئے وہی بدکار رہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۰)

جب بعض آدمیوں کو آرام ملتا ہے۔فکرِ معاش سے گونہ بے فکری حاصل ہوتی ہے۔ وہ نکمے بیٹھنے لگتے ہیں۔اب اور کوئی مشغلہ تو ہے نہیں۔تمسخر کی خُو ڈال لیتے ہیں۔ یہ تمسخر کبھی زبان سے ہوتا ہے۔کبھی اعضاء سے کبھی تحریر سے۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس تمسخر کا نتیجہ بہت برا ہے۔وحدت باطل ہو جاتی ہے۔ پھر وحدت جس قوم میں نہ ہو وہ بجائے ترقی کے ہلاک ہو جاتی ہے۔

حدیث میں آیا ہے کہ ایک عورت کو مار رہے تھے یہاں تک کہ اسے کہا جاتا کہ زَنَيْتِ۔ سَرَقْتِ تو نے زنا کیا۔تو نے چوری کی۔ایک سننے والی پر اس کا اثر ہوا اور اس نے دعا کی کہ الٰہی میری اولاد ایسی نہ ہو۔گود میں لڑکا بول اٹھا کہ الٰہی مجھے ایسا ہی بنائیو۔ کیونکہ اس عورت پر بدظنی کی جا رہی ہے۔ یہ واقع میں بہت اچھی ہے۔اسی طرح ایک اور کا ذکر ہے کہ ماں نے دعا کی۔الٰہی میرا بچہ ایسا ہی ہو۔مگر بچے نے کہا کہ الٰہی میں ایسا نہ بنوں۔غرض کسی کو کسی کے حالات کی کیا خبر ہوسکتی ہے۔ ہر ایک کا معاملہ خدا کے ساتھ ہے۔ممکن ہے کہ ایک شخص ایسا نہ ہو جیسا اسے سمجھا جاتا ہے۔لوگوں کی نگاہ میں حقیر ہو مگر خدا کے نزدیک مقرب ہو پھر اَلْاَعْمَالُ بِالْخَوَاتِيْمِ کے مطابق ممکن ہے۔جس سے تمسخر کیا جاتا ہے اس کا انجام اچھا ہو۔

وَلَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ ۔ آیت میں آیا ہے۔ یہاں عورتیں بیٹھی ہوئی نہیں مگر آدمی کا نفس بھی مؤنث ہے۔ ہر ایک اس کو مراد رکھ سکتا ہے۔دومؔ اپنے اپنے گھروں میں جا کر یہ بات پہنچا دو۔ کہ کوئی عورت دوسری عورت کی تحقیر نہ کرے۔اور اس سے ٹھٹھا نہ کرے۔تم ایک دوسرے کو عیب نہ لگاؤ اور نام نہ رکھو۔تم کسی کا بُرا نام رکھو گے تو تمہارا نام اس سے پہلے فاسق ہو چکا۔مومن ہونے کے بعد فاسق نام رکھانا بہت ہی بُری بات ہے۔ یہ تمسخر کہاں سے پیدا ہوتا ہے؟ بدظنی سے اس لئے فرماتا ہے۔ اِجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ بدگمانیوں سے بچو۔ حدیث میں بھی آیا ہے۔اِيَّاكُمْ وَ الظَّنّ۔ فَاِنَّ الظَّنَّ اَكْذَبُ الْحَدِيْثِ۔اس بدظنی سے بڑا بڑا نقصان پہنچتا ہے۔میں نے ایک کتاب منگوائی۔ وہ بہت بے نظیر تھی۔ میں نے مجلس میں اس کی اکثر تعریف کی۔ کچھ دنوں بعد وہ کتاب گم ہوگئی مجھے کسی خاص پر تو خیال نہ آیا۔مگر یہ خیال ضرور آیا کہ کسی نے اٹھالی۔پھر جب کچھ عرصہ نہ ملی تو یقین ہو گیا کہ

کسی نے چرالی ہے ۔ ایک دن جب میں نے اپنے مکان سے الماریاں اٹھوائیں تو کیا دیکھتا ہوں الماری کے پیچھے بیچوں بیچ کتاب پڑی ہے۔جس سے معلوم ہوا کہ کتاب میں نے رکھی ہے اور وہ پیچھے جا پڑی۔اس وقت مجھے دو معرفت کے نکتے کھلے۔ایک تو مجھے ملامت ہوئی کہ میں نے دوسرے پر بدگمانی کیوں کی۔ دوم میں نے صدمہ کیوں اٹھایا۔خدا کی کتاب اس سے بھی زیادہ عزیز اور عمدہ میرے پاس موجود تھی۔اسی طرح میرا ایک بستر تھا جس کی کوئی آٹھ تہیں ہوں گی۔ایک نہایت عمدہ ٹوپی مجھے کسی نے بھیجی جس پر طلائی کام ہوا تھا۔ایک عورت اجنبی ہمارے گھر میں تھی۔اسے اس کام کا بہت شوق تھا۔اس نے اس کے دیکھنے میں بہت دلچسپی لی۔تھوڑی دیر بعد وہ ٹوپی گم ہوگئی۔ مجھے اس کے گم ہونے کا کوئی صدمہ تو نہ ہوا کیونکہ نہ میرے سر پر پوری آتی تھی نہ میرے بچوں کے سر پر۔مگر میرے نفس نے اس طرف توجہ کی کہ اس عورت کے پسند آ گئی ہوگی۔ مدت گذر گئی۔اس عورت کے چلے جانے کے بعد جب بستر کو جھاڑنے کیلئے کھولا گیا تو اس کی ایک تہہ میں سے نکل آئی۔

دیکھو بدظن کیسا خطرناک ہے اللہ تعالیٰ اپنے بعض بندوں کو سکھاتا ہے جیسا کہ اس نے محض اپنے فضل سے میری راہنمائی کی۔ اور لوگوں سے بھی ایسے معاملات ہوتے ہوں گے مگر تم نصیحت نہیں پکڑتے۔اس بدظنی کی جڑھ ہے ’’کرید‘‘ خواہ مخواہ کسی کے حالات کی جستجو اور تاڑ بازی۔اس لئے فرماتا ہے وَلَا تَجَسَّسُوْا اور پھر اس تجسس سے غیبت کا مرض پیدا ہوتا ہے۔

ان آیات میں تم کو یہ بھی سمجھایا گیا ہے کہ گناہ شروع میں بہت چھوٹا ہوتا ہے مگر آخر میں بہت بڑا ہو جاتا ہے جیسے بَڑ کا بیج دیکھنے میں کتنا چھوٹا ہے۔لیکن پھر بعض جڑیں ایک ایک میل تک چلی گئی ہیں۔ میں تم کو نصیحت کرتا ہوں کہ اپنے اعمال کا محاسبہ کرتے رہو۔اور بدی کو اس کے ابتداء میں چھوڑ دو۔

(بدر جلد ۹ نمبر ۳ مورخہ ۱۸ر نومبر ۱۹۰۹ء صفحہ ۱)

کسی دوسرے کو حقارت سے نہ دیکھو بلکہ مناسب یہ ہے کہ اگر کسی کو اللہ نے علم ، طاقت اور آبرو دی ہے تو اس کے شکریہ میں اس کی جو اس نعمت سے متمتع نہیں مدد کرے نہ یہ کہ اس پر تمسخر

اڑائے۔ یہ منع ہے۔ چنانچہ اس نے فرمایا۔ لَا یَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ عَسٰٓی اَنْ یَّکُوْنُوْا خَیْرًا مِّنْھُمْ۔

(بدر جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ ؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۲)

اوایمان والو! بُہتی بدگمانیوں سے بچو۔ بعض بدگمانی بدکاری ہوتی ہے۔ لوگوں کی عیب جوئی مت کیا کرو اور ایک دوسرے کا گلہ کبھی نہ کرو۔ گلہ کرنا ایسا بُرا ہے جیسا بھائی کا گوشت کھا لینا۔ کیا یہ امر کسی کو پسند ہے۔ بے ریب کسی کو بھی یہ بات پسند نہیں۔ اللہ سے اس کی نافرمانیوں پر ڈرو۔ اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو جو نافرمانیوں کو چھوڑ ، اس کی طرف متوجہ ہوتے ہیں رحم کرتا ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۰)

بعضے گناہ ہوتے ہیں کہ وہ اور بہت سے گناہوں کو بلانے والے ہوتے ہیں۔ اگر ان کو نہ چھوڑا جائے تو ان کی ایسی ہی مثال ہے کہ ایک شخص کے بتوں کو توتوڑا جائے مگر بت پرستی کو اس کے دل سے دور نہ کرایا جاوے۔ اگر ایک بت کو توڑ دیا تو اس کے عوض سینکڑوں اور تیار ہو سکتے ہیں۔ مثلاً صلیب ایک پیسہ کو آتی ہے اگر کسی ایک کی صلیب کو توڑ ڈالیں تو لاکھوں اور بن سکتی ہیں۔ غرض جب تک شرارتوں اور گناہوں کی ماں اور جڑھ دور نہ ہو۔ تب تک کسی نیکی کی امید نہیں ہوسکتی اور تاوقتیکہ اصلی جڑھ اور اصلی محرک بدی کا دور نہ ہو۔ فروعی بدیاں بکلی دور نہیں ہوسکتیں۔ جب تک بدیوں کی جڑھ نہ کاٹی جاوے۔ تب تک وہ اور بدیوں کو اپنی طرف کھینچے گی اور دوسری بدیاں اپنا پیوند اس سے رکھیں گی۔ مثلاً شہوت بد ایک گناہ ہے۔ بدنظری، زنا، لواطت ، حسن پرستی سب اسی سے پیدا ہوئی ہیں۔ حرص اور طمع جب آتا ہے تو چوری جعلسازی، ڈاکہ زنی، ناجائز طور سے دوسروں سے مال حاصل کرنے اور طرح طرح کی دھوکہ بازیاں سب اسی کی وجہ سے کرنی پڑتی ہیں۔

غرض یہ یادرکھنے والی بات ہے کہ بعض باتیں اصل ہوتی ہیں اور بعض انکی فروعات ہوتی ہیں۔ جو لوگ اللہ تعالیٰ کو نہیں مانتے۔ وہ کوئی حقیقی اور سچی نیکی ہرگز نہیں کر سکتے اور وہ کسی کامل خلق کا نمونہ نہیں دکھا سکتے۔ کیونکہ وہ کسی صحیح نتیجہ کے قائل نہیں ہوتے۔ میں نے بڑے بڑے دہریوں کو مل کر پوچھا ہے کہ کیا تم کسی سچے اخلاق کو ظاہر کر سکتے ہو اور کوئی حقیقی نیکی عمل میں لا سکتے ہو تو وہ لاجواب سے ہو کر رہ

گئے ہیں۔ ہمارے زیرِ علاج بھی ایک دہریہ ہے۔ میں نے اس سے یہی سوال کیا تھا تو وہ ہنس کر خاموش ہو گیا تھا۔ ایسے ہی جو لوگ قیامت کے قائل نہیں ہوتے۔ وہ بھی کسی حقیقی نیکی کو کامل طور پر عمل میں نہیں لا سکتے۔ نیکیوں کا آغاز جزا سزا کے مسئلہ سے ہی ہوتا ہے۔ جو شخص جزا سزا کا قائل نہیں ہوتا۔ وہ نیکیوں کے کام بھی نہیں کر سکتا۔ ایسے ہی جو شخص یہ سمجھتا ہے کہ دوسرے لوگوں کے اس قسم کے الفاظ سے مجھے رنج پہنچتا ہے۔ وہ کسی کی نسبت ویسے الفاظ کیوں استعمال کرنے لگا۔ یا جو شخص اپنی لڑکی سے بدنظری اور بدکاری کروانا نہیں چاہتا اور اسے ایک برا کام سمجھتا ہے۔ وہ دوسروں کی لڑکیوں سے بدنظری کرنا کب جائز سمجھتا ہے۔ ایسے ہی جو اپنی ہتک کو برا خیال کرتا ہے وہ دوسروں کی ہتک کبھی نہیں کرتا۔ بہرحال یہاں اللہ تعالیٰ نے گناہوں سے بچنے کا ایک گُر بتایا ہے۔

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِیْرًا مِّنَ الظَّنِّ١٘ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ۔

ایماندارو! ظن سے بچنا چاہیے کیونکہ بہت سے گناہ اسی سے پیدا ہوتے ہیں۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔

اِیَّاکُمْ وَ الظَّنَّ فَاِنَّ الظَّنَّ اَکْذَبُ الْحَدِیْثِ

ایک شخص کسی کے آگے اپنی ضرورتوں کا اظہار کرتا ہے اور اپنے مطلب کو پیش کرتا ہے۔ لیکن اس کے گھر کی حالت اور اس کی حالت کو نہیں جانتا اور اس کی طاقت اور دولت سے بے خبر ہوتا ہے۔ اپنی حاجت براری ہوتے نہ دیکھ کر سمجھتا ہے کہ اس نے جان بوجھ کر شرارت کی اور میری دستگیری سے منہ موڑا۔ تب محض ظن کی بناء پر اس جگہ جہاں اس کی محبت بڑھنی چاہیے تھی۔ عداوت کا بیج بویا جاتا ہے۔ اور آہستہ آہستہ ان گناہوں تک نوبت پہنچ جاتی ہے جو عداوت کا پھل ہیں۔ کئی لوگوں سے میں نے پوچھا ہے کہ جب تم نے میرا نام سنا تھا تو میری یہی تصویر اور موجودہ حالت کا ہی نقشہ آپ کے دل میں آیا تھا۔ یا کچھ اور ہی سماں اپنے دل میں آپ نے باندھا ہوا تھا تو انہوں نے یہی جواب دیا ہے کہ جو نقشہ ہمارے دل میں تھا اور جو کچھ ہم سمجھے بیٹھے تھے وہ نقشہ نہیں پایا۔ یاد رکھو۔ بہت بدیوں کی اصل جڑھ سوءِ ظن ہوتا ہے۔ میں نے اگر کبھی سوءِ ظن کیا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ نے میری تعلیم

فرمادی کہ بات اس کے خلاف نکلی ۔ میں اس میں تجربہ کار ہوں ۔ اس لئے نصیحت کے طور پر کہتا ہوں کہ اکثر سوءظنیوں سے بچو۔ اس سے سخن چینی اور عیب جوئی کی عادت بڑھتی ہے۔ اسی واسطے اللہ کریم فرماتا ہے۔ وَ لَا تَجَسَّسُوْا ۔ تجسس نہ کرو۔ تجسس کی عادت بدظنی سے پیدا ہوتی ہے۔ جب انسان کسی کی نسبت سوءظنی کی وجہ سے ایک خراب رائے قائم کر لیتا ہے تو پھر کوشش کرتا ہے کہ کسی نہ کسی طرح اس کے کچھ عیب مل جاویں اور پھر عیب جوئی کی کوشش کرتا اور اسی جستجو میں مستغرق رہتا ہے۔ اور یہ خیال کر کے کہ اس کی نسبت میں نے جو یہ خیال ظاہر کیا ہے۔ اگر کوئی پوچھے تو پھر اس کا کیا جواب دوں گا۔ اپنی بدظنی کو پورا کرنے کیلئے تجسس کرتا ہے اور پھر تجسس سے غیبت پیدا ہوتی ہے جیسے فرمایا اللہ کریم نے وَ لَا یَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ۔

غرض خوب یاد رکھو کہ سوءظن سے تجسس اور تجسس سے غیبت کی عادت شروع ہوتی ہے۔ اور چونکہ آجکل ماہ رمضان[1] ہے۔ اور تم لوگوں میں سے بہتوں کے روزے ہوں گے۔ اس لئے یہ بات میں نے روزہ پر بیان کی ہے اگر ایک شخص روزہ بھی رکھتا ہے اور غیبت بھی کرتا ہے اور تجسس اور نکتہ چینیوں میں مشغول رہتا ہے۔ تو وہ اپنے مُردہ بھائی کا گوشت کھاتا ہے۔ جیسے فرمایا اَیُحِبُّ اَحَدُكُمْ اَنْ یَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِیْهِ مَیْتًا فَكَرِهْتُمُوْهُ!

اب جو غیبت کرتا ہے وہ روزہ کیا رکھتا ہے۔ وہ تو گوشت کے کباب کھاتا ہے اور کباب بھی اپنے مردہ بھائی کے گوشت کے اور یہ بالکل سچی بات ہے کہ غیبت کرنے والا حقیقت میں ہی ایسا بدآدمی ہوتا ہے۔ جو اپنے مردہ بھائی کے کباب کھاتا ہے۔ مگر یہ کباب ہر ایک آدمی نہیں دیکھ سکتا۔ ایک صوفی نے کشفی طور پر دیکھا کہ ایک شخص نے کسی کی غیبت کی۔ تب اس سے قے کرائی گئی تو اس کے اندر سے بوٹیاں نکلیں جن سے بُو بھی آتی تھی۔

یاد رکھو یہ کہانیاں نہیں۔ یہ واقعات ہیں۔ جو لوگ بدظنیاں کرتے ہیں وہ نہیں مرتے جب تک اپنی نسبت بدظنیاں نہیں سن لیتے۔ اس لئے میں تمہیں نصیحت کرتا ہوں اور دردِ دل سے کہتا ہوں کہ

---

[1] ماہ اکتوبر ۱۹۰۷ء۔ مرتّب

غیبتوں کو چھوڑ دو۔ بُغض اور کینہ سے اجتناب اور بکلی پرہیز کرو اور بالکل الگ تھلگ رہو۔ اس سے بڑا فائدہ ہوگا۔ میری نہ کوئی جاگیر مشترکہ ہے۔ نہ کوئی مکان مشترکہ ہے۔ میرا کوئی معاملہ دنیا کا کسی سے مشترکہ نہیں۔ اسی طرح میں اوروں پر قیاس کرتا ہوں کہ وہ بھی یہاں آکر[1] الگ تھلگ ہوں گے اور اگر کچھ بھی معمولی سی شراکت ہوگی بھی تو کوشش کرنے سے بالکل الگ رہ سکتے ہیں۔ انسان خود بخود اپنے آپ کو پھندوں میں پھنسا لیتا ہے ورنہ بات سہل ہے جو لڑکے دوسروں کی نکتہ چینیاں اور غیبتیں کرتے ہیں۔ اللہ کریم ان کو پسند نہیں کرتا۔ اگر کسی میں کوئی غلطی دیکھو تو خدا تعالیٰ سے اس کے لئے دعا کرو کہ اس کی وہ غلطی نکال دیوے اور اپنے فضل سے اس کو راہِ راست پر چلنے کی توفیق دیوے۔ یاد رکھو اللہ کریم تَوَّابٌ رَّحِیْمٌ ہے۔ وہ معاف کر دیتا ہے۔ جب تک انسان اپنا نقصان نہ اٹھائے اور اپنے اوپر تکلیف گوارا نہ کرے۔ کسی دوسرے کو سکھ نہیں پہنچا سکتا۔ بدصحبتوں سے بکلی کنارہ کش ہو جاؤ۔ خوب یاد رکھو کہ ایک چوہڑی یا لوہار کی بھٹی یا کسی عطار کی دکان کے پاس بیٹھنے سے ایک جیسی حالت نہیں رہا کرتی۔ ظن کے اگر قریب بھی جانے لگو تو اس سے بچ جاؤ۔ کیونکہ اس سے پھر تجسس پیدا ہوگا۔ اور اگر تجسس تک پہنچ چکے ہو تو پھر بھی رک جاؤ کہ اس سے غیبت تک پہنچ جاؤ گے اور یہ ایک بہت بڑی بد اخلاقی ہے۔ اور مُردار کھانے کی مانند ہے۔

وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِیْمٌ ۔ تقویٰ اختیار کرو اور پورے پورے پرہیز گار بن جاؤ۔ مگر یہ سب کچھ اللہ ہی توفیق دے تو حاصل ہوتا ہے۔ ہم تو انباروں کے انبار ہر روز معرفت کے پیش کرتے ہیں۔ گو فائدہ تو ہوتا ہے مگر ہم چاہتے ہیں کہ بہت فائدہ ہو اور بہتوں کو ہو خدا تعالیٰ توفیق عنایت فرماوے۔ آمین (الحکم جلد ۱۱ نمبر ۳۹ مورخہ ۳۱/۱۰ اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۸۔۹)

۱۴۔ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ وَّ اُنْثٰى وَ جَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّ قَبَآىِٕلَ لِتَعَارَفُوْا ؕ اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِیْمٌ خَبِیْرٌ ۔

ترجمہ۔ اے لوگو! ہم نے تم کو پیدا کیا ایک ہی آدمی سے ایک ہی عورت سے اور تمہارے قبیلے اور

[1] قادیان۔ مرتّب

کنبے بنائے تا کہ ایک دوسرے کو پہچانو۔ بے شک تم میں زیادہ عزت دار اللہ کے نزدیک وہی ہے جو بڑا متقی ہو۔ بے شک اللہ بڑا جاننے والا ہے بڑا اخبر دار ہے۔

تفسیر۔ (اللہ تعالیٰ فرماتا ہے) ہم نے ہی تم کو پیدا کیا نر و مادہ سے اور تم کو قوموں اور قبائل پر تقسیم کیا۔ تو کہ ایک دوسرے سے تعارف رکھو اور تمہیں یاد رہے کہ خدا کے یہاں تم میں سے وہی معزز ہے جو بڑا پرہیزگار ہے۔ اور جان رکھو۔ اللہ تعالیٰ علیم وخبیر ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۰)

اے آدمیو! ہم نے تم کو بنایا نر اور مادہ اور کر دیں تم میں ذاتیں اور قبیلے تا کہ پہچان لو۔ بے شک بزرگ تم میں سے اللہ کے نزدیک بڑے ادب والا ہے۔ بے شک اللہ جاننے والا ہے خبردار۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل۔ صفحہ ۱۵ حاشیہ)

اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ ۔ یعنی تم میں سے معزز اور زیادہ مکرم وہ ہے جو زیادہ تر متقی ہے۔ جس قدر نیکیاں اور اعمال صالح کسی میں زیادہ تر ہیں وہی زیادہ معزز و مکرم ہے۔ کیا بے جا شیخی اور انانیت پیدا نہیں ہورہی؟ پھر بتلاؤ کہ اس نعمت کی قدر کی تو کیا کی؟ یہ اخوت اور برادری کا واجب الاحترام مسئلہ اسلام کے دیکھا دیکھی اب اور قوموں نے بھی لے لیا۔ پہلے ہندو وغیرہ قومیں کسی دوسرے مذہب وملّت کے پیرو کو اپنے مذہب میں ملانا عیب سمجھتے تھے اور پرہیز کرتے تھے۔ مگر اب شُدھ کرتے اور ملاتے ہیں۔ گو کامل اخوت اور سچے طور پر نہیں۔ مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف غور کرو کہ حضورؐ نے اپنی عملی زندگی سے کیا ثبوت دیا کہ زید جیسے کے نکاح میں شریف بیبیاں آئیں۔ اسلام! مقدس اسلام نے قوموں کی تمیز کو اٹھا دیا جیسے وہ دنیا میں توحید کو زندہ اور قائم کرنا چاہتا تھا اور چاہتا ہے۔ اسی طرح ہر بات میں اس نے وحدت کی روح پھونکی اور تقویٰ پر ہی امتیاز رکھا۔ قومی تفریق جو نفرت اور حقارت پیدا کر کے شفقت علیٰ خلق اللہ کے اصول کی دشمن ہوسکتی تھی اُسے دور کر دیا۔ ہمیشہ کا منکر خدا رسول کا منکر جب اسلام لاوے تو شیخ کہلاوے۔ یہ سعادت کا تمغہ! یہ سیادت کا نشان جو اسلام نے قائم کیا تھا صرف تقویٰ تھا۔ (الحکم جلد ۳ نمبر ۱۶ مورخہ ۵ رمئی ۱۸۹۹ء صفحہ ۴)

۱۵۔ قَالَتِ الْاَعْرَابُ اٰمَنَّا ؕ قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا وَ لٰكِنْ قُوْلُوْۤا اَسْلَمْنَا وَ لَمَّا
يَدْخُلِ الْاِيْمَانُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَ اِنْ تُطِيْعُوا اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ لَا يَلِتْكُمْ مِّنْ
اَعْمَالِكُمْ شَيْـًٔا ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔

ترجمہ۔ گنوار کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے تم کہہ دو کہ ایمان نہیں لائے لیکن کہو کہ ہم فرمانبردار ہو گئے اور ابھی داخل نہیں ہوا تمہارے دلوں میں ایمان (یعنی ایمان یا سکینہ نہیں) اور تم اللہ اور اس کے رسول کے حکم پر چلو گے تو وہ تمہارے عملوں میں سے کچھ بھی کم نہ کرے گا۔ بے شک اللہ بڑا غفور الرحیم ہے۔

تفسیر۔ اعراب نے کہا ہم ایمان لائے تو کہہ کہ تم مومن نہیں ہوئے لیکن بولو کہ ہم فرمانبردار ہوئے اور ابھی ایمان تمہارے دلوں میں داخل نہیں ہوا۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۸۰ حاشیہ)

۱۶۔ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوْا وَ
جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ۔

ترجمہ۔ اس کے سوا نہیں کہ ایماندار تو وہی ہیں جنہوں نے اللہ اور رسول کو مانا سچے دل سے پھر کچھ شک وشبہ نہ کیا اور بڑی نیک کوشش کی اپنے مال اور جان سے اللہ کی راہ میں (یعنی قرآن پر عمل کرنے میں) یہی لوگ سچے (ایماندار ہیں)۔

تفسیر۔ کہ مومن وہی لوگ ہوتے ہیں جو ایمان لاتے ہیں اللہ پر اور ایمان لاتے ہیں اللہ کے رسولؐ پر اور اگر ان پر کچھ مشکلات آ پڑیں تو کوئی شک وشبہ نہیں لاتے بلکہ جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وہ اپنے مالوں اور جانوں سے خدا تعالیٰ کی راہ میں مجاہدہ کرتے ہیں لیکن وہ ایسا نہیں کرتے کہ کسی اور کی کمائی سے یا کسی اور کا مال حاصل کر کے خدا کی راہ میں خرچ کر دیں کیونکہ وہ سوچتے ہیں کہ پھر ان کو کہاں سے دوں گا اس لئے وہ خود کما کر اپنے مالوں کو خدا کی راہ میں خرچ کرتے ہیں۔

آجکل قحط کا زور ہوتا جاتا ہے۔ مومن کو چاہیے کہ اپنی روٹی کا ایک حصہ کسی ایسے شخص کو دے دیا کرے جس کے پاس روٹی نہیں۔ اگر اس میں سے نہیں دے سکتا تو کوئی پیسہ ہی سہی کہ وہ بیچارہ خرید کر

عَرْضُهَا كَعَرْضِ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ ۙ اُعِدَّتْ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ ؕ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۔[1] پر غور کریں تو بالجزم ایسا نہیں کہہ سکتے ۔کیونکہ جب جنت کی چوڑائی زمین وآسمان دونوں کو ملا کر پوری ہوتی ہے ۔تو پھراس کا صرف آسمان پر ہونا کیونکر اس آیت کے مطابق ہوسکتا ہے ۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۵ ۔ ماہ مئی ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۲۶ ۔۲۲۷)

۲۶۔ لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَيِّنٰتِ وَ اَنْزَلْنَا مَعَهُمُ الْكِتٰبَ وَ الْمِيْزَانَ لِيَقُوْمَ النَّاسُ بِالْقِسْطِ ۚ وَ اَنْزَلْنَا الْحَدِيْدَ فِيْهِ بَاْسٌ شَدِيْدٌ وَّ مَنَافِعُ لِلنَّاسِ وَ لِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ يَّنْصُرُهٗ وَ رُسُلَهٗ بِالْغَيْبِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ عَزِيْزٌ ۔

ترجمہ ۔ بے شک ہم نے بھیجے ہمارے رسول کھلے کھلے نشان دے کر اور اتاری ہم نے ان کے ساتھ کتاب اور ترازو تا کہ لوگ انصاف پر قائم رہیں اور ہمیں نے لوہا اتارا جس میں سخت ہلاکت ہے لوگوں کے واسطے اور فائدے بھی ہیں تا کہ اللہ معلوم کر لے کہ کون بے دیکھے مدد کرتا ہے اللہ اور اس کے رسولوں کی ۔ کچھ شک نہیں کہ اللہ زبردست اور زورآور ہے ۔

تفسیر ۔ اختلافات سے گھبرانا بھی مومن کا کام نہیں ۔ اللہ تعالیٰ نے اختلافات کے رفع کے لئے یہ آیت فرمائی ہے لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَيِّنٰتِ وَ اَنْزَلْنَا مَعَهُمُ الْكِتٰبَ وَ الْمِيْزَانَ لِيَقُوْمَ النَّاسُ بِالْقِسْطِ ۚ وَ اَنْزَلْنَا الْحَدِيْدَ فِيْهِ بَاْسٌ شَدِيْدٌ وَّ مَنَافِعُ لِلنَّاسِ ...... یعنی اختلاف رفع ہوتے ہیں کتاب سے اور پھر میزان سے ،جس میں علم مناظرہ شامل ہے ، پھر لوہا بھی فیصلہ کرتا ہے جو پچھلے زمانہ میں اگر بصورتِ تلوار فیصلہ کن تھا ۔تو اس زمانہ میں بصورتِ قلم ۔ غرض اسلام نے ہر مشکل کے حل کرنے کے لئے طریق سکھایا ہے ۔ مبارک وہ جو قرآن شریف پر عمل کرتے ہیں ۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۳ ۔ ماہ مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۳۸)

---

[1] اور اس بہشت کی طرف جس کی قیمت آسمان وزمین ہے ۔ تیار کی گئی ہے اُن لوگوں کے لئے جو اللہ اور اس کے رسول کو سچے دل سے مانتے ہیں ۔ یہ اللہ کا فضل ہے وہ جس کو چاہتا ہے دیتا ہے اور اللہ بڑے فضل کا مالک ہے ۔

۲۸۔ ثُمَّ قَفَّيْنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ بِرُسُلِنَا وَ قَفَّيْنَا بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ وَ اٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ ۙ۬ وَ جَعَلْنَا فِيْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ رَاْفَةً وَّ رَحْمَةً ؕ وَ رَهْبَانِيَّةَ ابْتَدَعُوْهَا مَا كَتَبْنٰهَا عَلَيْهِمْ اِلَّا ابْتِغَآءَ رِضْوَانِ اللّٰهِ فَمَا رَعَوْهَا حَقَّ رِعَايَتِهَا ۚ فَاٰتَيْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْهُمْ اَجْرَهُمْ ۚ وَ كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ۔

ترجمہ۔ پھر ہم نے لگا تار بھیجے ان کے پیچھے ہمارے رسول اور عیسٰی ابن مریم کو ان کے پیچھے بھیجا اور اس کو انجیل عطا فرمائی اور ان لوگوں کے دلوں میں جو اس کے پیرو ہوئے نرمی اور رحمت پیدا کی۔ اور گوشہ نشینی اور خیال ترک دنیا جو انہوں نے اپنی طرف سے ایجاد کر لیا تھا یہ قاعدہ ہم نے ان پر فرض نہیں کیا تھا مگر انہوں نے اللہ کے خوش کرنے کے لئے خود اپنے دل سے اختیار کیا (مگر) اس کو ایسا نہ نبھایا جیسا نبھانا چاہیئے تھا پس ان میں سے جو ایمان لائے ہم نے ان کو اجر دیا اور بہت سے ان میں فاسق ہی ہیں۔

تفسیر۔ وَ رَهْبَانِيَّةَ ابْتَدَعُوْهَا مَا كَتَبْنٰهَا عَلَيْهِمْ ۔ اور ایک دنیا چھوڑنا انہوں نے نیا نکالا۔ ہم نے نہیں لکھا تھا یہ ان پر۔

فرقے یہود کے خلوت نشین اور جتی سَتی جنگلوں میں وحشیانہ زندگی بسر کرتے تھے اور عیسائی پوپوں کی طرح خدا داد انعامات سے محروم تھے۔ اس بے جا تشدّد کو آیت وَ رَهْبَانِيَّةَ ابْتَدَعُوْهَا مَا كَتَبْنٰهَا عَلَيْهِمْ فرما کر مٹا دیا اور قدرتی انعامات سے متمتّع ہونے کے لئے الآیہ

كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَ اعْمَلُوْا صَالِحًا۔[1] (المومنون:۵۲)

اور قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَ الطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ[2] (الاعراف: ۳۳)

کا فرمان راحت عنوان جاری فرمایا۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۶۴، ۲۶۵)

---

۱؎ اے لوگو۔ کھاؤ ستھری چیزیں اور کام کرو بھلا۔ ۲؎ تو کہہ کس نے منع کی ہے رونق اللہ کی جو پیدا کی اس نے اپنے بندوں کے واسطے اور ستھری چیزیں کھانے کی۔

# سُوْرَۃُ الْمُجَادَلَۃِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۂ مجادلہ کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اُس اللہ کے نام سے جو سب واقعات کو پہلے ہی سے جانتا ہے اور عدل وانصاف سے فیصلے فرماتا ہے اور عاجزی کو بہت پسند فرماتا ہے۔

۴۔ وَ الَّذِیْنَ یُظٰھِرُوْنَ مِنْ نِّسَآئِھِمْ ثُمَّ یَعُوْدُوْنَ لِمَا قَالُوْا فَتَحْرِیْرُ رَقَبَۃٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ یَّتَمَآسَّا ؕ ذٰلِکُمْ تُوْعَظُوْنَ بِہٖ ؕ وَاللّٰہُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ۔

ترجمہ۔ جو لوگ اپنی بیبیوں سے ظِہار کر بیٹھیں پھر وہ اپنے کہے سے پلٹنا چاہیں (یعنی اپنے قول سے نادم ہوں) تو ایک غلام آزاد کرنا چاہیے ایک دوسرے کو ہاتھ لگانے سے پہلے۔ اس بات کی تم کو نصیحت کی جاتی ہے اور تم جو کچھ کرتے ہو اللہ اس سے خوب خبردار ہے۔

تفسیر۔ اس میں عرب کی ایک رسم کا ابطال فرمایا۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۴)

جو لوگ اپنی بیبیوں کو ماں کہہ بیٹھے۔ اور انہیں الگ کرنا چاہتے ہیں۔ پھر اس بات پر نادم ہوئے ان پر لازم ہے کہ بی بی کے پاس جانے سے پہلے غلام آزاد کریں وغیرہ وغیرہ۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۶)

ثُمَّ یَعُوْدُوْنَ لِمَا قَالُوْا۔ (۱) جو انہوں نے بات کی اس کی اصلاح کرنا چاہتے ہیں۔

۲۔ ایک دفعہ نہیں بلکہ پھر کہہ دیتے ہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۴)

۶۔ اِنَّ الَّذِیْنَ یُحَآدُّوْنَ اللّٰہَ وَ رَسُوْلَہٗ کُبِتُوْا کَمَا کُبِتَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِھِمْ وَ قَدْ اَنْزَلْنَآ اٰیٰتٍۭ بَیِّنٰتٍ ؕ وَ لِلْکٰفِرِیْنَ عَذَابٌ مُّھِیْنٌ۔

ترجمہ۔ جو لوگ مخالفت کرتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کی وہ ذلیل ہوئے جیسے ذلیل ہوئے ان

کے اگلے اور ہم نے اتاریں صاف صاف آیتیں اور منکروں کے لئے ذلت کا عذاب ہے۔

تفسیر۔ جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کے مخالف ہوتے ہیں۔ رد کئے جائیں گے۔ جیسے کہ پہلے مردود ہوئے۔ اور ہم کھلے کھلے نشان اتار چکے ہیں۔ ان کے منکروں کے لئے اہانت کا عذاب ہے۔ گویا ایک سبب ذلت کا اللہ اور اس کے فرستادہ کی (خواہ وہ کسی زمانہ میں ہو) مخالفت ہے اور خدا کے کھلے کھلے نشانوں کا انکار۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۶ نمبر ۱۰۔ ماہ اکتوبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۳۹۳)

۹ تا ۱۱۔ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ نُهُوْا عَنِ النَّجْوٰى ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ لِمَا نُهُوْا عَنْهُ وَ يَتَنٰجَوْنَ بِالْاِثْمِ وَ الْعُدْوَانِ وَ مَعْصِيَتِ الرَّسُوْلِ ۫ وَ اِذَا جَآءُوْكَ حَيَّوْكَ بِمَا لَمْ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ ۙ وَ يَقُوْلُوْنَ فِيْۤ اَنْفُسِهِمْ لَوْ لَا يُعَذِّبُنَا اللّٰهُ بِمَا نَقُوْلُ ؕ حَسْبُهُمْ جَهَنَّمُ ۚ يَصْلَوْنَهَا ۚ فَبِئْسَ الْمَصِيْرُ۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا تَنَاجَيْتُمْ فَلَا تَتَنَاجَوْا بِالْاِثْمِ وَ الْعُدْوَانِ وَ مَعْصِيَتِ الرَّسُوْلِ وَ تَنَاجَوْا بِالْبِرِّ وَ التَّقْوٰى ؕ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْۤ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ۔ اِنَّمَا النَّجْوٰى مِنَ الشَّيْطٰنِ لِيَحْزُنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ لَيْسَ بِضَآرِّهِمْ شَيْـًٔا اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَ عَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ۔

ترجمہ۔ تو انہوں نے ان کی طرف نظر نہ کی جن کو روک دیا گیا تھا کانا پھوسی کرنے سے پھر وہ لوگ وہی کرتے ہیں جن سے اُن کو منع کر دیا گیا تھا اور وہ کانا پھوسی کرتے ہیں گناہ کی اور زیادتی کی اور رسول اللہ کی نافرمانی کی اور جب تیرے پاس آتے ہیں تو تجھ کو ایسے کلمے سے دعا سلام دیتے ہیں جس سے تجھ کو اللہ نے دعا سلام نہیں دی اور اپنے جی میں کہتے ہیں کہ اللہ ہم کو ہمارے کہنے کی سزا کیوں نہیں دیتا ۔ ان کو جہنم کافی ہے اس میں وہ داخل ہوں گے پس وہ کیا ہی بُری جگہ ہے۔ اے ایماندارو! جب تم ایک دوسرے کے کان میں بات کرو تو گناہ اور زیادتی اور رسول کی نافرمانی کی بات نہ کرو اور کان میں بات کرو تو نیکوکاری اور تقویٰ کی اور اللہ ہی سے ڈرو اور اللہ ہی کو سپر بناؤ جس

کی طرف تم اکٹھے کئے جاؤ گے۔اس کے سوانہیں کہ کانا پھوسی شیطانی حرکت ہے تا کہ وہ غمگین بنائے ایمانداروں کو اوران کو تو کچھ بھی ضرر نہیں پہنچا سکتے بغیر اللہ کے حکم کے اور ایمانداروں کو تو اللہ ہی پر بھروسا رکھنا چاہئے۔

تفسیر۔ تارک اسلام آریہ کے اعتراضات کا جواب دیتے ہوئے تحریر فرمایا۔

’’عیسائیوں سے زیادہ تم طاقتور نہیں ہو سکتے۔ وہ بھی اسلام کے معدوم کرنے میں ناکام ہیں۔ جن تدابیر پر تم چل رہے ہو اور تمہارے چھوٹے بڑے دھرماتما پارٹی اور گریجویٹ، جج، وکیل وغیرہ جس راہ سے اسلام پر حملہ آور ہیں۔ یہ راہ کامیابی کی نہیں۔تم سے بہت پہلے مدینہ کے یہود نے اسی راہ کو اختیار کیا تھا اور ان کی مخفی کمیٹیاں استیصالِ اسلام کے لئے جان توڑ کوشش کر رہی تھیں۔جن کا ذکر اللہ تعالیٰ کی پاک کتاب میں یوں آیا ہے۔ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ نُهُوْا عَنِ النَّجْوٰى ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ لِمَا نُهُوْا عَنْهُ۔ ترجمہ: کیا نہیں دیکھا تو نے ان لوگوں کی طرف کہ منع کئے گئے مخفی کانا پھوسی سے پھر باز نہیں آتے۔اور کمیٹیاں کئے جاتے ہیں اور فرمایا۔ اِنَّمَا النَّجْوٰى مِنَ الشَّيْطٰنِ لِيَحْزُنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ لَيْسَ بِضَآرِّهِمْ شَيْـًٔا یہ کانا پھوسی اور مشورہ اللہ سے دور ہلاک ہونے والی خبیث روح شیطان سے ہے کہ غم میں ڈالے مومنوں کو اور یہ لوگ کچھ بھی مومنوں کو ضرر نہیں دے سکیں گے۔ پہلے سپارے میں بھی ایسی مخفی مجالس کا ذکر ہے۔مگر دیکھ لو وہ تمام ممبران اور گرینڈ[1] ماسٹر خائب و خاسر ہو گئے۔آخر اللہ تعالیٰ سمیع بصیر علیم وخبیر ہے۔اپنی مخلوق کی حرکت وسکون جانتا ہے۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۳۳۶،۳۳۷)

انسان کے دُکھوں میں اَور خیالات ہوتے ہیں۔سکھوں میں اَور۔کامیاب ہو تو اَور طریق ہوتا ہے ناکام ہو تو اور طرز۔طرح طرح کے منصوبے دل میں اٹھتے ہیں اور پھر ان کو پورا کرنے کے لئے وہ کسی کو محرمِ راز بناتے ہیں اور جب بہت سے ایسے محرم راز ہوتے ہیں تو پھر انجمنیں بن جاتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس سے روکا تو نہیں مگر یہ حکم ضرور دیا۔

---

[1] GRAND MASTEFR

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا تَنَاجَیْتُمْ فَلَا تَتَنَاجَوْا بِالْاِثْمِ وَ الْعُدْوَانِ وَ مَعْصِیَتِ الرَّسُوْلِ وَ تَنَاجَوْا بِالْبِرِّ وَ التَّقْوٰی ؕ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِیْۤ اِلَیْهِ تُحْشَرُوْنَ ۔ اِنَّمَا النَّجْوٰی مِنَ الشَّیْطٰنِ لِیَحْزُنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ لَیْسَ بِضَآرِّهِمْ شَیْـًٔا اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَ عَلَی اللّٰهِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۔

ایمان والو! ہم جانتے ہیں کہ تم کوئی منصوبہ کرتے ہوا نجمنیں بناتے ہومگر یا د رہے کہ جب کوئی انجمن بناؤ تو گناہ، سرکشی اور رسول کی نا فرماں برداری کے بارے میں نہ ہو۔ بلکہ نیکی اور تقویٰ کا مشورہ ہو۔

بنی اسرائیل جب مصر کی طرف گئے تو پہلے پہل ان کو یوسف علیہ السلام کی وجہ سے آرام ملا۔ پھر جب شرارت پر کمر باندھی تو فراعنہ کی نظر میں بہت ذلیل ہوئے۔مگر آخر خدا نے رحم کیا اور موسیٰ علیہ السلام کے ذریعہ سے ان کو نجات ملی۔ یہاں تک کہ وہ فاتح ہو گئے۔اور وہ اپنے تئیں نَحْنُ اَبْنٰٓؤُا اللّٰهِ وَ اَحِبَّآؤُهٗ سمجھنے لگے۔لیکن جب پھر ان کی حالت تبدیل ہوگئی۔ ان میں بہت ہی حرامکاری شرک اور بدذاتیاں پھیل گئیں تو ایک زبردست قوم کو اللہ تعالیٰ نے ان پر مسلط کیا۔

(بدر جلد ۸ نمبر ۱۵ مورخہ ۴؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۳)

## ۱۲۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا قِیْلَ لَکُمْ تَفَسَّحُوْا فِی الْمَجٰلِسِ فَافْسَحُوْا یَفْسَحِ اللّٰهُ لَکُمْ ۚ وَ اِذَا قِیْلَ انْشُزُوْا فَانْشُزُوْا یَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْکُمْ ۙ وَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجٰتٍ ؕ وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ ۔

ترجمہ۔ اے ایماندارو! جب تم سے کہا جائے کہ کھل کر بیٹھو مجلسوں میں تو کھل کر بیٹھ جایا کرو۔ اللہ تمہارے واسطے کشائش دے گا اور جب تم سے کہا جائے کہ اٹھ جاؤ تو اٹھ جایا کرو اللہ اُن کے درجے بلند کرے گا جنھوں نے مانا اللہ اور رسول کا حکم تم میں سے اور جن کو علم دیا گیا ہے (قرآن اور سنت کا) اُن کے تو بڑے ہی درجے ہیں اور اللہ تمہارے اعمال سے بے خبر نہیں۔

تفسیر۔ اللہ ایمان داروں اور پاک علوم کے عالموں کو ہی درجات پر پہنچاتا ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۳)

۱۳۔ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا نَاجَیْتُمُ الرَّسُوْلَ فَقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیْ نَجْوٰىكُمْ صَدَقَةً ؕ ذٰلِكَ خَیْرٌ لَّكُمْ وَ اَطْهَرُ ؕ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۔

ترجمہ۔ اور اے ایماندارو! جب تم پیغمبر سے کان میں کچھ بات کرنا چاہو تو کان میں بات کرنے سے پہلے کچھ خیرات کر دیا کرو یہ تمہارے لئے بہتر اور پاکیزہ تر ہے۔ پھر اگر تم کو میسر نہ ہو تو بے شک اللہ غفور الرحیم ہے۔

تفسیر۔ فَقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیْ نَجْوٰىكُمْ ۔ یہ حکم منسوخ نہیں ہوا۔ فرض نہ تھا۔ کیونکہ ذٰلِكَ خَیْرٌ لَّكُمْ فرمایا۔ فَاِذْ لَمْ تَفْعَلُوْا کے ساتھ وَ تَابَ اللّٰهُ عَلَیْكُمْ فرمادیا۔ یعنی پہلے ہی اللہ رجوع برحمت کر چکا ہے کہ یہ حکم واجب نہ ٹھہرایا بلکہ مستحب ہے۔ چنانچہ اب بھی صلحاء امت حدیث پوچھنے سے پہلے صدقہ کر لیتے ہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۴)

۲۰۔ اِسْتَحْوَذَ عَلَیْهِمُ الشَّیْطٰنُ فَاَنْسٰىهُمْ ذِكْرَ اللّٰهِ ؕ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ الشَّیْطٰنِ ؕ اَلَاۤ اِنَّ حِزْبَ الشَّیْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۔

ترجمہ۔ ان پر شیطان مسلّط ہو گیا ہے تو ان کو اللہ کا قرآن بھلا دیا ہے۔ اس کی یاد سے غافل کر دیا ہے تو یہی شیطانی لشکر ہے اور سن رکھو کہ شیطانی لشکر ہی نقصان پانے والا ہے۔

تفسیر۔ نبی کریمؐ اور آپؐ کے جاں نثار صحابہ کرام تمام مخالفوں کے سامنے مظفر منصور بامراد رہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ بات نہ ہوتی تو اس کے خلاف ہوتا اور یہ بات مجنون کی بڑ بن جاتی۔ مخالفوں کے حق میں فرمایا اُولٰٓئِكَ حِزْبُ الشَّیْطٰنِ ؕ اَلَاۤ اِنَّ حِزْبَ الشَّیْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ یہ مخالف شیطانی گروہ ہے۔ خبردار رہو۔ بے ریب شیطانی گروہ ناکام رہے گا۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۳۲۲)

۲۳۔ لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ وَ لَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِيْرَتَهُمْ ؕ اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ وَ اَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ ؕ وَ يُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ ؕ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ ؕ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔

ترجمہ۔تو نہ پائے گا ان لوگوں کو جو اللہ اور آخرت کے دن کو دل سے سچا جانتے ہیں کہ وہ ایسوں سے دوستی کریں جو مخالف ہوئے اللہ اور اس کے رسول کے گو وہ ان کے مخالف باپ ہی ہوں یا ان کے بیٹے یا بھائی ہی ہوں یا اُن کے کنبے کے۔یہی لوگ ہیں جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان بھیج دیا، محفوظ کر دیا ہے اور ان کی تائید فرمائی ہے روح القدس سے اور اُن کو داخل فرمائے گا ایسے باغوں میں جن میں بہہ رہی ہیں نہریں وہ اس میں سدا رہیں گے۔اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی۔یہی لوگ اللہ کا لشکر ہیں تو یادرکھو اللہ ہی کا لشکر نہال و بامراد و مظفر و منصور ہوگا۔

تفسیر۔ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ ؕ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔ یہی لوگ خدا کی جماعت ہیں۔ اور یادرکھو خدا کی جماعت مظفر و منصور ہے۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۴)



# سُوْرَۃُ الْحَشْرِ مَدَنِيَّةٌ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔

ہم سورۂ حشر کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے نام سے جس نے سب انتظام

پہلے ہی سے کرر کھے تھے اور سچی محنتوں کا بدلہ دینے والا ہے۔

اس سورۃ نے سنّی وشیعہ کے جھگڑے دربارہ فدک کا فیصلہ کر دیا کہ یہ وراثت میں آ ہی نہیں سکتا۔ یہ مال فئے سے ہے۔جس کے مصارف بتادئے۔ مدینہ کے یہود نے بہت شرارتیں کیں۔ کئی قتل کر دیئے۔ نبی کریم صلعم کو اپنے محلہ میں بلا کر اوپر سے پتھر گرانے کی تجویز کی۔حضور نے ان کو خیبر میں جلاوطن کر دیا۔(اول الحشر) پھر حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں وہاں سے بھی نکالے گئے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۴)

**۲، ۳۔ سَبَّحَ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ۚ وَ ہُوَ الۡعَزِیۡزُ الۡحَکِیۡمُ ۔ ہُوَ الَّذِیۡۤ اَخۡرَجَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا مِنۡ اَہۡلِ الۡکِتٰبِ مِنۡ دِیَارِہِمۡ لِاَوَّلِ الۡحَشۡرِ ؕؔ مَا ظَنَنۡتُمۡ اَنۡ یَّخۡرُجُوۡا وَ ظَنُّوۡۤا اَنَّہُمۡ مَّانِعَتُہُمۡ حُصُوۡنُہُمۡ مِّنَ اللّٰہِ فَاَتٰہُمُ اللّٰہُ مِنۡ حَیۡثُ لَمۡ یَحۡتَسِبُوۡا ٭ وَ قَذَفَ فِیۡ قُلُوۡبِہِمُ الرُّعۡبَ یُخۡرِبُوۡنَ بُیُوۡتَہُمۡ بِاَیۡدِیۡہِمۡ وَ اَیۡدِی الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ٭ فَاعۡتَبِرُوۡا یٰۤاُولِی الۡاَبۡصَارِ ۔**

ترجمہ۔ اللہ کی تسبیح کر رہا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمینوں میں ہے اور وہی بڑا زبردست حکمت والا ہے۔ وہی ہے جس نے نکال کر باہر کر دیا ان کے گھروں سے ان لوگوں کو جو منکر ہوئے اہل کتاب میں سے پہلے ہی بھیڑ وجم لشکر میں۔تمہارا تو یہ گمان نہ تھا کہ وہ نکلیں گے اور وہ یہ گمان کرتے تھے کہ ان کو بچالیں گے ان کے قلعے اللہ کے ہاتھ سے۔تو ان پر اللہ ایسی جگہ سے آ گیا (یعنی عذاب الٰہی)

جہاں ان کا گمان بھی نہ تھا اور ان کے دلوں میں رعب ڈال دیا کہ وہ اجاڑیں گے اپنے گھر اپنے ہی ہاتھوں سے اور ایمانداروں کے ہاتھوں سے بھی تو عبرت پکڑ واے آنکھ رکھنے والو!

تفسیر۔ تورات میں بنی اسرائیل کو حکم تھا کہ سچّے نبی سے ڈریں لیکن ان لوگوں نے کفارِ مکہ کی طرح نبی برحق کی مخالفت کی۔ وعیدِ الٰہی سے نڈر ہو گئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ بنی نضیر (بنی اسرائیل) ویران اور تباہ ہو کر مدینے سے نکل گئے۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۰۴)

بت پرست قومیں اسلام کے مقابلہ سے ہار کر بت پرستی کے دعوے سے باز آ رہی ہیں اور بالکل اس مسالہ میں صلح جُو ہو رہی ہیں۔ کیونکہ انڈیا میں کچھ برہموں ہو گئے ہیں اور کچھ آریہ سماج۔ ادھر یورپ و امریکہ میں یونی ٹیرین۔ فری تھنکروں کا سمندر موج مار رہا ہے۔ اور کیا خوب ہوا حضرت مسیحؑ کی خدائی نیست و نابود ہو رہی ہے۔ یُخْرِبُوْنَ بُيُوْتَهُمْ بِاَيْدِيْهِمْ وَ اَيْدِي الْمُؤْمِنِيْنَ فَاعْتَبِرُوْا يٰۤاُولِي الْاَبْصَارِ۔ مخلوق اسلام کے مقدس مذہب میں آ رہی ہے۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۸۵)

وہ عیسائیت کی عمارت جس کو ہاتھ لگانے سے خود ہمارے ابتدائی عمر کے زمانہ میں لوگ خوف کھاتے تھے آج خود عیسائی قومیں اس مذہب کے عقائد سے متنفر ہو کر اس کے برخلاف کوشش میں ایسے سرگرم ہیں کہ یُخْرِبُوْنَ بُيُوْتَهُمْ بِاَيْدِيْهِمْ کے مصداق بن رہے ہیں اور شرک کے ناپاک عقائد سے بھاگ کر ان پاک اصولوں کی طرف اپنا رخ کر رہے ہیں جن کے قائم کرنے کے واسطے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں مبعوث ہوئے تھے۔ یہ سب واقعات قرآن شریف کی اس پیشگوئی کی صداقت کو ظاہر کر رہے ہیں۔ کہ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ تحقیق ہم نے ہی یہ ذکر نازل کیا ہے۔ اور ہم ہی اس کے محافظ ہیں۔ (بدر جلد ۲ نمبر ۵۰ مورخہ ۱۳؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۹)

۱۱۔ وَ الَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَ لِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَ لَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَاۤ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔

ترجمہ۔ اور ان کے لئے بھی ہے فَے کا مال جو ان کے بعد آئے اور کہتے ہیں کہ اے ہمارے ربّ!

ہمیں اور ہمارے بھائیوں کو بخش دے جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے اور پیدا نہ کر ہمارے دلوں میں کوئی کینہ ایمان والوں کی طرف سے۔اے ہمارے رب! تو ہی بڑا شفیع اور نیک کوشش کا بدلہ دینے والا ہے۔

تفسیر۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد آپؐ کے دین کے سچے خادموں جو صحابہ، اولیاء، اصفیاء، اتقیاء اور ابدال کے رنگ میں آئے اور قیامت تک آتے رہیں گے۔ان کے واسطے بھی بوجہ ان کے حسنِ خدمات کے جن کی وجہ سے انہوں نے بعد رسول اکرمؐ ہم پر بہت بڑے بھاری احسانات اور انعامات کئے۔ان کے واسطے بھی دعا کرے۔خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ جو کوئی اس گروہ پاک کی مخالفت کرے گا۔اور اس کو نظرِ عزت سے نہ دیکھے گا اور ان کے احکام اور فیصلوں کی پرواہ نہ کرے گا۔تو وہ فاسق ہوگا۔ بلکہ وہاں تک جہاں تک تعظیم الٰہی اور تعظیمِ کتاب اللہ اور تعظیمِ رسول اللہ اجازت دیتی ہو۔اس گروہ کا ادب وعزت کرنی اور اس خیلِ پاک کے حق میں دعائیں کرنے کا حکم قرآنِ شریف سے ثابت ہے۔ چنانچہ آیتِ ذیل میں اس مضمون کو یوں ادا کیا گیا ہے کہ

وَ الَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَ لِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَ لَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۔

غرض اپنے پہلے بزرگوں اور خادمانِ اسلام و شریعتِ محمدیہؐ کے واسطے دعائیں کرنا اور ان کی طرف سے کوئی بغض و کینہ، غِل وغش دل میں نہ رکھنا۔ یہ بھی ایمان اور ایمان کی سلامتی کا ایک نشان ہے۔ پس انسان کو مرنج و مرنجان ہونا چاہیے۔اور خدا کی باریک در باریک حکمتوں اور قدرتوں پر ایمان لانا چاہیے۔اور کسی سے بھی بغض و کینہ دل میں نہ رکھنا چاہیے۔خدا کی شانِ ستاری سے ہمیشہ فائدہ اٹھاتے رہنا چاہیے۔ (الحکم جلد ۱۲ نمبر ۲۵ مورخہ ۶؍اپریل ۱۹۰۸ء صفحہ ۴)

## ۱۹۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَ لْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ ۚ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۔

ترجمہ۔اے ایماندارو! اللہ ہی کو سپر بناؤ اور چاہیے کہ دیکھ لے ہر ایک شخص کہ اس نے کل کے لئے کیا بھیجا ہے اور اللہ ہی کو سپر بناؤ بے شک اللہ جو تم کرتے ہو اس سے بڑا خبردار ہے۔

تفسیر۔ تقویٰ اللہ اختیار کرو۔ اور ہر ایک جی کو چاہیے کہ بڑی توجہ سے دیکھ لے کہ کل کیلئے کیا کیا۔ جو کام ہم کرتے ہیں ان کے نتائج ہماری مقدرت سے باہر چلے جاتے ہیں۔ اس لئے جو کام اللہ کے لئے نہ ہوگا تو وہ سخت نقصان کا باعث ہوگا۔ لیکن جو اللہ کے لئے ہے تو وہ ہمہ قدرت اور غیب دان خدا جو ہر قسم کی طاقت اور قدرت رکھتا ہے اس کو مفید اور مثمر ثمراتِ حسنہ بنا دیتا ہے۔

(الحکم جلد ۶ نمبر ۴۱ مورخہ ۱۷؍نومبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۳)

اے ایمان والو! اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور ہر نفس کو چاہیے کہ دیکھتا رہے کہ کل کے لئے اس نے کیا کیا اور تقویٰ اپنا شعار بنائے۔ اور اللہ جو کچھ تم کرتے ہو۔ اس سے خوب آگاہ ہے۔

غرض دنیا و عقبیٰ میں کامیابی کا ایک گُر بتایا کہ انسان کل کی فکر آج کرے۔ اور اپنے ہر قول و فعل میں یہ یاد رکھے کہ خدا تعالیٰ میرے کاموں سے خبردار ہے۔ یہی تقویٰ کی جڑھ ہے۔ اور یہی ہر ایک کامیابی کی روح و رواں ہے۔ برخلاف اس کے انجیل کی یہ تعلیم ہے جو (متی) باب ۶ آیت ۳۴ میں مذکور ہے بایں الفاظ کہ ”کل کے لئے فکر نہ کرو کیونکہ کل کا دن اپنے لئے آپ فکر کرے گا آج کا دکھ آج کے لئے کافی ہے“۔

اگر ان دونوں تعلیموں پر غور کریں تو صرف اسی ایک مسئلہ سے اسلام و عیسائیت کی صداقت کا فیصلہ ہوسکتا ہے۔ اور ایک نیک دل پارسا طالبِ نجات، طالبِ حق خوب سمجھ لیتا ہے کہ عملی زندگی کے اعتبار سے کون سا مذہب احق بالقبول ہے۔

اگر انجیل کی اس آیت پر ہم کیا، خود انجیل کے ماننے والے عیسائی بھی عمل کریں تو دنیا کی تمام ترقیاں رک جائیں اور تمام کاروبار بند ہوجائیں۔ نہ تو بجٹ بنیں۔ نہ ان کے مطابق عمل درآمد ہو۔ نہ ریل گاڑیوں اور جہازوں کے پروگرام پہلے شائع ہوں۔ نہ کسی تجارتی کارخانے کو اشتہار دینے کا موقع ملے۔ نہ کسی گھر میں کھانے کی کوئی چیز پائی جائے۔ اور نہ غالباً بازاروں سے مل سکے۔ کیونکہ کل کی تو فکر ہی نہیں۔ بلکہ فکر کرنا ہی گناہ ہے۔ برخلاف اس کے قرآن مجید کی تعلیم کیا پاک اور عملی زندگی میں کام آنیوالی ہے۔ اور لطف یہ ہے کہ عیسائیوں کا اپنا عمل درآمد بھی اسی آیت پر ہے۔ ورنہ آج ہی

سے سب کاروبار عالم بند ہو جائیں۔ اور کوئی نظامِ سلطنت قائم نہ رہے۔ قرآن پاک کی تعلیم وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ پر عمل کرنے سے انسان نہ صرف دنیا میں کامران ہوتا ہے بلکہ عقبیٰ میں بھی خدا کے فضل سے سرخرو ہوگا۔ ہم کبھی آخرت کے لئے سرمایۂ نجات جمع نہیں کر سکتے جب تک آج ہی سے اس دارالقرار کے لئے تیاری نہ شروع کر دیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۵۔ ماہ مئی ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۲۷، ۲۲۸)

چاہیے کہ ہر ایک نفس دیکھ لے کہ اس نے کل کے واسطے کیا تیاری کی ہے۔ انسان کے ساتھ ایک نفس لگا ہوا ہے۔ جو ہر وقت متبدل ہے۔ کیونکہ جسم انسانی ہر وقت تحلیل ہو رہا ہے۔ جب اس نفس کے واسطے جو ہر وقت تحلیل ہو رہا ہے۔ اور اس کے ذرات جدا ہوتے جاتے ہیں۔ اس قدر تیاریاں کی جاتی ہیں۔ اور اس کی حفاظت کے واسطے سامان مہیا کئے جاتے ہیں۔ تو پھر کس قدر تیاری اس نفس کے واسطے ہونی چاہیے جس کے ذمہ موت کے بعد کی جواب دہی لازم ہے۔ اس آنی فنا والے جسم کے واسطے جتنا فکر کیا جاتا ہے۔ کاش کہ اتنا فکر اس نفس کے واسطے کیا جاوے جو کہ جواب دہی کرنے والا ہے۔

اِنَّ اللّٰہَ خَبِیْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ۔ اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال سے آگاہ ہے۔ اس آگاہی کا لحاظ کرنے سے آخر کسی نہ کسی وقت فطرتِ انسانی جاگ کر اسے ملامت کرتی ہے۔ اور گناہوں میں گرنے سے بچاتی ہے۔ (بدر جلد ۲ نمبر ۵۰ مورخہ ۱۳؍دسمبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۹)

مومن کو چاہیے کہ جو کام کرے اس کے انجام کو پہلے سوچ لے کہ اس کا نتیجہ کیا ہوگا؟ انسان غضب کے وقت قتل کر دینا چاہتا ہے۔ گالی نکالتا ہے۔ مگر وہ سوچے کہ اس کا انجام کیا ہوگا؟ اس اصل کو مدّنظر رکھے تو تقویٰ کے طریق پر قدم مارنے کی توفیق ملے گی۔ نتائج کا خیال کیونکر پیدا ہو۔ اس لئے اس بات پر ایمان رکھے کہ وَاللّٰہُ خَبِیْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ جو کام تم کرتے ہو اللہ تعالیٰ کو اس کی خبر ہے۔ انسان اگر یہ یقین کر لے کہ کوئی خبیر و علیم بادشاہ ہے۔ جو ہر قسم کی بدکاری، دغا، فریب، سستی اور کاہلی کو دیکھتا ہے۔ اور اس کا بدلہ دے گا۔ تو وہ بچ سکتا ہے۔ ایسا ایمان پیدا کرو۔ بہت سے لوگ ہیں جو اپنے فرائض نوکری، حرفہ، مزدوری وغیرہ میں سستی کرتے ہیں۔ ایسا کرنے سے رزق حلال نہیں رہتا۔ اللہ تعالیٰ سب کو تقویٰ کی توفیق دے۔ (الحکم جلد ۱۵ نمبر ۱۹، ۲۰ مورخہ ۲۱، ۲۸؍مئی ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۶)

۲۰۔ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ نَسُوا اللّٰهَ فَاَنْسٰهُمْ اَنْفُسَهُمْ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور ان کے جیسے نہ بنو جنہوں نے اللہ کو چھوڑ دیا تو اللہ نے بھی ان کو ان کی جانوں سے بھلا دیا (انہیں اپنی خیریت کی فکر نہ رہی اور دنیا میں مستغرق ہو گئے) تو یہی لوگ بدچلن بدرویّہ ہیں۔

تفسیر۔ ایسے لوگوں کی طرح مت ہو جاؤ جن کی نسبت فرمایا کہ نَسُوا اللّٰهَ فَاَنْسٰهُمْ اَنْفُسَهُمْ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ۔ یعنی جنہوں نے اس رحمت اور پاکی کے سرچشمہ قدوس خدا کو چھوڑ دیا اور اپنی شرارتوں، چالاکیوں، ناعاقبت اندیشیوں غرض قسم قسم کی حیلہ سازیوں اور رُوباہ بازیوں سے کامیاب ہونا چاہتے ہیں۔ مشکلات انسان پر آتی ہیں۔ بہت سی ضرورتیں انسان کو لاحق ہیں۔ کھانے پینے کا محتاج ہوتا ہے۔ دوست بھی ہوتے ہیں۔ دشمن بھی ہوتے ہیں۔ مگر ان تمام حالتوں میں متقی کی یہ شان ہوتی ہے کہ وہ خیال اور لحاظ رکھتا ہے کہ خدا سے بگاڑ نہ ہو۔ دوست پر بھروسہ ہو۔ ممکن ہے کہ وہ دوست مصیبت سے پیشتر دنیا سے اٹھ جاوے یا اور مشکلات میں پھنس کر اس قابل نہ رہے۔ حاکم پر بھروسہ ہو تو ممکن ہے کہ حاکم کی تبدیلی ہو جاوے اور وہ فائدہ اس سے نہ پہنچ سکے اور اُن احباب اور رشتہ داروں کو جن سے امید اور کامل بھروسہ ہو کہ وہ رنج اور تکلیف میں امداد دیں گے۔ اللہ تعالیٰ اس ضرورت کے وقت ان کو اس قدر دور ڈال دے کہ وہ کام نہ آ سکیں۔ پس ہر آن خدا سے تعلق نہ چھوڑنا چاہیے۔ جو زندگی، موت، کسی حالت میں ہم سے جدا نہیں ہو سکتا۔

پس خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم ان لوگوں کی طرح نہ ہو جاؤ جنہوں نے خدا سے قطع تعلق کر لیا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ تم دکھوں سے محفوظ نہ رہ سکو گے۔ اور سکھ نہ پاؤ گے۔ بلکہ ہر طرف سے ذلت کی مار ہوگی۔ اور ممکن ہے کہ وہ ذلت تم کو دوستوں ہی کی طرف سے آ جاوے۔ ایسے لوگ جو خدا سے قطع تعلق کرتے ہیں وہ کون ہوتے ہیں؟ وہ فاسق، فاجر ہوتے ہیں۔ اُن میں سچا اخلاص اور ایمان نہیں ہوتا یہی نہیں کہ وہ ایمان کے کچے ہیں۔ نہیں ان میں شفقت علیٰ خلق اللہ بھی نہیں ہوتی۔

(الحکم جلد ۳ نمبر ۵ مورخہ ۱۰ر فروری ۱۸۹۹ء صفحہ ۸۔۹)

۲۳۔ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ۔

ترجمہ۔ وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی بھی سچا معبود نہیں چھپے اور کھلے کا بڑا جاننے والا ہے وہی بلا مبادلہ رحم فرمانے والا ہے مبادلہ دینے والا بھی ہے۔

تفسیر۔ وہ ذات پاک جس کا نام ہے اللہ تمام صفات کاملہ سے موصوف ۔تمام برائیوں سے پاک۔ وہی جس کے سوا کوئی بھی پرستش وفرمانبرداری کے لائق نہیں۔ اپنی ذات کو جو تمام غیبوں کا غیب ہے آپ ہی جانتا ہے تمام ان اشیاء کو جو موجود ہو کر فنا ہو گئیں۔ یا اب تک ابھی پیدا ہی نہیں ہوئیں صرف اس کے علم میں ہی ہیں۔ اور تمام موجودات کو جانتا ہے۔ وہ رحمان بروں بھلوں سب کو روزی رساں، بن مانگے فضل کرنیوالا، وہ رحیم جو بھلوں کو اپنے فضل ورحم سے بخشے اور کسی کے سوال ومحنت کو ضائع نہ کرے۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۵، ۲۱۶)

۲۴۔ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ۔

ترجمہ۔ وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی بھی سچا معبود نہیں وہ بادشاہ ہے (ذرّہ ذرّہ کا) ہر عیب سے پاک ہے۔ سلامت رہنے والا (اور سلامتی دینے والا) امن دینے والا (عذر کو ماننے والا اور اپنے حالات کا آپ ہی مصدق)، سب کا محافظ، بڑا زبردست گھاٹے کو پورا کرنے والا، تمام بڑائیوں کا مالک اللہ، پاک ہے شریک کرنے والوں سے۔

تفسیر۔ اسلام کا اصلی سرچشمہ اور اس کا حقیقی منبع اللہ تعالیٰ کی ذات پاک ہے جس کا نام السلام[1] ہے۔ قرآن کریم میں اس مبارک نام کا مبارک ذکر اس کلمہ طیّبہ میں آیا ہے۔

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ

یعنی وہی اللہ ہے۔ کوئی معبود اور کاملہ صفات سے موصوف اس کے سوا نہیں۔ وہ حقیقی بادشاہ ہر ایک نقص سے منزہ و بے عیب وسلامت ہے۔ اور اسلام کا حقیقی ثمرہ دار السلام ہے۔ جس کا آسمان وزمین اور

[1] اس سے ہمارا یہ مقصد ہے کہ اسلام کے لفظ میں خدائے علیم کی طرف سے پیشگوئی مرکوز ہے کہ اسلام اور اس کے تمام متعلقات ابد تک سلامتی اور حفاظت سے رہیں گے۔ جیسا کہ اس کے چشمہ یعنی اللہ تعالیٰ کا نام السلام ہے۔ اس لئے یہ نام اور یہ فخر کسی مذہب کو نہیں ملا۔ منہ

درو دیوار اور جس کے تمام یار وغمگسار طیب ہوں گے۔ اوران کے میل جول میں سلامتی وسلام ہی ہوگا۔

جیسے فرمایا: وَ تَحِيَّتُهُمْ فِيْهَا سَلٰمٌ ۔[1] (یونس:۱۱)

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲)

**اَلْمُؤْمِنُ** ۔ امن دینے والا۔ دوسرے جوصداقتیں ان کواللہ بھی مانتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۴)

قرآن مجید نے بھی اللہ تعالیٰ کو اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ فرما کر اہلِ اسلام کو یقین دلایا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر ایک الزام سے پاک ہے۔مگر دیانندی آریہ کہتے ہیں۔خدا ارواح کا خالق نہیں! اگر رزق دیتا ہے تو یہ صرف ارواح کے اعمال کی مزدوری ہے! اور وہ بایں کہ ارواح کا خالق نہیں۔مگران کے پیچھے ایسا پڑا ہے کہ اس کی دست برد سے انہیں کبھی ابدی نجات نہ ہوگی!!!

(تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۳۹)

وہی اللہ جس کے سوا کوئی دوسرا پرستش وفرماں برداری کے لائق نہیں۔ اَلْمَلِكُ پورا مالک اشیاء کی خلق وبقاء پر۔ اَلْقُدُّوْسُ ۔تمام ان اسباب عیوب سے پاک جن کو حِس دریافت کرسکے یا خیال تصور کرے یا وہم اس طرف جا سکے یا قلبی قویٰ سمجھ سکیں۔ اَلسَّلٰمُ تمام عیوب سے مبرا۔سلامتی کا دینے والا۔ اَلْمُؤْمِنُ ۔امن کا بخشنے والا، اپنے کمالات وتوحید پر دلائل قائم کرنے والا۔ اَلْمُهَيْمِنُ ۔ سب کے اعمال کا واقف سب کا محافظ۔ اَلْعَزِيْزُ ۔ بے نظیر، سب پر غالب، ذرہ ذرہ پر متصرف۔ اَلْجَبَّارُ ۔سنوارنے والا ہمارے بگاڑوں پر اصلاح کے سامان پیدا کرنے والا، اصلاح کی توفیق دینے والا۔ اَلْمُتَكَبِّرُ ۔تمام مخلوقی عیوب اور مخلوق کے اوصاف سے مبرا، تمام چھوٹوں بڑوں آسمانی اور زمینی شریک اور ساجھی سے اس کی پاک ذات بلند ہو۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۶)

**۲۵۔ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۚ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۔**

ترجمہ۔وہی اللہ ہے جو اندازہ کرنے والا، تجویز کرنے والا، پیدا کرنے والا ہے، موجد ہے، صورتیں

---

[1] اور آپس میں کہیں گے سلام (یعنی خیر وخوبی وسلامتی سے رہو)

بنانے والا، سب اچھے نام اُسی کے ہیں اسی کی تسبیح یاد کرتے رہتے ہیں جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہیں۔ وہی بڑا زبردست بڑا ہی حکمت والا ہے۔

تفسیر۔ هُوَ۔ وہ خود بخود موجود جس کا نام ہے اللہ۔ اَلْخَالِقُ۔ ہر ایک چیز کا کامل حکمت کے ساتھ اندازہ کرنے والا۔ اَلْبَارِئُ۔ ہر ایک چیز کو اس کے اندازہ کے مطابق بے نقص و تفاوت ظاہر کرنیوالا۔ اَلْمُصَوِّرُ۔ اسی اندازہ اور عمدگی سے صورتوں اور شکلوں کا عطا کرنے والا۔ اسی کے ایسے نام ہیں کہ تمام خوبیوں پر شامل ہوں اسی کی تسبیحیں کرتی اور اسی کی پاک اور کامل ترین ہستی کو تمام وہ چیزیں جو آسمان و زمین میں ہیں ثابت کرتی ہیں وہ غالب جس کے تمام کام حکمتوں پر مبنی ہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۶)

هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی۔ اللہ تعالیٰ ہے اندازہ کرنے والا (خلق کے معنے لغتِ عرب میں تقدیر کے بھی آئے ہیں۔ اسی واسطے خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ۔[1] (البقرۃ:۳۰) بلفظ ماضی صحیح ہے) وجود بخشنے والا اور رنگ برنگ صورتیں عطا کرنے والا۔ تمام صفاتِ کاملہ سے موصوف تمام نقصوں سے منزہ۔ نیست سے ہست کرنے والا۔ کیونکہ یہ ایک کمال ہے اور خدا کو سب کمالات حاصل ہیں۔ خدا کو انسان اپنے پر قیاس نہ کرے کیونکہ انو پیم لَيْسَ كَمِثْلِهٖ ہے۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۳۶)



[1] جس نے زمین کی سب کی سب چیزیں تمہارے ہی واسطے پیدا کیں۔

# سُوْرَۃُ الْمُمْتَحِنَۃِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۂ ممتحنہ کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے اسم شریف سے جو پہلے ہی سے

تجویز بتانے والا ہے، نیک انجام کرنے والا ہے۔

۲۔ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْا عَدُوِّیْ وَ عَدُوَّکُمْ اَوْلِیَآءَ تُلْقُوْنَ
اِلَیْھِمْ بِالْمَوَدَّۃِ وَ قَدْ کَفَرُوْا بِمَا جَآءَکُمْ مِّنَ الْحَقِّ ج یُخْرِجُوْنَ الرَّسُوْلَ وَ
اِیَّاکُمْ اَنْ تُؤْمِنُوْا بِاللّٰہِ رَبِّکُمْ ط اِنْ کُنْتُمْ خَرَجْتُمْ جِھَادًا فِیْ سَبِیْلِیْ وَ ابْتِغَآءَ
مَرْضَاتِیْ ق تُسِرُّوْنَ اِلَیْھِمْ بِالْمَوَدَّۃِ ق وَ اَنَا اَعْلَمُ بِمَآ اَخْفَیْتُمْ وَ مَآ اَعْلَنْتُمْ ط وَ
مَنْ یَّفْعَلْہُ مِنْکُمْ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِیْلِ۔

ترجمہ۔ اے ایماندارو! میرے اور تمہارے دشمنوں کو دوست مت بناؤ کہ ان کو تم پیغام بھیجو محبت کے سبب حالانکہ وہ اس سے منکر ہوئے ہیں جو تمہارے پاس برحق دین ہے۔ وہ تو تم کو اور رسول کو نکالتے ہیں اتنی ہی بات پر کہ تم مانتے ہو اللہ کو جو تمہارا رب ہے۔ اگر تم نکلے ہو میری راہ میں نیک کوشش کرنے کو اور میری خوشنودی کے لئے تو تم مخفی طور بھی تعلق نہ رکھو ان سے اور میں خوب جانتا ہوں تمہاری چھپی اور کھلی باتوں کو اور جو کوئی تم میں ایسا کرے گا تو اس نے سیدھا راستہ ہی چھوڑ دیا۔

تفسیر۔ وَ مَنْ یَّفْعَلْہُ مِنْکُمْ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِیْلِ۔ اور جو کوئی یہ کام کرے تم میں سے وہ بھولا سیدھی راہ۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم۔ صفحہ ۳۱۱ حاشیہ)

۸۔ عَسَی اللّٰہُ اَنْ یَّجْعَلَ بَیْنَکُمْ وَ بَیْنَ الَّذِیْنَ عَادَیْتُمْ مِّنْھُمْ مَّوَدَّۃً ط وَ
اللّٰہُ قَدِیْرٌ ط وَ اللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔

ترجمہ۔ قریب ہے کہ اللہ پیدا کر دے تم میں اور ان لوگوں میں جن کے ساتھ تمہاری دشمنی ہے، دوستی اور اللہ ہر ایک چیز کا بڑا اندازہ کرنے والا اور غفور الرحیم ہے۔

تفسیر۔ خدا تعالیٰ نے اس آیت میں بتایا ہے کہ کچھ عجب نہیں کہ تمہارے اور ان لوگوں کے درمیان جن سے تمہیں عداوت ہے۔ایک وقت دوستی پیدا کردے اور اللہ اس بات پر قادر ہے۔اس کے متعلق کلامِ نبوت میں نہایت عمدہ نصیحت فرمائی۔ اَحْبِبْ حَبِیْبَکَ ھَوْنًا مَّا عَسٰی اَنْ یَّکُوْنَ بَغِیْضَکَ یَوْمًا مَّا وَ اَبْغِضْ بَغِیْضَکَ ھَوْنًا مَّا عَسٰی اَنْ یَّکُوْنَ حَبِیْبَکَ یَوْمًا مَّا۔[1] کسی سے دوستی کروتو اس قدر نہ بڑھ جاؤ اور یہاں تک اسے اپنا راز دار نہ بنالو کہ اگر وہ تمہارا دشمن ہوجائے تو تمہیں نقصان پہنچا سکے اور اگر کسی سے دشمنی کروتو اس قدر نہ بڑھو کہ اگر وہ تمہارا دوست بن جائے تو پھر تمہیں اپنی باتوں پر شرمسار ہونا پڑے۔کیا پاک تعلیم ہے۔دنیا میں ہزاروں مثالیں ایسی موجود ہیں۔بظاہر موجودہ صورتِ حالات نے یہی فتویٰ دیا ہے کہ اب ان شخصوں میں کبھی اتحاد نہیں ہوسکتا۔مگر معاً کچھ ایسے واقعات پیدا ہو گئے ہیں کہ وہ جو ایک دوسرے کے خون کے پیاسے تھے۔ایک دوسرے کے جاں نثار بن گئے۔اس وقت اس ناکردنی و ناگفتنی سلوکوں کی یاد کیا تکلیف پہنچاتی ہے۔پس انسان کو چاہیے کہ پہلے ہی معتدلانہ روش اختیار کرے تاکہ بعد میں شرم یا ندامت پیش نہ آئے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۵۔ ماہ مئی ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۲۸)

۹۔ لَا یَنْھٰکُمُ اللّٰہُ عَنِ الَّذِیْنَ لَمْ یُقَاتِلُوْکُمْ فِی الدِّیْنِ وَ لَمْ یُخْرِجُوْکُمْ مِّنْ دِیَارِکُمْ اَنْ تَبَرُّوْھُمْ وَ تُقْسِطُوْٓا اِلَیْھِمْ ؕ اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ الْمُقْسِطِیْنَ۔اِنَّمَا یَنْھٰکُمُ اللّٰہُ عَنِ الَّذِیْنَ قٰتَلُوْکُمْ فِی الدِّیْنِ وَ اَخْرَجُوْکُمْ مِّنْ دِیَارِکُمْ وَ ظٰھَرُوْا عَلٰٓی اِخْرَاجِکُمْ اَنْ تَوَلَّوْھُمْ ۚ وَمَنْ یَّتَوَلَّھُمْ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الظّٰلِمُوْنَ۔

ترجمہ۔اللہ تم کو ان لوگوں سے نہیں روکتا جو تم سے لڑے نہیں دین کے مقدمہ میں اور نہ تم کو نکالا تمہارے گھروں سے کہ تم ان کے ساتھ احسان کرو۔اور ان کے حق میں انصاف کرو۔بے شک اللہ پسند کرتا ہے عدل وانصاف کرنے والوں کو۔

تفسیر۔ جو لوگ تم سے مذہبی عداوت پر نہیں لڑتے۔اور نہ انہوں نے تم کو جلاوطن کیا۔ان

[1] ترمذی باب ما جاء فی الاقتصاد فی الحب والبغض۔

سے سلوک اور انصاف کے برتاؤ سے اللہ تعالیٰ کبھی نہیں منع کرتا۔ بلکہ ایسے منصف تو اللہ تعالیٰ کو محبوب و پیارے ہیں۔ اللہ تعالیٰ تو ان لوگوں کی محبت و دوستی سے تم کو منع کرتا ہے جنہوں نے تم سے مذہبی جنگ کی اور اسلام کے باعث تم سے لڑے اور تم کو جلاوطن کیا۔ اور تمہاری جلاوطنی میں تمہارے دشمنوں کے مددگار رہوئے۔ اور جو ایسے دشمنوں سے پیار کریں وہی ظالم ہیں۔

(تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۲۳۱، ۲۳۲)

تارک اسلام آریہ کے اس اعتراض کے جواب میں کہ قرآن کہتا ہے ''مشرک اور کافر ناپاک ہیں ان سے دوستی مت لگاؤ''

فرمایا ''منوادھیا نمبر ۲ شلوک نمبر ۱۱۔ جو شخص وید کے احکام کو بذریعہ علم منطق سمجھ کر وید شاستر کی توہین کرتا ہے۔ وہ ناستک یعنی کافر ہے۔ اس کو سادہ لوگ اپنی منڈلی سے باہر کردیں۔ کافر کا لفظ بعینہٖ مطبوع نول کشور میں ہے۔ پھر ستیارتھ پرکاش سملاس نمبر ۱۰ صفحہ ۳۵۲ فقرہ نمبر ۶ میں ہے کبھی ناستک، شہوت پرست، دغاباز، دروغ گو، خودغرض، فریبی، حیلہ باز وغیرہ برے آدمیوں کی صحبت نہ کرے۔ آپت (اہل کمال) یعنی جو سچ بولنے والا دھرماتما اور دوسروں کی بہبودی جن کو عزیز ہے ہمیشہ ان کی صحبت کرنے کا نام سریشٹ آچار (پاکیزہ چلن) ہے۔

ستیارتھ سملاس صفحہ ۶ ستیارتھ صفحہ ۲۱۱ فقرہ ۵۳۔ منو ۷۔ ۱۹۵، ۱۹۶۔ دشمن کو چاروں طرف محاصرہ کر کے رکھے اور اس کے ملک کو تکلیف پہنچا کر چارہ۔ خوراک۔ پانی اور ہیزم کو تلف وخراب کر دیوے۔ دشمن کے تالاب شہر کی فصیل اور کھائی کو توڑ پھوڑ دیوے۔ رات کے وقت ان کو خوف دیوے اور فتح پانے کی تجاویز کرے او نادان! کیا ناپاک اور بے ایمان اور منکر سے پاک اور ایماندار اور حق کے ماننے والے دلی تعلق پیدا کرسکتے ہیں؟ چیت رامیوں، اگھوریوں، ناستکوں سے اب تجھے تعلق ہوسکتا ہے اور کیا سعید و شقی۔ برے بھلے۔ دیواسر میں سنگرام (جنگ) چاہیے۔ یا باہم پریم؟ اے سچائی سے دانستہ دشمنی کرنیوالے فلاح سے کوسوں بھاگنے والے! کبھی تو غور سے کام لے کیا یہ

تیرے اعتراض کچھ بھی راستی اپنے اندر رکھتے ہیں؟ اور اظہارِ حق کے لئے ایک اور آیت جو تمہارے اعتراض کی بیخ کنی کر دے تجھ کو سناتا ہوں۔

لَا يَنْهٰكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيْنَ لَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ وَ لَمْ يُخْرِجُوْكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ اَنْ تَبَرُّوْهُمْ وَ تُقْسِطُوْۤا اِلَيْهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ۔ اِنَّمَا يَنْهٰكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيْنَ قٰتَلُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ وَ اَخْرَجُوْكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ وَ ظٰهَرُوْا عَلٰۤى اِخْرَاجِكُمْ اَنْ تَوَلَّوْهُمْ ۚ وَ مَنْ يَّتَوَلَّهُمْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ۔[1] (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۲۸۶)

اَنْ تَبَرُّوْهُمْ وَ تُقْسِطُوْۤا اِلَيْهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ۔

احسان کرو تم ان سے اور انصاف کرو طرف ان کے تحقیق اللہ دوست رکھتا ہے انصاف کرنے والوں کو۔

یہ آیت کسی بے قابو مجذوب کا قول نہیں ہے۔ نہ کسی فلسفی کا خام خیال ہے بلکہ یہ اس شخص کا فرمودہ ہے جو ایسی سلطنت کا بادشاہ تھا جو اتنی قدرت رکھتی تھی اور جس کا انتظام ایسا عمدہ تھا کہ جیسے اصول کو چاہتی نافذ کر سکتی تھی۔ اور فرقوں اور اشخاص نے دین میں بھی اور سیاست مدن میں بھی مذہبی آزادی بخشنے کی ترغیب دی ہے مگر اس کے عمل درآمد کی تاکید صرف اس وقت تک کی ہے جب تک وہ خود بے قابو اور کمزور رہے ہیں لیکن شارع اسلام نے مذہبی آزادی کی ترغیب ہی نہیں دی بلکہ اُس کو احکامِ شریعت میں داخل کر دیا ہے۔ رسولؐ اللہ نے بنی حارث اور بنی نجران کے بڑے اسقف اور اساقفہ کو اور اُن کے مریدوں اور راہبوں کو بایں مضمون نامہ لکھا۔

کہ ہر چیز قلیل و کثیر جس حیثیت سے اب تمہارے کنائس اور خانقاہوں میں ہے۔ اسی

---

[1] نہیں روکتا تمہیں اللہ ان لوگوں سے جنہوں نے تم سے دینی لڑائی نہیں کی اور تمہیں گھروں سے نہیں نکالا کہ تم ان سے نیکی کرو اور ان سے انصاف کا برتاؤ کرو۔ بے شک اللہ پیار کرتا ہے انصاف کرنے والوں کو۔ بلکہ روکتا ہے تم کو اللہ ان لوگوں سے جنہوں نے تم سے دینی لڑائی کی اور تم کو تمہارے گھروں سے نکالا اور تمہارے نکالنے میں دشمنوں کی مدد کی کہ تم ان سے دوستی کرو اور جو لوگ ایسوں سے دوستی لگائیں وہ ظالم ہیں۔

حیثیت سے وہ تمہارے پاس باقی رہے گی اور تم اسے اسی طرح کام میں لاؤ۔ جس طرح اب لاتے ہو۔ خود خداوندِ عالم اور اس کا رسول عہد کرتا ہے کہ کوئی اُسْقُفِ اعظم اپنی عملداری سے اور کوئی راہب اپنی خانقاہ سے اور کوئی اُسْقُف اپنے عہدے سے برخاست نہ کیا جاوے گا۔ اور ان کی حکومت اور حقوق میں کچھ تغیر و تبدل نہ کیا جاوے گا اور نہ اس بات میں کچھ تغیر کیا جاوے گا جو اُن میں مرسوم و مروج ہو اور جب تک وہ صلح و تدین کو اپنا شعار رکھیں گے اُن پر کسی قسم کا جَور نہ کیا جاوے گا نہ وہ کسی پر جَور و ظلم کرنے پائیں گے۔

جس زمانہ میں آنحضرتؐ مبعوث ہوئے اُس زمانہ میں مختلف قوموں کے باہمی فرائض کو کوئی جانتا بھی نہ تھا کہ ایک قوم کو دوسری قوم سے کیا سلوک کرنا چاہیے۔ جب مختلف قومیں یا قبیلے باہم لڑتے بھڑتے تھے تو نتیجہ یہ ہوتا تھا کہ ضعیف آدمی تہ تیغ بے دریغ کئے جاتے اور بے گناہ لونڈی غلام بنائے جاتے اور قوم فاتح قوم مفتوح کے معبودوں یعنی بتوں کو لوٹ لے جاتی تھی۔ تیرہ سَۓ برس کے عرصے میں رومیوں نے ایک ایسا سلسلۂ قوانین اختراع کیا تھا۔ جو وسیع بھی تھا اور مضامینِ عالیہ سے مملو بھی تھا۔ مگر اُس اخلاق اور اُس انسانیت و مروّت کو جو ایک قوم کو دوسری قوم سے کرنی چاہیے۔ رومی خاک بھی نہیں سمجھتے تھے۔ وہ فقط اس غرض سے لڑائیاں لڑتے تھے کہ گردونواح کی قوموں کو مغلوب و مقہور کریں۔ اُن کے نزدیک عہد و پیمان کا نقض کر دینا کچھ بڑی بات نہ تھی بلکہ مصالح وقت پر مبنی تھی۔

دینِ مسیحی کے جاری ہونے سے بھی اُن خیالات میں کچھ تغیر و تبدل نہ ہوا۔ عیسائیوں کے زمانے میں بھی لڑائی میں وہی بے رحمیاں اور وہی قتل اور لوٹ مار ہوتی تھی جو رومیوں کے عہد میں ہوتی تھی اور فاتحین مفتوحین کو بلاتکلف لونڈی غلام بنا ڈالتے تھے اور عہد و پیمان کر کے پھر توڑ ڈالنا بے ایمان سردارانِ فوج کی رائے پر موقوف تھا۔

الغرض دینِ مسیحی نے قومی اخلاق کا کچھ تصفیہ نہ کیا۔ اس زمانہ کے محققین مسیحی نے اس قومی اخلاق کے فقدان کو اپنے دین میں ایک نقصِ عظیم نہیں قرار دیا ہے حالانکہ یہ نقص اس وجہ سے پیدا ہوا تھا کہ

ان کا دین ناقص اور ناتمام چھوڑ دیا گیا تھا۔

مذہب پروٹسٹنٹ نے جب فروغ پایا تب بھی علمائے مسیحی کی مذہبی تعدی میں کچھ فرق نہ آیا۔ ہالمؔ صاحب اپنی تاریخ میں لکھتے ہیں کہ ’’اس مہذّب دین (پروٹسٹنٹ) کے مختلف شعبوں اور فرقوں سے اعظم معاصی یہ معصیت سرزد ہوئی کہ بندگانِ خدا پر دین میں جبر و اکراہ کرتے ہیں۔ اور یہ گناہ ایسا ہے کہ ہر ایک ایماندار آدمی جتنی زیادہ کتب کی سیر کرتا ہے۔ اتنی ہی اس کو ان سے کدورت اور نفرت ہوتی جاتی ہے۔‘‘

الغرض عیسائیوں کے جدید فرقوں میں باہم یا کلیسائے روم سے اعتقاداتِ مذہبی میں کیسا ہی اختلافِ عظیم ہو مگر اس باب خاص میں وہ سب متفق الرائے ہیں کہ جو قومیں دینِ مسیحی کے دائرہ سے باہر ہیں اُن سے کوئی سلسلہ مواجب و حقوقِ مشترکہ کا قائم رکھنا یا کسی قسم کا فرض اُن کی نسبت بجا لانا حرام مطلق ہے برخلاف دینِ مسیحی کے یہ بات اسلام کی طینت میں داخل نہیں کہ اور اہل مذاہب سے کنارہ کشی اختیار کرے۔ اس زمانۂ جاہلیت میں جبکہ نصف دنیا پر اخلاقی اور تمدنی تاریکی چھائی ہوئی تھی۔ آنحضرتؐ نے وہ اصول تمام بنی آدم کی مساوات کے تعلیم فرمائے جن کی قدر اور مذہبوں میں بہت کم کی جاتی تھی۔ چنانچہ وہ لائق مؤرخ (ہالمؔ صاحب) جس کا قول ہم نے پہلے نقل کیا ہے لکھتا ہے کہ ’’دین اسلام بندگانِ خدا پر عرض کیا گیا مگر کبھی ان سے جبراً انہیں قبول کرایا گیا اور جس شخص نے اس دین کو بطیبِ خاطر قبول کیا اس کو وہی حقوق بخشے گئے۔ جو قوم فاتح کے تھے اور اس دین نے مغلوب قوموں کو ان شرائط سے بری کر دیا جو ابتدائے خلقتِ عالم سے پیغمبر اسلام کے زمانہ تک ہر ایک فاتح نے مفتوحین پر قائم کئے تھے۔‘‘

ہم اس امر کا قطعی انکار کرتے ہیں کہ اسلام نے کبھی لوگوں کو زبردستی مسلمان کرنا چاہا ہو بلکہ اسلام نے فقط اپنی ذات کی حفاظت کے لئے تلوار پکڑی اور اسی غرض سے شمشیر بکف رہا۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۸۳ تا ۸۵)

۱۳۔ يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰۤى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ
بِاللّٰهِ شَيْـًٔا وَّ لَا يَسْرِقْنَ وَ لَا يَزْنِيْنَ وَ لَا يَقْتُلْنَ اَوْلَادَهُنَّ وَ لَا يَاْتِيْنَ
بِبُهْتَانٍ يَّفْتَرِيْنَهٗ بَيْنَ اَيْدِيْهِنَّ وَ اَرْجُلِهِنَّ وَ لَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ
فَبَايِعْهُنَّ وَ اسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔

ترجمہ۔اے نبی! جب تیرے پاس ایماندار عورتیں آئیں کہ تجھ سے بیعت کریں اس بات کی کہ شرک نہ کریں گی اللہ کے ساتھ کسی کا اور نہ چوری کریں گی اور نہ زنا کریں گی اور نہ اپنی اولاد کو مار ڈالیں گی اور نہ کوئی بہتان نکالیں گی کہ وہ جھوٹ بنالیں اپنے آپس میں خود ہی اور نہ تیری نافرمانی کریں گی کسی اچھے کام میں تو تُو ان سے بیعت لے لیا کر اور ان کے لئے مغفرت کی دعا مانگا کر اللہ سے۔بے شک اللہ غفورالرحیم ہے۔

تفسیر: ایک اور غلطی ہے وہ طاعت درمعروف کے سمجھنے میں ہے کہ جن کاموں کو ہم معروف نہیں سمجھتے اس میں طاعت نہ کریں گے۔ یہ لفظ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے بھی آیا ہے۔ وَ لَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ اب کیا ایسے لوگوں نے حضرت محمدؐ رسول اللہؐ کے عیوب کی بھی کوئی فہرست بنا لی ہے۔اسی طرح حضرت صاحب نے بھی شرائط بیعت میں طاعت درمعروف لکھا ہے۔اس میں ایک سِرّ ہے۔ (بدر جلد ۸ نمبر ۵۲ مورخہ ۲۱/۱ اکتوبر ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)



# سُوْرَۃُ الصَّفِّ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔

ہم سورۂ صف کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے۔

۷۔ وَ اِذْ قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ يٰبَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَ مُبَشِّرًۢا بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْۢ بَعْدِي اسْمُهٗۤ اَحْمَدُ ؕ فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۔

ترجمہ۔ اور یاد کر جب عیسیٰ مریم کے بیٹے نے کہا اے بنی اسرائیل میں اللہ کا بھیجا ہوا آیا ہوں تمہاری طرف اس کو سچا بتاتا ہوں جو میرے سامنے ہے تورات۔ اور خوش خبری سناتا ہوں ایک رسول کی جو میرے بعد آئے گا اور اس کا نام احمدؐ ہے۔ پھر جب وہ رسول ان کے پاس آ گیا کھلے کھلے نشان لے کر تو بولے یہ تو صریح قطع تعلق کرانے والا ہے۔

تفسیر۔ اور جب کہا عیسیٰ مریم کے بیٹے نے۔ اے بنی اسرائیل میں بھیجا آیا ہوں اللہ کا تمہاری طرف سچا کرتا اس کو جو مجھ سے آگے ہے توراہ اور خوش خبری سناتا ایک رسول کی جو آوے گا مجھ سے پیچھے اس کا نام ہے احمدؐ۔

اس بشارت کو یوحنا نے اپنی انجیل میں لکھا ہے۔ دیکھو یوحنا ۱۴ باب ۱۵۔۱۷۔ میرے کلموں پر عمل کرو میں اپنے باپ سے درخواست کروں گا اور وہ تمہیں دوسرا تسلی دینے والا بخشے گا کہ ہمیشہ تمہارے ساتھ رہے۔

قرآن نے کہا ہے۔ مسیحؑ نے احمدؐ کی بشارت دی اور یہ بشارت نبیؐ عرب نے عیسائیوں کے سامنے پڑھ کر سنائی اور کسی کو انکار کرنے کا موقع نہ ملا۔ زمانہ دراز کے بعد جب قرآنی محاورات سے

بے خبری پھیلی۔ پادریوں نے کہہ دیا۔ یہ بشارت انجیل میں نہیں۔

پیشتر زمانے میں اناجیل کے باب اور آیت نہ تھے۔ وَاِلَّا پرانے اہلِ اسلام نشان دیتے۔ فارقلیط اور پرکلیٹاس یا پرکلیٹوس پر بڑی بحثیں ہوئی ہیں۔ میں کہتا ہوں یوحنا ۱۴ باب ۱۵ میں ہے۔ دوسرا تسلی دینے والا اور عرب کی کتب لغت میں حمد کے مادے میں دیکھ جاؤ۔ اَلْعَوْدُ اَحْمَدُ۔ دوسرے آنے والے کو احمد کہتے ہیں۔ اور یہ بات بطور مثل عرب میں مشہور و معروف تھی۔ یہ بشارت قرآنیہ یوحنا ۱۴ باب ۱۵ کے بالکل مطابق ہے کیونکہ یوحنا ۱۶ باب ۱۲۔ ’’میری اَور بھی بہت سی باتیں ہیں کہ میں تمہیں کہوں۔ پر اب تم اس کی برداشت نہیں کر سکتے۔ لاکن جب وہ رُوحِ حق آوے تو وہ تمہیں ساری سچائی کی راہ بتاوے گی اس لئے کہ وہ اپنی نہ کہے گی۔ لاکن جو کچھ وہ سنے گی سو کہے گی اور تمہیں آئندہ کی خبریں دے گی اور وہ میری بزرگی کرے گی اس لئے کہ وہ میری چیزوں سے پاوے گی اور تمہیں دکھلائے گی۔ سب چیزیں جو باپ کی ہیں میری ہیں اس لئے میں نے کہا کہ وہ میری چیزوں سے لے گی اور تمہیں دکھاوے گی۔ یوحنا ۱۶ باب ۱۲۔

لاکن فارقلیط روح القدس وہ جسے میں باپ کی طرف سے بھیجوں گا۔ روحِ حق جو باپ سے نکلتی ہے آوے تو وہ میرے لئے گواہی دے گی اور تم بھی گواہی دو گے کیونکہ تم شروع سے میرے ساتھ ہو۔ میں نے تمہیں یہ باتیں کہیں کہ تم ٹھوکر نہ کھاؤ۔ یوحنا ۱۵ باب ۲۶، ۱۶ باب ۱۔ اس بشارت پر غور کرو صاف صاف نبیٔ عربؐ کے حق میں ہے۔

روح القدس اور روح الحق ہی قرآن لائے۔ دیکھو

قُلْ نَزَّلَهٗ رُوْحُ الْقُدُسِ مِنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ لِيُثَبِّتَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔[1] (النحل: ۱۰۳)

رَفِيْعُ الدَّرَجٰتِ ذُو الْعَرْشِ ۚ يُلْقِي الرُّوْحَ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ لِيُنْذِرَ يَوْمَ

[1] تو کہہ اس کو اتارا ہے پاک فرشتے نے تیرے رب کی طرف سے تحقیق تا ثابت کرے ایمان والوں کو۔

التَّلَاقِ۔[۱] (المومن:۱۶)

بلکہ قرآن نے بڑے زور ہاں نہایت بڑے زور سے کہا ہے۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) مظہرِ اتم اورحق ہیں۔ غور کرو۔

۱۔ وَ قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا۔[۲] (بنی اسرائیل:۸۲)

۲۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يُبَايِعُوْنَكَ اِنَّمَا يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ۔[۳] (الفتح:۱۱)

۳۔ وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى۔[۴] (الانفال:۱۸)

عیسائی خوش اعتقاد جیسے الوہیت مسیحؑ اور کفّارے پر یقین کر بیٹھے ہیں ایسے ہی یہ بھی خیال و وہم کرتے ہیں کہ یہ بشارت مسیحؑ کے حق میں اور یا روح القدس کے حق میں ہے۔ جو حواریوں پر اُتری۔

حالانکہ یہ خیال عیسائیوں کا نہایت غلط ہے۔

اول تو اس لئے۔ مسیحؑ فرماتے ہیں میرے وصایا کو محفوظ رکھو۔ پھر اس روح کی خبر دیتے ہیں۔ پس اگر وہ روح مراد ہوتی ہے جو حواریوں پر اتری تو اس کی نسبت ایسی تاکید ضروری نہ تھی۔ کیونکہ جس پر نازل ہوتی ہے۔ اسے اشتباہ ہی کیا ہوتا ہے۔ حواری تو نزول روح کے عادی تھے۔

دومؔ یوحنا ۱۶ا باب ۷ میں اس رُوح کی تعریف میں لکھا ہے۔ وہ روحِ پاک میرے نام سے ہر بات تم کو سکھلاویگی۔ اور یاد دلاوے گی تم کو وہ باتیں جو میں نے کہی ہیں۔ اعمال حواریوں سے معلوم نہیں ہوتا کہ مسیحؑ کے فرمانے سے حواری کچھ بھول گئے تھے۔ اور اس روح القدس نے جو حواریوں پر اتری۔ حواریوں کو کچھ یاد دلایا۔

ہاں نبیؐ عرب نے بہت کچھ یاد دلایا۔ عیسائی مسیحؑ کی خالص ہاں صرف انسانیت بھول گئے

---

۱؎ صاحب اونچے درجوں کا مالک تخت کا اتارتا ہے بھید کی بات اپنے حکم سے جس پر چاہے اپنے بندوں میں کہ وہ ڈراوے ملاقات کے دن سے۔ ۲؎ تو کہہ آیا سچ اور نکل بھاگا جھوٹ بیشک جھوٹ سے نکل بھاگنے والا۔ ۳؎ جو لوگ ہاتھ ملاتے ہیں تجھ سے وہ ہاتھ ملاتے ہیں اللہ سے۔ ۴؎ تو نے نہیں پھینکی مٹھی خاک جس وقت پھینکی تھی لیکن اللہ نے پھینکی۔

تھے۔عام بت پرستوں کی طرح الوہیت کوانسانیت سے ملادیا تھا۔مسیحؑ کومعبود بنا رکھا تھا۔اسی کوکفارہ اپنے معاصی کا بنا رہے تھے۔نبیؐ عرب نے سب کچھ یاد دلایا اور سیدھا راستہ بتایا۔

سوم۔ یوحنا ۱۵باب ۲۶،۱۶باب ۱میں ہے وہ روح میرے لئے گواہی دیگی۔اور تم بھی گواہی دیتے ہو۔

حواری تو مسیحؑ کوخوب جانتے تھے۔انہیں گواہی کی حاجت نہ تھی اور اوروں کواس روح نے جو حواریوں پر اتری گواہی دی نہیں۔ اور روح القدس نے کوئی گواہی دی ہے تو وہی گواہی ہے جو حواریوں نے دی۔اس روح القدس نے حواریوں سے علیحدہ ہرگز کوئی گواہی نہیں دی۔

چہارم۔ مسیحؑ نے فرمایا۔میرا جانا بہتر ہے۔میں جاؤں تو وہ آوے۔یوحنا ۱۶ باب ۷۔صاف عیاں ہے مسیحؑ کے وقت وہ روح نہ تھی۔حالانکہ روح القدس یوحنا بپتسمہ دینے والے کے وقت سے مسیحؑ کے ساتھ تھی۔

پنجم۔ یوحنا ۱۶باب ۷ میں ہے۔وہ سزا دے گی اور بالکل ظاہر ہے۔وہ روح جوحواریوں پر اتری بلکہ خود مسیحؑ اور مسیحؑ والی روح سزا دینے کے لئے نہ تھی۔دیکھو یوحنا ۱۲باب ۷ ۴

ششم۔یوحنا ۱۶ باب ۱۲ میں ہے۔ مجھے بہت کچھ کہنا ہے پر اب تم برداشت نہیں کر سکتے۔وہ روح جس کی بشارت ہے سب کچھ بتائے گی۔یہ فقرہ بڑی سخت حجت عیسائیوں پر ہے۔کیونکہ جوروح القدس حواریوں پراتری اس نے کوئی سخت اور نیا حکم نہیں سنایا۔تثلیث اورعموم دعوت غیرقوموں کی بلاہٹ توبقول عیسائیوں کے خود مسیحؑ فرما چکے تھے۔اور پولوس کی کارستانیوں نےتو کچھ گھٹایا ہے بڑھایا نہیں۔ ہاں اس روح القدس، اس روح الحق نے جسے فارقلیط کہیئے۔ پرکلیٹاس۔ پاراکلیٹوس کہیئے،محمدؐ کہیئے۔احمدؐ بولیئے۔عبداللہ اورآمنہ کے گھر جنم لے۔صدہا احکام حِلّت وحُرمت اورعبادات اورمعاملات کےقوانین مسیحی تعلیم پر بڑھا دیئے۔

فِدَاہُ اَبِیۡ وَ اُمِّیۡ!

ہفتم۔ یوحنا ۱۶باب ۱۳۔وہ اپنی نہ کہے گی اوریہی مضمون قرآن میں محمدؐ بن عبداللہ کی نسبت

ہے مَا یَنْطِقُ عَنِ الْھَوٰی۔ اِنْ ھُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی۔[۱] (النجم:۴،۵) اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا یُوْحٰٓی اِلَیَّ۔[۲] (الانعام:۵۱) قُلْ مَا یَکُوْنُ لِیْٓ اَنْ اُبَدِّلَہٗ مِنْ تِلْقَآیِٔ نَفْسِیْ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا یُوْحٰٓی اِلَیَّ۔[۳] (یونس:۱۶)　(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۲۳۸ تا ۲۴۱)

**۹، ۱۰۔ یُرِیْدُوْنَ لِیُطْفِــُٔوْا نُوْرَ اللّٰہِ بِاَفْوَاھِھِمْ وَ اللّٰہُ مُتِمُّ نُوْرِہٖ وَ لَوْ کَرِہَ الْکٰفِرُوْنَ۔ ھُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَہٗ بِالْھُدٰی وَ دِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْھِرَہٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّہٖ وَ لَوْ کَرِہَ الْمُشْرِکُوْنَ۔**

ترجمہ۔ یہ چاہتے ہیں کہ بجھا دیں اللہ کے نور کو اپنے منہ کی پھونکوں سے اور اللہ تو اپنے نور کو پورا کرنے والا ہے اگرچہ بُرا مانا کریں کافر۔ وہی اللہ ہے جس نے بھیجا اپنے رسول (محمد مصطفی احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کو ہدایت کا سچا دین دے کرتا کہ اس کو غالب کرے سب ہی دینوں پر گو مشرک برا مانا ہی کریں۔

تفسیر۔ چاہتے ہیں کہ بجھا دیں اللہ کی روشنی اپنے منہ سے اور اللہ کو پوری کرنی ہے اپنی روشنی اور پڑے برا مانیں منکر۔ وہی ہے جس نے بھیجا اپنا رسول راہ کی سوجھ لے کر اور سچا دین کہ اس کو غالب کرے او پر تمام دینوں کے اور پڑے بُرا مانیں مشرک۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل۔ صفحہ ۶۵ حاشیہ)



---

۱۔ نہیں بولتا ہے اپنے چاؤ سے یہ تو حکم ہے جو بھیجتا ہے۔

۲۔ میں اسی پر چلتا ہوں جو مجھ کو حکم آتا ہے۔

۳۔ تو کہہ میرا کام نہیں کہ اس کو بدلوں اپنی طرف سے۔ میں تابع ہوں اسی کا جو حکم آوے میری طرف۔

